## نسخہ ہمہ قسم کے بخار

جیسے ملیریا، ٹائیفائیڈ، تپ محرقہ وغیرہ میں بالخصوص بہت اچھا رزلٹ دیتا ہے، ماہنامہ طبیب حاذق 2018 میں مجربات حکیم محمد قاری صاحب کے ریفرنس سے شائع ہوا تھا، بہت باکمال رزلٹ کا حامل ہے جو لوگ کہتے ہیں کہ بخار جان نہیں چھوڑتا، جسم درد، ہڈیاں درد کرتی رہتی ہیں، بھوک ختم ہو چکی ہے منہ کا ذائقہ ہمیشہ خراب رہتا ہے، ہر وقت جسم میں تھکاوٹ رہتی ہے، ایلوپیتھک کھا کھا کر تنگ آچکے ہیں، وہ اس کو استعمال کریں انشاء اللہ تعالیٰ، اللہ آپنے حبیب مکرم صلی اللہ علیہ آلہ وسلم کے توسل سے شفاء عطاء فرمائے گا، اور وہ ایک صحت مند زندگی گزارے گا، حکماء حضرات کے لیے خاص تحفہ ہے،

ھوالشافی۔ مغز تخم کرنجوہ 10 تولہ، کشتہ گاؤدنتی 20 تولہ، گلو 20 تولہ، اجوائن دیسی 10 تولہ۔

ترکیب تیاری۔ گلو اور اجوائن کو دادڑ کر کے 2 سیر پانی میں رات کو بھگو دیں 24 گھنٹے بعد اتنا جوش دیں کہ پانی ڈیڑھ پاؤ کے قریب رہ جائے اب اس کو صاف کپڑے میں پن کر محفوظ رکھیں۔ مغز کرنجوہ اور کشتہ ہڑتال گاؤدنتی کو باریک سفوف کر کے کپڑ چھان کرلیں اب اس میں مذکورہ بالا جوشاندہ تھوڑا تھوڑا ڈال کر کھرل کر کے جذب کر دیں۔ قوام بننے پر نخودی گولیاں تیار کریں

خوراک۔ صبح، دوپہر، شام ایک گولی ہمراہ دودھ یا بدرقہ مناسب۔

احتیاط۔ مریض کی قبض کشائی کا خاص خیال رکھیں،

## اکسیر جگر

جگر کی تمام بیماریوں کے لیے مفید نسخہ، خصوصا یرقان، ضعف جگر، ہاتھ پاؤں کے ورم، چلتے پھرتے دم پھول جانا، یرقان اصفر و اسود ہر دو کے لیے بے خطا چیز ہے۔

### نسخہ برائے اکسیر جگر و یرقان

ھوالشافی۔ ہریڑ آدھا کلو۔ بہیڑہ آدھا کلو۔ آملہ خشک آدھا کلو۔ خبث الحدید مصفی آدھا کلو۔ فل سیاہ آدھ پاد۔ فل دراز آدھ پاد۔ سنڈھ آدھ پاد۔ دہی چار سیر۔

ترکیب ساخت۔ پہلی چار چیزوں کو باریک سفوف بنا کر روغنی یا چینی کے بڑے برتن میں ڈال کر اوپر گائے کا دہی ڈال کر کسی باریک کپڑا سے منہ باندھ کر تیز دھوپ پر رکھ دیں جب دہی خشک ھو جائے تو مزید دہی ڈال دیں تین بار دہی ڈال





کر خشک کریں، دن میں دو سے تین بار کسی لکڑی سے ہلاتے رہیں، بعد میں خشک ہونے پر اچھی طرح کھرل کریں، دوسری ادویات کا سفوف بنالیں اور آپس میں کھرل کر کے محفوظ کرلیں۔ آپ کی اکسیر تیار ہے۔

ترکیب استعمال۔ اماشہ خوراک صبح دہی کی لسی کے ساتھ، ایک کامل طبیب اپنی سمجھ سے استعمال کر سکتا ہے۔

ضعف باہ والے مریضوں کو اگر مغلظات استعمال کروانے سے پہلے استعمال کروایا جائے تو فوائد دوچند ہو جاتے ہیں۔

اجزائے ترکیبی میں قدرتی فولاد کی حامل ادویہ ہیں اس لیے خون کی کمی پوری کرنے میں بے مثال ہیں۔ اطباء کرام کو لازم اس کو معمول مطب رکھنا چاہیے۔

ھوالشافی۔ میگنیشیاء سالٹ۔ 250 گرام۔ پتری فولاد 10 گرام۔ ہیرا کسیس 5 گرام۔ سوڈا بائی کارب 10 گرام۔ جو کھار 10 گرام۔ قلمی شورا 10 گرام۔ نوشادر 10 گرام۔ عرق مکوہ کاسنی صرف ایک بوتل ڈیڑھ لیٹر والی تمام اشیاء کو کسی کھلے برتن مین ڈال کر اس مین عرق شامل کر دین آدھے گھنٹہ مین تمام اشیاء حل ھو جائین گی پن کر کسی بوتل مین محفوظ کر لین۔

فائدے۔ ضعف جگر۔ عظم کبد۔ تصلب جگر۔ معدہ مین لیس دار مواد۔ سانس پھولنا بوجہ کمی خون۔ ھاتھ پاؤن کا سن ھو جانا بوجہ گاڑھا خون۔ خون سے زہریلے مواد کو چھانٹتا ھے۔ قبض دور کرتا ھے ھیپاٹائٹس B+C دونون مین مفید ھے۔ طبیعت مین چڑچڑاپن کا خاتمہ کرتا ہے۔

## جریان، دھات کو بند کرنے میں لاثانی نسخہ ہے

تین تا پانچ خوراکوں میں جریان، دھات کو بند کرنے میں لاثانی نسخہ ہے، کرم تولید میں اضافہ کرتا ہے، رقت منی میں مجرب ہے، دوسرے مغلظ نسخوں کی بانسبت قابض بھی نہیں ہے۔

اجزائے ترکیبی۔ بہو پھلی، تخم لاجونتی، تخم اوٹنگن، تخم سریالہ، سمندر سوکھ، تخم تال مکھانہ، بیج بند، کشتہ قلعی در بھنگ، ہر ایک 50 گرام، اجوائن خراسانی 20 گرام، مصری 200 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف کر کے بعد میں کشتہ شامل کر کے اچھی طرح مکس کرلیں۔

مقدار خوراک۔ تین تا پانچ گرام بعد از غذا صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

نوٹ۔ شوگر والے مصری کے بغیر بھی استعمال کرسکتے ہیں۔

حکیم قسیم حیدر ابن حکیم غلام رسول۔ ملتان۔

فون نمبر 03154228272

**کشتہ قلعی**

جناب والد صاحب حکیم غلام رسول عطا کیا ہوا بہت مجرب ہے قلعی کو صاف کر لیں بعد چاول بنائیں اور گھی والے خالی ڈبہ میں کیکر کی لکڑی کا بورا ڈال کر درمیان میں چاول قلعی رکھیں دو دن میں آگ سرد ہو گی رتی خوراک ہے۔

**کشتہ چاندی**

چاندی ایک تولہ مرجان ایک تولہ افیون ایک تولہ سیماب ایک تولہ بھنگ تازہ کے پانی میں کھرل کریں خشک ہونے پر تازہ بھنگ دو کلو کے لگدا میں رکھیں کپڑوٹی کریں 15 کلو کی آگ دیں۔ انشاء اللہ ایک آگ میں عمدہ کشتہ تیار ہو گا۔

فوائد۔ امساک کیلئے، سرعت وزکاوت حس کا توڑ۔

**کشتہ شنگرف مومیا مقوی باہ مقوی اعصاب**

شنگرف رومی عمدہ ایک تولہ بھلاوے دس تولہ کے درمیان رکھیں اوپر دیسی گھی گائے کا پاؤ شہد خالص پاؤ ڈال کر کڑاہی کو آگ پر رکھیں ہلکی آنچ پر پکائیں جب اوپر آگ لگا جائے تو نیچے آگ بند کر دیں سرد ہونے پر دیسی گھی اور شہد مزید ڈال دیں اور آگ دیں سرد ہونے پر شنگرف نکال کر دس دن شیر مدار میں رکھیں دس دن بعد نکال کر ہوا میں رکھ دیں کچھ دن بعد سفید پیاز کے پانی میں بھگو دیں دس دن بعد نکال کر تین تولہ روغن بیضہ مرغ دیسی ہو شنگرف کو توے پر رکھ کر ہلکی آنچ پر قطرہ قطرہ روغن بیضہ مرغ ڈالتے جائیں گے انشاءاللہ شنگرف موم ہو جائے گا یہ شنگرف اکیلا ہی کام کرتا ہے وقت عصر دودھ آدھ کلو سے دیں ایک تولہ یہ شنگرف آیک تولہ افیون عمدہ آیک تولہ زعفران عمدہ ایک تولہ جوہر کچلہ چھ ماشہ یوہمبین، آب پان میں کھرل کرکے گولی دانہ مسور بنالیں ضعف باہ والے جوان کو ایک دن چھوڑ کر دوسرے دن دیں گیارہ خوراک کافی شافی ہیں نوٹ اس نسخہ کے استعمال سے پہلے مریض کے معدہ جگر گردوں کی اصلاح کر لیں۔





نام حکیم فیروز علی شاہ

لاہور سے فاضل طب وجراحت کا کورس کیا۔

اور نارووال کے نواحی گاؤں میں حکمت۔

اپنے والد محترم شاہد حسین شاہ کے ساتھ شروع کی۔

والد محترم بھی حکیم ہیں۔

زیادہ تر علاج ہمارے ہاں بے اولادی اٹھراہ کے بارے میں کیا جاتا ہے۔

ہمارے شکر گڑھ کے اگر کس خاندان میں اولاد نہ ہو رہی ہو تو 80 فی صد

لوگ بروال کے شاہ کے نام سے پریفر کرتے ہیں کہ وہاں جاو۔

ہمارے خاندان میں بڑے بزرگ طب انڈیا سے ہی کرتے تھے۔ بعد میں جب پاکستان آئے تو یہاں داداجی نے مطب

شروع کیا۔

داداجی علاج بہت سے مرضوں کا کرتے تھے

مگر نام بے اولادی اٹھراہ کی وجہ سے کافی مشہور ہوا۔

فون نمبر 00919230910494۔

**برائے لیکوریا۔ کمر درد۔ کمزوری رحم**

ھوالشافی۔ تخم الائچی خورد 4 تولہ۔ طباشیر 15 تولہ۔ کوزہ مصری 3 تولہ۔ سفوف کرے۔ اور 1000 ایم جی کا کیپسول بھر لیں۔ ہمراہ دودھ یا مناسب بدرقہ۔ پانی سے بھی دے سکتے ہیں۔

10 دن کا شافی علاج ہے۔

**دل کی دھڑکن کے لئے**

دل کا دھڑکنا۔ بے ترتیب دل کا دھڑکنا۔ معدہ میں گیس کی وجہ سے دل کی دھڑکن کا تیز ہونا۔ اس کے لئے مفرد چیز ہے

اور کمال ریزلٹ ہے۔

نیاز بو کے 5 سے 7 پتے صاف کر کے مریض چبائے 7 دن میں مکمل آرام آجاتا ہے۔

## شربت دینار

هوالشافی۔ گل سرخ 10 تولہ۔ تخم کاسنی 10 تولہ۔ تخم کشوث 2 تولہ۔ ریوند چینی 2 تولہ۔ کلو پانی میں رات کو بھگو دیں۔ صبح

4 گرم کریں 1 کلو پانی رہنے پر چھان لیں۔

اور مناسب مقدار میں چینی یا کوزہ مصری ملا لیں۔

2 چمچ صبح 2 چمچ شام۔

ماہواری کے دوران نہیں دینا ہے۔ عورت کی جسم کے فضول مادوں کو خارج کرتا ہے۔ رحم کو حمل کے قابل بناتا ہے۔

جگر کو تقویت دیتا ہے۔ اور جب جگر ٹھیک ہوتا ہے تو عورت کا اپنا قدرتی مزاج واپس آجاتا ہے تو عورت حمل کے قابل

ہو جاتی ہے۔ ست پر دوسری ادویہ کے ساتھ دے سکتے ہیں۔

## حکیم نعیم الحق ولد حکیم انوار الحق تحصیل و ضلع لیہ

03055784241

محترم ایڈمن صاحب میرے دادا محترم خاندانی حکیم تھے۔

اب یہ حکمت کا سلسلہ میرے سپرد ہے دعا کریں اللہ پاک آسانیاں عطاء

فرمائے

## بال چر کے لئے

هوالشافی۔ روغن کلونجی آدھ پاؤ۔ روغن زیتون آدھ پاؤ۔ روغن کنجد آدھ پاؤ۔

روغن بادام آدھ پاؤ۔ کیلے کا ڈنڈا تقریباً ڈیڑھ فٹ۔ تمام روغن مکس کر لیں اور کیلے کا ڈنڈا باریک کتر کے روغنیات

میں شامل کریں۔ کڑاھی میں ڈال کر دھیمی آنچ پر جلا لیں۔ تیل بال چر تیار ہے۔ روٹین کے ساتھ جیسے سرسوں کا تیل

لگاتے ہیں ایسے ہی لگاتے رہیں۔ کچھ دنوں میں بال نکل آتے ہیں۔ بالوں کا سخت ہونا دور ہوتا کے لئے مفید ہے۔ اس

تیل کا تجربہ کچھ دن عرصہ پہلے ہی کیا ہے انشاء اللہ ٹاپک کے دوران کنز المجربات میں بھی دیا جائے گا۔

## اٹھرا جیسی موذی مرض کے لئے

هوالشافی۔ دھماں دو کلو۔ کچور ایک پاؤ۔ کالی مرچ آدھ پاؤ۔ کتھا گلابی ایک پاؤ۔ اجوائن ایک پاؤ۔ تمام ادویات کا سفوف کر

لیں۔ حمل کے دوسرے ماہ شروع کریں۔ مقدار خوراک ایک چمچ روزانہ تازہ پانی کے ساتھ۔ 9 ماہ مکمل کھلا دیں موذی

مرض سے جان چھوٹ جاتی ہے۔

## ہیضہ۔ پیٹ درد مروڑ کے لئے

هوالشافی۔ کالی مرچ ایک تولہ۔ لونگ مدار تازہ ایک تولہ۔ اچھی طرح کھرل کر کے شہد کی مدد سے کالی مرچ برابر گولیاں

بنالیں۔ دو دو گولیاں تین ٹائم دیں۔ ہیضہ والا مریض انشاء اللہ تیسری خوراک سے تندرست ہو جاتا ہے۔

مولانا محمد حبیب اللہ قاسمی

والد مولانا محمود بخش رحمت اللہ علیہ

تعلیم ایف اے۔ شہادت العالیہ

رہائش۔ بستی ذرا انجھا

تحصیل لیاقت پور ضلع رحیم یار خان۔

آپ امراض مخصوصہ زنانہ و مردانہ اٹھرا

اور بے اولادی کے علاج معالجہ میں بہت مشہور ہیں۔

0314 6670441

## سپرم پاور کیپسول

ھوالشافی۔

مغز چلغوزہ تالمکھانہ ایک سفوف کرکے پانچ سو ملی گرام کے کیپسول بھر لیں

ایک کیپسول صبح ایک کیپسول شام ہمراہ دودھ نہار منہ

فوائد۔

بے اولادی۔ سپرم کا کم ہونا۔ کمزور ہونا کے لے مجرب و مفید ہے سینکڑوں مریض الحمدللہ صاحب اولاد ہوئے ہیں۔





**Dr Azhar Abbas Faisalabad**

Qualification = BSC

FTj From Razi unani Tibiya college Gojra

DHMS from Punjab Homeopathic medical college Fsd

BUMS from Bahawalpur

## دھدر کا علاج صرف تین دن میں

ھوالشافی۔ گل سرخ کی ڈنڈیاں ایک پاؤ۔ گندم ایک پاؤ۔ دونوں کو کسی مٹی کے برتن میں ڈال کر نیچے سے سوراخ کر کے کوئی بھی برتن رکھ دیں اور مٹی کے برتن کو اتنی کوئلوں کی آگ دیں کہ سوراخ سے نیچے والے برتن میں آئل نکل آئے گا یہ آئل دھدر پر صرف۔ 3 دن استعمال کریں۔

## ہر قسم کے جوڑوں کے درد کیلیے

چلا 100 گرام لے کر اس کو پانی میں ڈال دیں جو نیچے بیٹھ جائے کام میں لائیں جو اوپر رہے پھینک دیں ایک پاؤ روغن گاؤ لے کر اس براؤن کریں اور فوراً سفوف بنا لیں اس میں گوار گندل ڈال کر سیاہ مرچ کے برابر گولیاں بنا لیں رات کو سوتے وقت ایک گولی نیم گرم دودھ سے استعمال کریں۔

## ہیپاٹائٹس بی 7 دن

ھوالشافی۔ چار مغز 2 تولہ۔ زرشک شریں 2 تولہ۔ سونف 2 تولہ۔ تخم کاسنی 2 تولہ۔ سب کی 7 پڑیاں بنالیں۔ روزانہ ایک پڑی کنڈی ڈنڈا میں ایک گلاس پانی اتنا گرینڈ کریں کہ سردائی کی طرح بن جائے تو پن چھان کر ایک چمچ شکر مکس کر کے خالی پیٹ استعمال کریں کولڈ ڈرنکس اور تلی ہوئی چیزوں سے پرہیز کریں سات دن بعد ٹیسٹ کروالیں

**حکیم آصف رضا**

فاضل طب والجراحت

تحصیل تلہ گنگ ضلع چکوال

عرصہ اٹھارہ سال سے مطب کر رہا ہوں۔

بچپن سے طب کے ساتھ گہرا لگاؤ تھا۔

فون نمبر 03015234352

## دواء نکسیر

هوالشافی۔ پھٹکڑی 5 تولہ۔ سندھور 5 تولہ۔

ترکیب تیاری۔ دونوں اجزا باریک پیس کر ملادیں اور کسی ہانڈی میں ڈال کر گل حکمت کر کے دس کلو کی آگ دے دیں۔

سفید رنگ کا کشتہ بر آمد ہو گا۔

مقدار خوراک۔ ایک رتی صبح وشام روزانہ خالی پیٹ ہمراہ مکھن ایک چمچ کھلائیں۔

خواص وفوائد۔ یہ دواء نکسیر کے لیے ہماری بہت مشہور دواء ہے۔ معمول مطب ہے۔ میرے استاد مکرم جناب حکیم محمد ارشاد صاحب نے 34 سال تک مریضوں کو استعمال کرائی۔ اب خاکسار بھی مسلسل استعمال کرا رہا ہے۔ اور مریض ٹھیک ہو رہے ہیں۔ اس کے علاوہ یہ دواء جریان منی، سیلان الرحم، ذکاوت حس اور کثرت شہوت کے لیے بھی مجرب ومفید ہے۔

غذا میں کدو توری ٹینڈے کیلے امرود مکھن اور دودھ دہی کھلائیں۔





## دوائے طمث بند

هوالشافی۔ خالص چیڑہ سوختہ 50 گرام۔ ہلدی بریاں 50 گرام۔

ترکیب تیاری۔ خالص چیڑہ لے کر سوختہ کرلیں اور ہم وزن ہلدی لے کر وہ بھی بریاں کرلیں۔ پھر دونوں کو ملا کر سفوف کرلیں۔

مقدار خوراک۔ دو تا تین ماشہ ہمراہ شربت انجبار صبح دوپہر وشام۔

خواص وفوائد۔ کثرت طمث کے لیے بہت دفعہ کی مجرب المجرب دواء ہے۔ بہت شاندار رزلٹ ہے۔

## شربت کھانسی

هوالشافی۔ برگ بانسہ ا پاؤ۔ ملٹھی۔ ا پاؤ۔ نوشادر ٹھیکری ۳ تولے۔ چینی دو کلو گرام۔ پانی ۵ کلو

ترکیب تیاری۔ برگ بانسہ اور ملٹھی رات کو بھگو دیں صبح اس قدر جوش دیں کہ پانی دو کلو رہ جائے۔ اتار کر پن چھان لیں۔ چینی ڈال کر قوام بنالیں اور گرم گرم میں نوشادر پیس کر ملادیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک۔ ایک تا تین چمچ روزانہ دو تین بار بمطابق عمر دیں

خواص وفوائد۔ خشک کھانسی اور صفراوی کھانسی کے لیے۔ ہزاروں بار کا آزمودہ اور مجرب المجرب ہے۔ کھانسی کے ساتھ اگر خون آتا ہو تو اس سے بند ہو جاتا ہے۔ سردیوں میں تو لوگ خود مانگتے ہیں۔ بچوں بڑوں ہر عمر کے لیے مفید تر ہے۔ معمول مطب ہے۔

حکیم و ڈاکٹر عبدالحمید
تعلیم بی اے
فاضل طب و جراحت اینڈ
بی فارماسسٹ کیٹگری بی
ایڈریس کلاسکے خاص
ضلع گوجرانوالہ تحصیل وزیر آباد
فون نمبر۔۔03217986062

## بواسیر کیلئے

هوالشافی۔ پوست ریٹھا۔ گڑ دو سالہ پرانا۔ ہموزن لے کر نخودی گولیاں بنالیں۔

ایک گولی روزانہ شام کو۔ نیم گرم دودھ کے ساتھ۔

کورس۔ ایک ماہ۔

پرہیز۔ بڑا گوشت اور تیز مرچ مصالحہ

## درد ریح ٹانگ کا سن ہونا اور جوڑوں کے درد کیلئے

هوالشافی۔ مصبر 2 تولہ۔ فلفل سیاہ۔ 2 تولہ۔ گھاں 2 تولہ نمک سیاہ 2 تولہ۔ اجوائن خراسانی 2 تولہ۔ منقہ 2 تولہ کوار گندل حسب ضرورت۔ تمام اشیاء کوٹ کر نخودی گولیاں بنالیں۔

روزانہ رات سوتے وقت ایک گولی ہمراہ نیم گرم پانی کے ساتھ۔

## ہائی بلڈ پریشر کیلئے

هوالشافی۔ چھوٹی چندن 1 پاؤ۔ الائچی خورد 1 پاؤ۔ فلفل سیاہ 1 پاؤ۔

سب کو پیس کر سفوف بنالیں۔ 500 ملی گرام کے کیپسول بنالیں۔ صبح شام خالی پیٹ۔





حکیم سید عبدالحق بخاری۔
فاضل طب و جراحت گورنمنٹ طبیہ کالج بہاولپور
اکسیری دارالعلاج صرافہ بازار بہاولپور۔
03006825591

## سرعت انزال کے لئے کم خرچ بالا نشین

هوالشافی۔ تالمکھانہ ایک کلو گرام۔ اجوائن خراسانی 100 گرام۔ 00 کیپسول صبح شام همراہ آب تازہ۔

## ایچ پائیلوری۔ پیپٹک السر سوزش فم معدہ وغیرہ کے لئے بہترین ہے

هوالشافی۔ ملٹھی سائیدہ 125 گرام۔ سہاگہ بریاں 125 گرام۔ گوند کیکر 50 گرام۔ ست پودینہ 3 گرام۔

تمام ادویات کو باریک پیس کر سفوف بنالیں اور ست پودینہ آخر میں شامل کریں۔

السر کے مریض کھانے سے پہلے اور تیزابیت اور جلن کے مریض کھانے کے بعد ایک گرام همراہ آب تازہ استعمال کریں

## کشتہ فولاد اکسیری

هوالشافی۔ کسیس سبز 250 گرام۔ سملفار سفید 10 گرام۔ آب انار قندھاری 250 ملی لیٹر۔

پہلے دونوں اجزا کو باریک کر کے مکس کریں اب روغنی ہانڈی میں ڈال کر اوپر آب انار ڈال کر دس سیر اپلوں کی تعداد میں آگ دیں سرد ہونے پر سرخ کشتہ تیار ہو گا دو سے چار رتی مقدار خوراک ہے۔ موقع محل کی مناسبت سے کمی بیشی کر سکتے ہیں۔

مقوی عضلات۔ مولد الدم ہے۔ ایک حکیم اپنی حذاقت سے بہت سے امراض پہ استعمال کر سکتا ہے۔

## معجون مقوی دماغ

ہوالشافی۔ مغز کشنیز 200 گرام۔ مغز بادام 200 گرام۔ مغز بادیان 200 گرام۔ دانہ الائچی خورد 75 گرام۔ طباشیر 50 گرام۔ مصطگی 60 گرام۔ روغن خشخاش 15 گرام۔ مصری 1 کلو گرام۔ ورق نقرہ 50 عدد۔ حسب دستور معجون تیار کریں۔

فوائد۔ خلل دماغ دائمی۔ کمزوری دماغ نسیان کو دور کرتا ھے۔

مقدار خوراک۔ 50 گرام صبح شام نیم گرم دودھ کے ساتھ۔

## مرہم بادام

عضو تناسل کی کجی اور ٹیڑھا پن جو کسی طلاء سے نہ جائے تو میں یہ نسخہ استعمال کرواتا ھوں جو میرے عظیم استاد محترم حکیم الہی بخش عباسی صاحب کا ھے۔

مغز بادام پچاس گرام لے لیں رات کو بھگو دیں صبح اوپر کا براؤن چھلکا اتار کر دوری کونڈے میں خوب رگڑیں مرہم تیار ھونے پر دس گرام چینی شامل کر کے اور رگڑیں۔ اگر مرہم کا قوام سخت محسوس ھو تو تھوڑا سا کیسٹر آئل ڈال دیں۔

عضو تناسل پر لیپ کریں رات سوتے وقت پٹی باندھیں۔ نصاب کورس زیادہ سے زیادہ دس یوم ھے۔ ذکاوت حس کے لئے بھی بہترین ھے۔ اس مرہم کا مزاج اعصابی غدی ھے۔

## گلے کا درد و خراش

ڈسٹ الرجی۔ دمہ عضلاتی۔ آواز کا بیٹھ جانا۔ کنٹرول ہو جاتا۔ معدہ کی تیزابیت۔ یورک ایسڈ۔ نسخہ ایک فوائد بے شمار۔

ہوالشافی۔ ملٹھی پودینہ 500 گرام۔ اجوائن دیسی 125 گرام۔ بادیان 125 گرام۔ نوشادر ٹھیکری 125 گرام۔ قند ابیض 1000 گرام۔

بعد از غذا ہمراہ آب تازہ ایک گرام کی مقدار میں استعمال کریں اور دعاؤں میں یاد رکھیں۔

## برائے ضیق النفس حبوب

ہوالشافی۔ سہاگہ بریاں 50 گرام۔ مصبر اصلی 50 گرام۔ پانی کی مدد سے فلفل سیاہ کے برابر حبوب تیار کریں۔





مقدار خوراک۔ رات سوتے وقت ایک سے دو حبوب ہمراہ آب تازہ استعمال کریں۔

## تریاق نزلہ

ہوالشافی۔ کشنیز 50 گرام۔ پوست آملہ 25 گرام۔ پوست ہلیلہ زرد 25 گرام۔ پوست بہیڑہ 25 گرام۔ اسطوخودوس 25 گرام۔ مغز بادام 25 گرام۔ تخم جوز ماثل 10 گرام۔ بادام روغن 50 ملی لیٹر۔

ترکیب تیاری۔ تمام ادویات باریک پیس کر روغن بادام سے چرب کر کے سہ چند شہد سے معجون تیار کریں

ترکیب استعمال۔ ایک ماشہ صبح شام ہمراہ آب تازہ استعمال کریں۔

فوائد۔ نزلہ وکیرا جدید و دائمی کے لئے ایک تریاقی و اکسیری نسخہ ھے اس کا صرف دو ھفتہ کا استعمال دماغ کو طاقت دے کر حافظہ اور نظر کو تیز کرتا ھے۔

## برائے فشار الدم قوی

ہوالشافی۔ اسرول۔ صندل سفید۔ تخم خشخاش۔ سو سو گرام۔ فلفل سیاہ پچاس گرام۔ الائچی خورد پچیس گرام۔ 500 سے 1000 ملی گرام صبح شام۔

## سفوف زحیر

ہوالشافی۔ ہلیلہ سیاہ بریاں 100 گرام۔ بادیان بریاں۔ 50 گرام۔ طباشیر کبودی۔ 25 گرام۔ سفوف بنالیں اور شربت انار یا شربت انجبار کے ساتھ دو گرام کی مقدار میں استعمال کریں۔ آج تک کسی مریض کو چوتھی خوراک کی ضرورت نہیں پڑی۔ پچاس سال سے زائد عرصہ سے مطب میں مریضوں کو استعمال کروایا جارہا ھے

حکیم اختر نواز ایبٹ آباد۔ زنانہ مردانہ پوشیدہ امراض اور ہر قسم کے علاج و مشورہ کیلئے وٹس ایپ

کال۔03075865564،03469527774







نام: حکیم مفتی عبدالعلیم عبقری

ولدیت: عبدالستار

بنیادی تعلیم: فاضل درس نظامی و دارالافتاء

طبی تعلیم: فاضل طب یونانی و طب مفرد اعضاء

عمر: 41 سال تجربہ: 15 سال

علاقہ: بغلان "افغانستان"

موبائل نمبر: 93787031475+

## سفوف السر

ھوالشافی۔ اصل السوس۔100 گرام۔ سونف۔100۔ گرام۔ دھنیا۔100 گرام۔ صمغ عربی۔100 گرام۔ گوند کتیرا۔100 گرام۔ مصری۔100 گرام۔ سفوف بنائیں صبح و شام ایک چھوٹا چمچ کھانے سے پہلے مجرب اور معمول مطب ہے۔

## حب قبض کشا

ھوالشافی۔ پوست ہلیلہ زرد۔200 گرام۔ مصب۔100 گرام۔ شحم حنظل۔100 گرام۔ حبوب نخودی بنائیں حسب ضرورت ایک گولی سے دو گولی تک گرم پانی کیساتھ دیں۔

## حب عرق النساء

ھوالشافی۔ حرمل۔100 گرام۔ مصبر۔100 گرام۔ سورنجان شیریں۔100 گرام۔ حبوب نخودی بنائیں۔ ایک سے دو گولی دن میں 3 بار کھانے کی بعد۔

حکیم حسان احمد چشتی صابری فاضل الطب والجراحت
مستند حمایت اسلام طبیہ کالج لاہور

ایوبی دواخانہ
مین بازار کینال پارک گلبرگ 2 لاہور 45

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے میرے والد صاحب۔
میرے 6 چچا تایا میرے دادا میرے دادا کے سب بھائی میرے پردادا تک
سب حکیم تھے۔
اور میرے 4 کزن بھی حکیم ھیں میں نے اپنے والد گرامی کے وصال کے بعد ان کے مطب پر باقاعدہ آغاز کیا اور اب 5
سال ہوے مطب کرتے ہوئے

## وزن کم کرنے کے لیے

هوالشافی۔ برگ سداب 100 گرام۔ سنڈھ 100 گرام۔ زیرہ سفید 100 گرام۔ تربد سفید 100 گرام۔ باریک پیس
لیں لیموں کے 2 چھلکے ابال کر اس پانی سے 5 5 گرام سفوف صبح وشام استعمال کریں۔

## گھٹنوں کے درد کا مجرب ترین نسخہ

هوالشافی۔ میتھی دانہ 50 گرام۔ کرکس 50 گرام۔ السی 50 گرام۔ گوند کتیرا 50 گرام۔ موصلی سفید 50 گرام۔
پاؤڈر بنالیں 1-1 ٹیبل سپون صبح وشام پانی سے استعمال کریں۔

## شدید ڈپریشن کے لیے

هوالشافی۔ برہمی بوٹی 50 گرام۔ اسطخودوس 50 گرام۔ بابونہ پاؤڈر 2 گرام۔ پاؤڈر بنالیں 2 2 گرام صبح وشام ہمراہ پانی
استعمال کریں 2 ماہ تک۔





حکیم محمد جعفر حمید مہر۔ گاؤں جبو
میل 11 کیلو میٹر راوے ونڈ روڈ ضلع قصور 03089046021

سٹوڈنٹس ہوں دوسرا سال ھے۔ میرے نانا ftj میں
حکیم محمد علی عرف بابا منصاء کامل حکیم تھے
ہم میں سے کسی نے ان سے کچھ نہیں سیکھا
لیکن میرے پاس انکے مجرب نسخے موجود ہیں۔

## غزائی علاج برائے امراضِ مردانہ و بے اولادی

هوالشافی۔ مغز بادام 10 عدد کالے چنے 15 عدد چھوارے 2 عدد۔ رات کو پانی میں بھگو دیں صبح اسکو کونڈے رگڑ کر
باریک کر لے اسکے برابر مکھن ڈال کر مصری ڈالکر بطور ناشتہ استعمال کریں۔ کئی لاعلاج مریضوں کو شفا ھوئی 15 دن میں
کمال کا رزلٹ ھے۔

## امراض ھیپاٹائی ٹس کیلئے

هوالشافی۔ ھلیلہ 60 گرام بلیلہ 60 گرام آملہ 60 گرام فلفل دراز 12 گرام مجیٹھ 60 گرام لوھے چون 60 گرام کوزہ
مصری 120 گرام دہی 960 گرام ڈال کر کھرل کریں حتیٰ کہ خشک ہو جائے دوبارہ ایسا عمل دہی ڈال کر۔ کھرل کریں
حتیٰ کہ انگلی سے دبانے سے رڑک نہ رہے پانچ بار اساء کرنے سے طیار سمجھے البت دہی 960 گرام ھو۔

فوائد۔ ضعف جگر، بھس، کمی خون عظم جگر و طحل امراضِ کے لے تحفہ ھے۔

## تبخیر معدہ اور سیو جیگیس

یہ ایک نامراد مرض ہے جو انسان کو کو اجیرن کر دیتی ہے

مکمل کورس ہے

اس مرض کا بہترین علاج معدہ سے ہوا کا اخراج ہے

ھوالشافی۔ ہلیلہ سیاہ 50 گرام۔ نمک خوردنی 32 گرام۔ دونوں کو باریک پیس لیں اور چھ گرام کی مقدار میں پانی سے استعمال کریں اس سے ایک آدھ اسہال آکر معدہ سے ریاح خارج ہو جائے گی۔

ہلیلہ سیاہ۔ زیرہ سیاہ سونف۔ ریوند چینی زنجبیل اور سوڈا خوردنی۔ ہم وزن سب کو ملا کر چھ گرام صبح و دوپہر شام پانی سے کھلانے سے معدہ سے غلیظ ریاح خارج ہو کر تبخیر کا خاتما ہو جائے گا مگر یاد رہے کہ یہ دوا کم از کم ایک ہفتہ استعمال کرنا ہو گی

مصطگی رومی دانہ الائچی خورد بادیان اجوائن دیسی زنجبیل ہم وزن سفوف بنا کر تین گرام کی مقدار میں دن میں 3 بار دیا کریں اس سے معدہ مظبوط ہو کر ہمیشہ کے لئے تبخیر کا خاتمہ ہو جائے گا

کلونجی اور مرچ سیاہ ہم وزن باریک پیس لیں اور تین گناہ شہد میلا کر دن میں تین بار چٹانے سے ہر طرح کے خراب بخارات معدہ نیست و نابود ہو جاتے ہیں۔





**محمد صدیق بن حکیم میاں محمد صادق**

حکیم میاں محمد صدیق بن حکیم میاں محمد صادق
فاضل طب والجراحت فارغ التحصیل غوثیہ طبیہ کالج دیپالپور
ستوکی ہتھاڑ ڈاکخانہ کنگن پور تحصیل چونیاں ضلع قصور
اللہ تعالی کے فضل و کرم سے 1996 سے پریکٹس کر رہا ہوں میری کامیابی کا سہرا میرے والد گرامی اور میرے استاد گرامی پروفیسر حکیم سید محمد شاہ صائم کے سر جاتا ہے جنہوں نے بڑی شفقت اور محبت سے میری تربیت کی۔ خاندانی طور پر طبیب ہوں اور میرے مطب کے کامیاب مجرب المجرب نسخہ جات بحکم حکیم سید رضوان علیشاہ کی نظر کر رہا ہوں اور ان نسخہ جات کو اپنے والد گرامی کیلئے بطور صدقہ جاریہ کے پیش کر رہا ہوں

حکیم میاں محمد صدیق
ستوکی ہتھاڑ ڈاکخانہ کنگن پور تحصیل چونیاں ضلع قصور 03004896615

### وٹ مروڑ سے آنے والے پیچس

ھوالشافی۔ ہلیلہ سیاہ 100 گرام۔ سنڈھ 100 گرام۔ کوکنار 100 گرام۔ سونف 100 گرام۔

بنانے کا طریقہ۔ تمام ادویات کو توے پر دیسی گھی سے بریاں کریں

علامات۔ وٹ و مروڑ سے آنے والے پیچس اور آؤں کو پہلی خوراک فائدہ کرتا ہے

مقدار خوراک۔ 3 ماشہ ہمراہ دہی صبح نہار منہ۔ یہ نسخہ میرا مجرب المجرب ہے

### کثرت بول

ھوالشافی۔ مصبر 500 ملی گرام۔ ایک کیپسول رات کو دیں۔ صرف چار دن کافی ہے پشاب چاہے 20 دفعہ کیوں نہ آتا ہو

### سفوف یورک ایسڈ

ھوالشافی۔ اسگند 100 گرام۔ ملٹھی 100 گرام۔ سورنجان 100 گرام۔ ہلدی 100 گرام

طریقہ استعمال۔ 500 ملی گرام کیپسول صبح و شام۔ ہمراہ بدرقہ مناسبہ

نام: حکیم علی ضیاء احمد
فاضل طب الجراحت عمر: 56 سال
مشاغل: علم طب، علم نجوم، علم جفر، عملیات و تعویزات اور تصوف سے لگاؤ
پتہ: الحمد دواخانہ فاطمہ جناح روڈ 386، تلیانوالہ محلہ، ساہیوال
03016914588

## دواء منگر ہنی

ھوالشافی۔ پارہ مصفی 10 گرام۔ گندھک آملہ سار 10 گرام۔ مرچ سیاہ 10 گرام۔ کشتہ سنکھ 20 گرام۔ کشتہ کوڑی زرد 20 گرام۔ لیموں کے پانی میں کھرل کر کے مرچ سیاہ سے بڑی گولیاں بنالیں۔ ایک گولی دن میں دو بار لیں۔ آزمایا ہوا نسخہ ہے۔ پرانے دستوں اور مزمن پیچش میں مفید ہے

## نسخہ برائے موٹاپہ

ھوالشافی۔ اک (مدار) کے تازہ پھول اور ہلدی برابر وزن نخود برابر گولیاں بنالیں۔ ایک گولی دن میں تین بار دیں۔ عورتوں کے موٹاپہ پر حیران کن نتائج کئی بار کا آزمودہ ہے

## نسخہ سوزش گردہ

ھوالشافی۔ پوست ریٹھہ 50 گرام۔ مغز ریٹھہ 50 گرام۔ پیس کر سفوف بنالیں معمولی پانی کی مدد سے نخودی گولیاں بنا لیں۔ ایک یا دو گولیاں تک دن میں تین بار دیں۔ سوزش گردہ کے لیے کئی بار کا آزمودہ اور مجرب ہے۔ بواسیر خونی اور زکاوت حس کے مریض کو یہ گولیاں دوسری ادویہ کے ساتھ ضرور استعمال کروائیں۔ مقوی باہ بھی ہے

## سنیاسی گٹکہ

صرف ماہر اطباء اکرام کے لیے میں نے یہ نسخہ بیاض سائیں بخش سے لیا اور بنایا

ھوالشافی۔ سم الفار 10 گرام۔ ہڑتال ورقی 10 گرام۔ شنگرف 10 گرام۔ تینوں کو زردی بیضہ مرغ 25 عدد میں رکھ کر چولہے پر چڑھادیں۔ جب تمام زردیاں جل کر خاکستر ہو جائیں تو اتار لیں اور تینوں ادویہ کو پیس لیں جو تیل ہو اس کو علیحدہ کر لیں۔

خوراک۔ نصف چاول ہمراہ مکھن دودھ۔ اور تیل کی مالش۔

فوائد۔ مقوی باہ و اعصاب ہے۔ نامردی کے لیے تحفہ ہے۔

## اکسیر جریان واحتلام

ھوالشافی۔ رال سفید 100 گرام۔ پھٹکڑی سفید 30 گرام۔ سفوف بنا کر ہزار ملی گرام کے کیپسول بھر لیں۔ صبح خالی معدہ ایک کیپسول ہمراہ دودھ۔ جریان احتلام، سرعت میں آزمودہ و مجرب ہے اور اندرونی زخموں میں بھی مفید ہے۔





حکیم محمد شاہد محمود سیفی
فاضل طب والجراحت

میٹرک کیا بعد ازاں استاد محترم حکیم محمد شریف صاحب کی 1989 میں خدمت میں تین سال گزارے

استاد محترم کی اجازت سے 1994 سے باقاعدہ مطب کا آغاز کیا۔

اور طب والجراحت کا کورس کیا

مطب فیضان مدینہ مجاھد ٹاؤن جڑانوالہ روڈ فیصل آباد
03137916482

## حب اکسول

برائے قرحہ سوزاک پس سیلز مندمل قروح۔ بہترین انٹی بائیوٹک۔

ھوالشافی۔ زاج سفید 15 تولہ۔ زاج سرخ 15 تولہ۔ نیلا 1 تولہ۔ دونوں زاج پاؤڈر کر کے مکس کریں کڑاہی میں نصف زش بچھائیں اوپر نیلا سائیدہ بچھا کر باقی آدھا لحاف ڈال کر ہلکی آگ پر بریاں کریں۔

بعد پیکر کشتہ سنکھ اور الائچی خورد ھر ایک 5 گرام ملا کر مویز منقہ کی مدد سے دورتی کی گولیاں بنالیں۔

اگولی صبح شام۔

## لبوب سیفیہ

ھوالشافی۔ مغز بنولہ 20 گرام۔ اسگند۔ تودری سفید۔ تودری سرخ۔ مغز بادام۔ مغز اخروٹ۔ مغز پستہ۔ اندر جو شیریں۔ ہر ایک دس گرام۔ زنجبیل۔ الائچی خورد۔ ثعلب مصری۔ موصلی سفید ھر ایک 5 گرام۔ زعفران ڈھائی گرام۔

سب ادویہ کو پیس کر سہ چند چینی کے قوام میں لبوب بنالیں۔

بقدر سات گرام صبح شام نہار ھمراہ شربت فولاد ملا دودھ۔

مولد رطوبات ھے فولاد ملانے سے مولد خون بھی ھے مادہ منویہ کی پیدائش کرتا ھے اور حیوانیات منی کی افزائش کر کے ان کی کمی کو پورا کرتا ھے

## اکسیر صحت

**ھوالشافی**۔ سنگ سرماہی دو تولہ۔ سنگ یہود چار تولہ باریک کوٹ کر تیزاب گندھک چھ تولہ کھرل میں ڈال کر مذکورہ پیشہ آہستہ آہستہ ملاتے جائیں چار گھنٹے بعد بذریعہ بالو جنتر تیزاب اڑا دیں اور کشتہ کو آب گلگل دس تولہ سے کھرل کر کے تقہ گلگل ایلوہ کے درمیان بند کر کے دس کلو کی آگ دیں۔

**مقدار خوراک**۔ ایک رتی

چند خوراک میں پتھری ریزہ ریزہ ہو کر خارج ہو گی بدرقہ شربت بزوری

## کشتائی

ام الامراض قبض کے لئے ایسا نسخہ جس سے نہ وٹ نہ مروڑ نہ دل خراب ہوتا ہے میں آسان کھاتے میں آسان رات کو کھا کر سو جاؤ صبح نماز سے پہلے جگادے گا فریش ہو کر نماز پڑھو اور اللہ کا شکر ادا کرو

**ھوالشافی**۔ ایلوا۔ ریوند عصارہ۔ مرچ سیاہ ہر ایک 10 گرام ریوند خطائی۔ تو شادر ہر ایک 20 گرام سنڈھ۔ سنا مکی ہر ایک 30 گرام باریک پیس کر 500 ملی گرام کیپسول بھر لیں۔

1 تا 2 کیپسول رات سوتے وقت نیم گرم دودھ سے کھائیں۔

## نانیجائٹس کیلئے

کتھو تی پتھر کر لیں پاؤڈر کا وزن ایا پاؤلیں۔

کو تیل سادہ آدھا کلو تانبے کو ٹے جائیں جب مکھن کی طرح ملائم ہو جائے تو چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنالیں بند و گل حکمت کر کے دس کلو کی آگ دیں ٹھنڈا ہونے پر نکال کر اب گل عاقث گلو اجوائن دیسی اور کوڑ انڈین ہر ایک پچاس گرام کا دردرا سفوف کر کے چار لیٹر پانی میں جوش دیں جب ایک لیٹر پانی بچے پھر چھان کر یہ پانی کھلی آگ پر کشتہ کتھو تی مذکورہ میں جذب کراویں اور دن کھلی ہوا میں رکھیں اس کے بعد محفوظ العواقیہ میں بند کر لیں نصف ماشہ صبح شام دیں۔

نانیجائٹس کا نام و نشان نہیں رہے گا انشاءاللہ

ساتھ میں خمیرہ مروارید بھی دے لیں۔ ملیریا بخار میں کسی ہاضم یا ملین میں ملا کر دیں

یہ میرا برسوں کا معمول مطب نسخہ ہے احباب کی خدمت میں پیش ہے بنائیں اور مجھے اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔





ڈاکٹر محمد اسلم
انچارج ڈسپنسری پولیس لائن پنجاب پولیس فیصل آباد
ایم۔ایس۔سی سائیکالوجی
فارماسسٹ
پاکستان طبیہ کالج F. T. J ڈپلومہ
ڈپلومہ ہومیوپیتھک: الصحت ہومیوپیتھک کالج
حکیم باباجی بشیر احمد خاں: داداجان
حکیم حیات محمد خاں: پردادا
فون نمبر۔03007962730

## برائے اٹھرا زنان

**ھوالشافی**۔ سرد کے پتے 50 گرام۔ نیم کے پتے 50 گرام۔ کالی مرچ 50 گرام۔ اجوائن دیسی 50 گرام۔ سچے موتی 10 گرام۔ نخودی گولیاں بنالیں۔

2 گولیاں صبح و دوپہر شام کھائیں

## برائے جراثیم مردانہ

**ھوالشافی**۔ بکھڑا 100 گرام۔ تخم سرس 100 گرام۔ چھوٹی الائچی 100 گرام۔ دانہ نخود کے برابر گولیاں بنالیں۔

2 گولیاں صبح و دوپہر شام۔

70% تک مردانہ جراثیم بڑھ جاتے ہیں۔

## قبض بوجہ خرابی جگر

**ھوالشافی**۔ زیرہ سفید 5 تولہ۔ جو کھار 1 تولہ۔ پتری فولاد 2 تولہ۔ ریوند چینی 2 تولہ۔ قلمی شورہ 2 تولہ۔ افسنتین 2 تولہ۔ مصبر 1 تولہ۔ هلیلہ 1 تولہ۔ سورنجاں 1 تولہ۔ باریک سفوف بنالیں۔

4 ماشے صبح شام کھائیں۔

قبض ختم کرتا ہے۔ جگر کو کیمیائی تحریک دیتا ہے۔

میاں قاسم سیٹی آف سانگلہ ہل
تحصیل ناںکانہ صاحب

ہڈیوں پٹھوں جوڑوں کمر کے مہروں کا کام کرتا ہوں۔

چار سال کا تجربہ ہے۔یہ کام میں ابھی بھی کر رہا ہوں۔

03046208212

## مالش لاجواب

ایک نسخہ جو میں اپنے مریضوں کو استعمال کرواتا ہوں نوٹ فرمالیں۔

هوالشافی۔ حرمل 20 گرام۔لونگ 20 گرام۔ جائفل 20 گرام۔ جلوتری 20 گرام۔ جونک 15 گرام۔ بیر بہوٹی 15 گرام۔روغن لونگ 50 گرام۔روغن زیتون 150 گرام۔ تمام ادویہ کا سفوف بنا کر روغنیات میں مکس کر لیں اور ہلکی آگ پر گرم کریں۔جب اشیا جل جائیں تو روغن پن لیں بس تیار ہے۔

ترکیب استعمال۔ دن میں تین بار متاثرہ جگہ پر تھوڑا سا تیل لگا کر نرم ہاتھوں سے مساج کر کے جذب کرا دیں۔

تین سے پانچ دن استعمال کرائیں۔کافی ہے۔

خواص و فوائد۔ وجع المفاصل ہو، پٹھوں کے درد ہو یا سکڑے ہوئے پٹھے ہوں ان شاء اللہ ٹھیک جائیں گے۔

ہوا سے بچیں تو بہتر ہے۔ورنہ کوئی نقصان نہیں ہوتا۔

سکڑے ہوئے پٹھوں یعنی کوئی عضو سوکھ جائے تو زیادہ دن مالش کریں اور اسے ہوا سے بچائیں۔





المعالج حکیم و ہومیو ڈاکٹر عامر اعجاز
عجائب ہومیو پیتھک کلینک تلہ گنگ
بلمقابل نادرہ کمپلیکس چکوال روڈ تلہ گنگ ضلع چکوال
03347986687

تاریخ پیدائش 11.12.1987
سے لگاتار مطب کر رہا ہوں 2008
میں ڈی۔ایس۔او۔ایل۔ایس کیا 2009
میں ہومیوپیتھک کیا ڈی۔ایچ۔ایم۔ایس کیا 2015
طب والجراحت سال سوئم ہے
پچھلے 10 سال سے نظریہ مفرد اعضاء کی کامیاب پریکٹس کر رہا تھا. پچھلے ماہ سے ہومیو کلینک بنایا ہے
دادا جی حکیم تھے حکیم محمد عجائب رح 1947 سے 1991 تک حکمت کی پھر والد صاحب حکیم اعجاز حسین . فوج میں بھی تھے ساتھ حکمت سیکھتے تھے 1988 میں پنشن آکر پریکٹس شروع کی فاضل طب والجراحت تھے 2009 میں وفات ہو گئی

## حب صابر

هوالشافی۔ حنظل. رائی. گندھک آملہ سار ہموزن سفوف بنالیں. 500 ملی گرام کا کیپسول صبح شام. ہمراہ آب. میرے اس پہ بہت تجربات ہیں. معدہ. گیس. تیزابیت. نزلہ. زکام. بخار. قوت باہ. سفر میں الٹی آنا. انتشار اگر اچانک ختم ہو جائے۔ تو صبح. دوپہر شام ایک ایک کیپسول. سونے کے بھاؤ بیچتا ہوں الحمدللہ۔

## شوگر کیلئے

هوالشافی۔ کلونجی. میتھی دانہ. سناء مکی ہموزن سفوف بنالیں 5 5 گرام صبح شام بعد از غذا ہمراہ آب تازہ. معمول مطب ہے۔ میں ہر قسم کی شوگر, قبض, سلسل البول, معدہ کی خرابی اور تمام اعصابی اور عضلاتی مرضوں کیلئے. 10 دن آزمائش ضرور کریں اللہ لجپال کے حکم سے گولی اور انسولین تک سے جان چھوٹ جائے گی۔

## اولاد نرینہ کیلئے

هوالشافی۔ مازو بغیر سوراخ کے تین دانے لیں. کوٹ چھان کر 9 خوراکیں بنالیں. تیسرا ماہ سٹارٹ ہو گائے کے دودھ کے ساتھ دیں جس گائے کے نیچے بچھڑا ہو انشاء اللہ بیٹا پیدا ہو گا۔

**Name.**
**Hakeem Muhammad Abubakar Omar.**
Date of Birth.
14 August 1986.
Medication experience is 14 years.
Practicing at
Al-Shifa Herbal Health Care Center.
Educational experience is 8 years.
Owner Private School.
Education : MA.BEd
2nd year Student at.
Rawalpindi Tibbia Collage Rawalpindi.
Address.
Al-shifa Herbal Health Care Center Kotlah Road Muncipal Park Jampur District Rajanpur.
Contacts.
03126450888
03346764525

## اکسیر میدہ اور اکسیر جگر کیلئے

هوالشافی۔ ترپھلہ 150 گرام۔ ریوند چینی 50 گرام۔ نوشادر 30 گرام۔ قلمی شورہ 30 گرام۔ کشتہ فولاد اعلیٰ قسم 50 گرام

خوراک۔ 2 ماشہ ہمراہ لسی یا تازہ پانی بعد از طعام۔

خواص و فوائد۔ اکسیر میدہ، اکسیر جگر، عام جسمانی کمزوری، ریڈ بلڈ سیلز کی کمی اور یرقان کے لئے زبردست ہے۔

ہاضم طعام، گیس تبخیر بچوں اور بڑوں کے لئے یکساں اور خوش ذائقہ

هوالشافی۔ سونٹھ 30 گرام۔ اجوائن دیسی 50 گرام۔ دھنیا خشک 50 گرام۔ سونف 50 گرام۔ میٹھا سوڈا 100 گرام۔ مصری 200 گرام۔





خوراک۔ بہت باریک پاؤڈر بنائیں کھانے کے بعد صرف دو گرام خوراک لیں اور ہر چیز ہضم کریں

بچوں کی دل پسند چیز ہے

نوٹ۔ شوگر کے مریض مصری نہ ڈالیں۔

## دیسی پیراسٹامول

هوالشافی۔ جوس ادرک 3 پاؤ۔ لہسن عرق 1 پاؤ۔ سورنجان شیریں 1 پاؤ۔ مرچ سیاہ 25 گرام۔ فلفل دراز 25 گرام [illegible] 25 گرام۔

تیاری۔ ادرک کو گرینڈ کر کے جوس حاصل کریں اور 1 پاؤ دیسی لہسن کو 1 کلو پانی میں ابالیں جب پانی 1 پاؤ بچ جائے تو پانی کو محفوظ کریں جھاگ کو ان دو جوس میں 10 منٹ پکالیں اور اتار کر ٹھنڈا کر لیں۔

اور پھر باقی دواؤں کا بہت باریک پاؤڈر کر لیں اور اس پانی میں شامل کریں جب وہ خشک ہو جائے

تیار ہے paracetamol لیجئے آپکی دیسی۔

خوراک۔ 1 capsule ہمراہ ایم جی صبح شام

خواص و فوائد۔ جوڑوں کے دردوں۔ اعصابی کمزوری اور دردوں کے لئے شاندار چیز ہے۔ ہائی بلڈ پریشر کے لئے عجیب چیز جو اسکو مسلسل 1 ماہ یوز کرے گا۔ وہ اس کے علاوہ معدہ کے لئے اکسیر ہے۔

بلڈ پریشر والی کو چھوڑ دیگا Atenolol

جن حضرات کو تھوڑی سی مشقت سے جسم میں درد اور تھکاوٹ ہو جاتی ہے۔ ان کے لئے بھی بہت اعلیٰ ہے۔

## نسخہ نمبر2

هوالشافی۔پوست ہلیلہ سیاہ 20 گرام۔ مغز بادام دیسی بادام کے خول سے تازہ نکلے ہوئے 8 عدد۔ پوست ریٹھا 20 گرام

ادویات کا مغز جتنی گولیاں اس پوست سے نکلی ہوں۔

تمام کا سفوف بنا کر شہد کی مدد سے حب نخود تیار کر لیں اگر تکلیف بہت زیادہ ہو تو ایک گولی ہر گھنٹے بعد پانی کے ساتھ دیں تکلیف کی شدت اور دباؤ 3 یا 4 گولیوں سے ختم ہو جاتی ہے اگر موکے یا بھگندر اور ناسور کا زخم ہو تو پھر متواتر صبح دوپہر وشام پانی تازہ کے ساتھ موکے اور زخم پر کافور اور کاربالک ایسڈ ہموزن کسی شیشی میں ڈالکر رکھیں تھوڑی دیر کے بعد محلول تیار ہو جائے گا اس کو مطلوبہ جگہ پر لگائیں اگر مقعد پر سوزش ہو اس پر بھی لگا سکتے ہیں منٹوں میں سکون ہو گا اگر اس محلول کا صرف ایک قطرہ سرنج کے ذریعے موکے اور ناسور کے اندر انجیکٹ کر دیں. تو ایک ہی قطرہ کافی ہے بار بار انجیکٹ کی ضرورت نہیں ان کے اوپر لگانا ہو تو پھر اس کو ویزلین سوفٹ 10 گرام میں 3 گرام محلول شامل کر لیں. اس کو اوپر لگائیں۔ ٹھنڈی اور بادی غذاؤں سے سختی سے پرہیز کرائیں اور نہار منہ پانی اور چائے سے بھی اس کے علاوہ محلول کو دانت درد میں معمولی سی کاٹن جو کہ دانت کے سوراخ میں آجائے اس کاٹن میں معمولی سا محلول لگا کر رکھیں ایک منٹ کے اندر سکون ہو جائے گا۔ اگر کوئی جانور ڈس لے اس پر لگائیں فوری آرام آئے گا. اس کے علاوہ گولی خارش. غذائی الرجی. یا کوئی جانور ڈس لے ایک کہاوت ہے کہ ایک سانپ کی قسم ہے. جبت وہ ڈستی ہے تو پھر اگلے سال انہی دنوں میں آکر ڈستا ہے۔ اس حقیقت کا پتہ نہی لیکن یہ ضرور دیکھا ہے۔ کہ اس وقت پر زخم خود بخود ہو جاتا ہے اس دوران میں نے یہ گولیاں تقریبا ایک ماہ تک استعمال کراتا ہوں. پھر یہ زخم کبھی نہیں ہوتے یہ نسخہ اور محلول کا نسخہ استاد محترم کا ہے جن کی عمر اس وقت 84 سال اس میں مغز ریٹھا میں نے خود اضافہ کیا اس کے علاوہ باقی تمام تجربات میں نے خود کیے جو میں نے تحریر کر دیے ہیں





حکیم غلام مصطفیٰ نظامی

پیدائش (1976)

فریدیہ دار العلاج چک سلطانپور تحصیل میلسی ضلع وہاڑی 1997 fjj

میں کیا 1998 میں مطب بنایا اور اب تک کر رہا ہوں۔

03017941079

اس وقت سے جو نسخے میرے معمول ہیں جن پر میں نے تجربات کیے وہی تحریر کر رہا ہوں

## اکسیر جگر

هوالشافی۔اجوائن خراسانی 125 گرام۔ فلفل سیاہ 125 گرام۔ فلفل دراز 125 گرام۔ حلتیت ایرانی 50 گرام۔ گوند اشق 50 گرام۔ نمک سیاہ 250 گرام۔ زنجبیل 250 گرام۔ معصبر سیاہ 125 گرام سردیوں 200 گرام۔ پوست ہلیلہ زرد 250 گرام۔ نوشادر ٹھیکری 125 گرام۔ بادیان 250 گرام۔ سورنجاں شریں 125 گرام۔ تربد سفید 250 گرام تمام کا سفوف تیار کر لیں 1000 ملی گرام والا کیپسول بھر لیں پانی کے ہمراہ صبح شام کھانے کے گھنٹے بعد کھالیں۔

میں نے اس کا نام اکسیر جگر رکھا ہے میں اس کو ہر امراض میں آنکھیں بند کر کے اس کو رے دیتا ہوں. بلکہ میں نے مطب کے علاوہ گھر میں بھی کافی تعداد میں رکھتا ہوں: گھر والوں کو کہا ہوا ہے کوئی بھی مرض ہو اس کو کھالیا کو اور کھلا ریا کرو 20 سال سے زائد ہو گئے ہیں اس نسخے کو استعمال کرتے ہوئے. خاص طور پر جگر کے ہر امراض میں استعمال کراتا ہوں

برائے احتلام

هوالشافی۔ تخم بھنگ 100 گرام .کاہو 100 گرام.. تخم جوز مائل .گوند کیکر 100 گرام.پوٹاشیم برومائڈ
100 گرام. کشتہ قلعی 50 گرام. تمام کاسفوف تیار کر کے 1000 ملی گرام کا کیپسول بھرلیں رات کو سوتے وقت تازہ پانی
کے ساتھ ریں 20 کیپسول کافی ہیں. نوٹ.. کھانا سونے سے 2 گھنٹہ پہلے. بادی غذاؤں سے سختی سے پرہیز کرائیں۔

هیروئین، چرس، آئس کے نشہ سے نجات کیلیئے۔

سنکھیا، رسکپور، دارچکنا، شنگرف سب ایک ایک تولہ کو سوا لیٹر بہترین برانڈی مین کھرل کر کے خشک کرین
پھر معروف طریقہ سے جوہر اڑاتا ہے۔پھر دوبارہ حاصل جوہر کو نیچے بچے ہوئے مواد مین ملاکر سوا لیٹر برانڈی
مین دوبارہ کھرل کر کے بدستور جوہر اڑالین۔ سفید مرجان کے رنگ کا جوہر حاصل ہو گا

صبح ناشہ کے ایک سے ڈیڑھ گھنٹہ بعد بعد آدھا چاول ملائی کے ہمراہ دین اور تھوڑی دیر بعد کر کے
ایک دن مین 8 سے دس لیٹر دودھ مین گھی ملاکر پلاتا ہے۔اس دن دیگر کھانا اور پانی نہ دین۔دوسرے دن
تین کلو دودھ پلادین

اگر ضرورت محسوس کرین تو دوسرے ہفتہ دوا دین لیکن دودھ حسب سابق پلانا ہے۔ عموما ایک خوراک کا اثر
تین ماہ تک رہتا ہے۔مریض کو نشہ کی طلب ہی نہین ہوتی۔

اگر نشے کی وجہ سے بدن ٹوٹتا محسوس ہو تو کچلہ سوختہ آدھی رتی کیپسول مین ایک خوراک روزانہ دے دیا
کرین۔

نسخہ۔۔ حکیم غلام مصطفٰے نظامی 03017941079

مجرب۔۔ وید رمن جونیجہ انڈیا





حکیم مسعود احمد اعوان فیصل آباد۔
سن 2000 میں جامعہ طبیہ اسلامیہ اشرف لیباٹری والہ میں داخلہ لیا۔
تعلیم کے ساتھ ساتھ عملی تربیت کے لیے قاسم پنسار سٹور سے پنسار کا کام سیکھا۔
اور 2 سال بعد اسلامی شفاخانہ حکیم حاجی انور صاحب سے مطب کی
عملی تربیت لی۔
محمدی دواخانہ اینڈ . اور 2004 میں فارغ ہو کر باقاعدہ پریکٹس شروع کی۔
سرگودھا روڈ فیصل آباد. الحمدللہ (پنسار سٹور مین بازار علی ٹاؤن (باوا چک
کامیابی سے پنسار اور مطب چلارہا ہوں میرے 2 بھائی بی مجھ سے سیکھ کر
03216648704 کامیابی سے پنسار اور مطب چلارہے ہیں 03006669658۔

## جسم کا کوئی حصہ جل جائے

اگر جسم کا کوئی حصہ جل جائے. آگ سے گرم پانی سے استری سے غرض کسی بی وجہ سے اسی وقت چھالہ بننے سے پہلے
متاثرا جگہ پہ سفید نمک کھانے والا لگادیں پہلے جلن پیدا ہو گی پھر آہستہ آہستہ ختم ہو جائے گی 15، 20 منٹ لگ جائیں
گے اس کے بعد اتار دیں اور آپ حیران ہو جائیں گے جیسے یہاں کچھ ہوا ہی نہیں۔

## موہکوں کے لیے

موہکوں کے لیے جسم کے کسی بھی حصہ میں ہوں کالے. براؤن جیسے بھی. تیز آب گندک لے کے ماچس کی تیلی ہیک
سائیڈ سے ڈبو کے موہکہ کے سر پے لگادیں احتیاط سے جسم پر نا لگنے پاے 3، 2 بار لگانے سے موہکہ ختم ہو جاتا ہے۔

## قبض کشا

اعلی قسم کا قبض کشا ہے جسم سے غلیظ مادوں کو نکالتا ہے بچے بڑے سب کو مفید ہے بچوں کو 1 چاول سے 4 رتی تک عمر کے
حساب سے بڑوں کو ایک چنے سے 2 چنے تک پانی یا دودھ کے ساتھ۔
هوالشافی ۔ریوند عصارہ 4 تولہ۔ جلا باہرڑ 4 تولہ۔ مصبر 4 تولہ۔ حنظل آدھ پاؤ۔ گوند کیکر آدھ پاؤ۔ بادام روغن سے چرب
کر کے مختلف سائز کی گولیاں بنالیں بوقت ضرورت استعمال کریں۔

## بواسیر خونی کیلیے

کوڑ سک انتہائی باریک پیس کر 500 ملی گرام کے کپسول بھر لیں صبح نہار 2 کپسول دہی کی لسی ساتھ بواسیر خونی کو فوری
فائدہ کرتے ہیں 20، 15 دن کے استعمال سے مکمل آرام اجاتا ہے شدت مرض میں 2 ٹائم بی استعمال کر سکتے ہیں۔

ڈاکٹر طاہر محمد شبیر طلی

بی اے۔ ڈی ایچ ایم ایس

فاضل طب والجراحت

ڈی۔ اے۔ سی۔

کوالیفائڈ ہیلتھ ٹیکنیشن

سابقہ انچارج گورنمنٹ ڈسپینسری سردار پور، جنڈ جیر

میلسی ضلع وہاڑی 29 سال ملازمت کی ہے۔

فون نمبر۔ 0300-7192604

## موشن کیلئے

تمام اطبا کرام کی خدمت میں ایک نادر ونایاب نسخہ پیش ہے۔ بچوں کے موشن، ڈائریا، ڈسینٹری دونوں پر کام کرتا ہے۔

بچے ہوں بڑے ہوں پہلی خوراک سے موشن بند ہو جاتے ہیں۔

هوالشافی۔ پوست ہلیلہ زرد 50 گرام۔ سیگری 50 گرام۔ انبہ ہلدی 50 گرام۔

تمام اجزا باریک پیس لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک۔ بچوں کو دو سے تین رتی بڑوں کو پہلی خوراک ایک ماشہ پھر چار رتی صبح دوپہر شام پانی سے دیں۔

خواص و فوائد۔ موشن کیسے بھی ہوں پہلی خوراک سے بند ہو جاتے ہیں۔ اس کی خوراک ایک گھونٹ پانی میں بھگو کر پن چھان کر پلائیں پھر بھی بہترین کام کرتی ہے۔ بعض اوقات پالتو کبوتروں کو موشن لگ جاتے ہیں۔ جس کی وجہ سے وہ اڑ نہیں پاتے۔ یہ دوائی کبوتروں والوں کو دیں۔ سب آپ کے مرید ہو جائیں گے۔





## کالے یرقان کا آزمودہ گارنٹی شدہ نسخہ

هوالشافی۔ بند کھوڑ پنسار سٹور سے عام مل جاتی ہے۔ ایک پاؤ لے کر پیس کر رکھ لیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک۔ ایک چھوٹی چیچ صبح وشام ہمراہ کھٹی لسی لیں۔

خواص و فوائد۔ ہیپاٹائٹس کی حکمی دواء ہے۔ کالے یرقان کی ہر قسم اور ہر درجے کی شرطیہ دوائی ہے۔ ہیپاٹائٹس اے، بی، سی سب پر کام کرتی ہے۔

ڈیڑھ ماہ کا کورس ہے۔ جب آپ ٹیسٹ کرائیں گے تو خود حیران رہ جائیں گے۔

نوٹ۔ اس کے اخراجات نہ ہونے کے برابر ہیں۔ تندرست ہونے کے بعد اگر آپ کا دل اجازت دے تو چار پانچ ہزار اپنی جان کا صدقہ کسی غریب کی مدد ضرور کریں۔

## اگر گردے فیل ہو جائیں

اگر گردے فیل ہو جائیں تو درج ذیل نسخہ بنا کر دیں۔

هوالشافی۔ قلمی شورہ ایک پاؤ۔ پوست ریٹھا آدھ پاؤ۔ کشتہ زمرد (ہمدرد) 16 ڈبیاں۔

ترکیب تیاری۔ کسی کڑاہی میں قلمی شورہ آگ پر رکھیں۔ جب پگھل جائے تو اس میں چھلکا ریٹھ کے سفوف کی چٹکی دیتے جائیں جب سارا سفوف ختم ہو جائے تو اتار کر اس میں کشتہ زمرد ڈال کر کھرل کر لیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک۔ 500 ملی گرام صبح وشام ہمراہ پانی

خواص و فوائد۔ یہ نسخہ لیور فیلئر میں بھی بہترین ہے۔ بالخصوص کڈنی فیلئر پیشاب کی کمی پر تجربہ شدہ دوائی ہے۔ گردے فیل کے مریض میں سم البول کی علامات مثلاً جسم پر خشک خارش بھوک بند اور گرانی شکم وغیرہ کو کنٹرول کرتی ہے۔ ایسے مریض کے دل کی گھبراہٹ اور مایوسی کو رفع کرنے کی صلاحیت رکھتی ہے۔

نام۔ حاشم آزاد بھٹو

پیدائش۔ آگست 1985

ضلع لاڑکانہ

صوبہ سندھ

میں حکمت کی فیلڈ میں پانچ سال سے کام کر رھا ھوں۔

میرے استاد محترم کا دواخانہ تھا ادھر کام کرتا تھا پر دو سال ھو گئے۔

ھیں وہ اللہ کو پیارے ھو گئے ھیں اب اپنا چھوٹا سا دواخانہ گھر میں بنایا ھے۔

چھوٹے سے گاؤں میں رھتے ھیں جو کچھ ھے وہ استاد کرام کی دین ھے باقی اس سال ایڈمیشن کا ارادہ ہے

جو کچھ شیئر کرتے ھیں اپنے اور استاد کے آزمودہ مجرب نسخے ھوتے ھیں خاص کر کہ کشتہ سازی۔

فون نمبر۔ 03337577906

## پتھری گردہ اور بواسیر

نسخہ کے اجزہ عام دیکھ کر نظر انداز نہ کر دینا آزمائش شرط ھے۔

هوالشافی۔ جو کھار۔ سجی کھار۔ ھم وزن باریک پیس کے محفوظ کر لیں۔

خوراک۔ چمچ کا چوتھا حصہ۔

برائے بواسیر۔ دوپہر اور رات کھانے کے بعد پانی کے ساتھ

برائے پتھری۔ صبح شام نہار پیٹ دودھ کی کچی لسی کے ساتھ

فوائد۔ پیشاب کی رکاوٹ۔ پتھری بواسیر اور معدہ کے لئے بھی فائدیمند ھے۔

شرط ھے کے اجزہ خالص ہوں۔





## درد گردہ اور بندش حیض کے لئے

هوالشافی۔ مغز ریٹھا اور مصری ھم وزن۔

کھرل کر کہ محفوظ کر لین کھرل نرم ھاتھ سے کرنا ھے تا کہ ریٹھے کے مغز کا تیل ضایع نہ ھو۔

خوراک۔ چنے برابر۔

برائے درد گردہ۔ صبح شام دودھ پتی یا سلیمانی چائے سے انشاء اللہ ایک دو خوراک میں درد گردہ ختم ھو جاتا ہے

برائے بندش حیض۔ حیض سے پانچ دن پہلے صبح شام چائے یا نیم گرم دودھ سے۔

فوائد۔ درد گردہ۔ پتھری۔ بندش حیض۔

استاد واجد اللہ خان صاحب کے کھنے کے مطابق سوکھڑے بچوں کے لئے بھی اکسیر ھے۔

## کمر کی چک اور موچ کے لئے

هوالشافی۔ سفید پھٹکڑی ایک پاؤ۔ یوریا سفید کھاد ایک پاؤ۔

ترکیب۔ پھٹکڑی کو پیس کے کپڑ چھان کر لیں پھر یوریا کھاد میں مکس کر کہ یوریا کھاد کو پیسنا نہیں ہے پھر کسی باریک سی

چھانی میں رکھ کے چھانی کے نیچے برتن رکھ دیں اور چھاؤں رکھ دیں دو ڈھائی گھنٹہ میں برتن انشاء اللہ سبز کلر کا تیل

ھو گا وہ سنبھال کے رکھ دیں۔

جہاں موچ پڑ جائے وھاں مالش کر کہ پٹی باندھ دیں انشاء اللہ ایک دو پٹی میں موچ اور کمر کی چک ٹھیک ھو جاتی ھے۔

**حکیم عبداللطیف۔**

فاضل طب والجراحت

یونانی میڈیکل کالج خوشاب پنجاب پاکستان

تعلیمی سلسلہ

1989 تا 1992

دواخانہ کا نام و پتہ

لطیف دواخانہ وھول بالا تحصیل ساہیوال ضلع سرگودھا

فون نمبر 03008320836

## دوائے لطیف

ھوالشافی۔ میٹھا سوڈا 2 کلو۔ فلفل سیاہ 125 گرام۔ زنجبیل 125 گرام۔ نوشادر ٹھیکری 250 گرام۔ ست پودینہ 12 گرام۔ ست اجوائن 12 گرام۔ فلفل سیاہ۔ زنجبیل۔ نوشادر کو بلکل باریک پوڈر بنا کر ست پودینہ اور ست اجوائن کو الگ الگ کھر کے تمام ادویہ کو یک جان کر لیں۔

مقدار خوراک۔ ایک ماشہ تک کھانا کھانے کے بعد استعمال کریں۔

معدہ کی تمام امراض بھوک کی کمی. پیٹ درد. گیس. بدھضمی. جلن وغیرہ وغیرہ میں بہت مفید اور مجرب ہے میرا تقریبا 25 سال سے معمول چلا آرہا ہے

## جریان۔ احتلام۔ سرعت انزال کیلئے

ھوالشافی ۔ الائچی خورد 50 گرام۔ گوند کیکر 50 گرام۔ تخم بھنگ 50 گرام۔ بہروز خشک 100 گرام۔ چینی 250 گرام سفوف بنالیں۔

6 ماشہ صبح دوپہر شام تازہ پانی

جریان. احتلام. سرعت انزال میں بہت مفید ہے

## اکسیر معدہ

ھوالشافی۔ پودینہ 100 گرام۔ اجوئن دیسی 100 گرام۔ بادیان 100 گرام۔ پنیر ڈوڈہ 100 گرام۔

سفوف بنا کر ایک سے تین ماشہ تک دن میں تین مرتبہ۔





امراض معدہ کے لئے اکسیر ہے جلن. قبض. گیس. پیٹ درد. ریاحی دردوں میں مجرب ہے. انگریزی دوا او میپرازول کا متبادل ہے ایک مرتبہ آزما کر دیکھیں۔

## سفوف اکسیر جگر

ھوالشافی۔ ریوند چینی 50 گرام۔ نوشادر ٹھیکری 50 گرام۔ قلمی شورہ 50 گرام۔ جواکھار 50 گرام۔ سہاگہ بریاں 50 گرام۔ تخم کوہ 50 گرام۔

سفوف بنا کر 6 ماشہ مقدار خوراک شربت دینار اور شربت بزوری دو دو چمچہ ایک گلاس پانی میں ملا کر صبح دوپہر اور شام دیں جگر کی تمام بیماریوں میں بہت مفید ہے۔ ضعف جگر. ورم جگر میں خاص طور پر مفید ہے۔ پیشاب کی جلن میں بہت نافع ہے

## سفوف تبخیر

ھوالشافی۔ کشنیز 100 گرام۔ بادیان 100 گرام۔ ملٹھی مقشر 50 گرام۔ الائچی خورد 25 گرام۔ سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک۔ ایک سے تین ماشہ تازہ پانی

فوائد۔ معدہ کی جلن۔ گھبراہٹ۔ تبخیر معدہ۔ میں مفید ہے۔

## اکسیر شوگر

ھوالشافی۔ کلونجی 50 گرام۔ گوند کیکر 50 گرام۔ جو تلخ انڈین 50 گرام۔ گڑمار بوٹی 50 گرام۔ تخم نیب 50 گرام۔ سفوف بنا کر ایک چمچہ صبح اور شام تازہ پانی سے کھائیں

شوگر کے لئے اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

## ایک مختصر اور عجیب الاثر نسخہ آپ کی خدمت میں حاضر ہے

اجزائے نسخہ۔ نوشادر ٹھیکری 50 گرام۔ نمک لاہوری 50 گرام۔ ہلدی 50 گرام۔ شیر عشر 25 گرام۔ سب سے پہلے ادویہ کو بلکل باریک کر لیں پھر شیر عشر ڈال کر کھرل کریں دو سے تین دن تک اسکے بعد استعمال میں لائیں

مقدار خوراک ۔ ایک رتی سے تیں رتی تک۔

فوائد۔ مخرج بلغم ہے۔ کھانسی۔ نزلہ وزکام۔ سل ودق۔ پرانے بخاروں۔ تمام موذی امراض۔ میں بہت مفید ہے۔

## اکسیر امراض معدہ تبخیر معدہ گیس جلن گھبراہٹ

ھوالشافی۔ فلفل دراز۔ اجوائن سیاہ۔ فلفل سیاہ۔ زنجبیل۔ زیرہ سیاہ۔ زیرہ سفید۔ ہینگ ایرانی۔ انار دانہ۔ بادیان۔۔ کچور

ملٹھی۔ نمک سیاہ۔ نمک لاہوری۔ سوڈا بائی کارب۔ تمام ادویہ ہم وزن لیں۔

تمام ادویہ کو باریک کر لیں۔

مقدار خوراک۔ تین ماشہ کھانا کھانے کے بعد استعمال کریں۔

## عورتوں کے امراض کے لئے

ایک نسخہ آپ حضرات کی خدمت حاضر ہے۔ یہ نسخہ جس کے فوائد میں تے خاص طور پر عورتوں کے امراض کے لئے بہت مفید پایا ہے اس کے علاوہ مالیخولیا، مراق، جنون، اعصابی دردوں، تمام ریاحی امراض، اختناق الرحم وغیرہ

ھوالشافی۔ کچلہ مدبر 24 گرام۔ مصبر سیاہ 24 گرام۔ مرکی 24 گرام۔ ہیرا ہینگ 24 گرام۔ بادام گری 50 عدد۔

نخودی گولیاں بنالیں ایک گولی صبح ایک گولی شام عرق بادیان کے ہمراہ دیں۔

## مغلظ خاص

ایک نہایت قیمتی نسخہ قبلہ محترم شاہ صاحب کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے لکھ رہا ہوں

یہ نسخہ میں حضرت قبلہ محترم شاہ صاحب کے نام کرتا ہوں براہ مہربانی اطبا حضرات سے گزارش ہے کہ میرے تمام نسخہ جات ذاتی تخلیق ہیں اور انتہائی مجرب اور مفید ہیں۔

براہ کرم آپ بلا خوف و خطر ان سے مستفید ہو کر اپنا نام مزید روشن کر سکتے ہیں میری طرف سے خلوص دل کے ساتھ اجازت ہے۔

مغلظ خاص۔ اعلیٰ درجہ کا ممسک ہے

مقوی باہ ہے جریان احتلام سرعت انزال میں بہت مفید ہے

ھوالشافی۔ موصلی سفید انڈیا 25 گرام۔ ثعلب مصری 25 گرام۔ الائچی خورد 50 گرام۔ بہروزہ خشک 100 گرام۔ ارد تخودسیاہ بریاں 50 گرام۔ گوند کیکر 50 گرام۔ تخم بھنگ 50 گرام۔ عقر قرحا اصلی 25 گرام۔ بیج بند 25 گرام۔ سفوف بنا کر ایک چمچہ صبح ایک شام ہمراہ دودھ نیم گرم استعمال کریں۔

امساک کے لئے ایک کھانے کا چمچہ جماع سے دو گھنٹہ قبل استعمال کریں بہت مفید اور مجرب ہے۔

## نسخہ خاص

ھوالشافی۔ قلمی شورہ 60 گرام۔ نوشادر ٹھیکر 12 گرام۔ سہاگہ 12 گرام۔ جو اکھار 12 گرام۔ سنگ یہود 24 گرام۔ سنگ سرمائی 24 گرام۔ پوسٹ ریٹھہ 3 عدد۔ بھلانواں 12 عدد۔





ترکیب تیاری۔ اول شورہ کڑوی میں ڈال کر آگ پر چڑھائیں جب شورہ پگھل جائے جو اکھار اور نوشادر باریک شدہ ڈالیں پھر سنگ یہود اور سنگ سرمایہ باریک شدہ ڈالیں پھر بھلانوہ ایک ایک کر کے ڈالتے رہیں اور آخر میں پوسٹ ریٹھہ ڈالیں کسی آہنی سلاخ سے بدستور ہلاتے رہیں اس کے اندر آگ لگ جائے بھلانویں جل جائیں تو ٹھنڈا ہونے پر باریک کر لیں اور استعمال میں لائیں

مقدار خوراک۔ ایک سے تین ماشہ دن میں تین مرتبہ شربت بزوری کے ہمراہ استعمال کریں

## حب عیش

مقوی و محرک باہ اور ممسک ہے۔

ھوالشافی۔ کشتہ شنگرف 2 تولہ۔ مائیں خورد 2 تولہ۔ زعفران 1/2 تولہ۔ ریگ ماہی 1 تولہ۔ الائچی خورد 1 تولہ۔ جند بدستر 1 تولہ۔ موچرس 1 تولہ۔ فلفل سیاہ 3 تولہ۔ عقر قرحا 1 تولہ۔ افیون 1/2 تولہ۔

تمام ادویہ باریک کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

مقدار خوراک۔ ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ دودھ۔

## اکسیر شباب

باہ کو تحریک دیتا ہے

مقوی اعصاب ہے

ھوالشافی۔ تخم اسپند 100 گرام۔ عقر قرحا اصلی 25 گرام۔ ستاور 50 گرام۔ دار چینی 12 گرام۔ چاوتری 25 گرام۔ کنجد سیاہ 50 گرام۔ کشتہ شنگرف پیازی 12 گرام۔ سفوف بنا کر 500 ملی گرام کے کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک۔ ایک صبح ایک شام دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

نام: حکیم حفیظ اللہ خان عزیز فاضل الطب والجراحت،

ایم اے اسلامیات، ایم ایڈ۔

فون نمبر 03027801524 ذاتی مطب: 1997 سے تاحال۔

ایڈریس: رفیق صحت طبیہ کلینک نزد مسجد اھلحدیث۔

العزیز سیدنا حمزہ ٹاؤن احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور۔

تعارف اساتذہ: میں نے طب یونانی کی تعلیم

اپنے والد گرامی معالج الغرباء حکیم عبدالخالق خان عزیز اور دادا محترم حکیم فیض اللہ خان بن حکیم احمد دین خان رحمھم اللہ سے حاصل کی۔ 1996 میں مسیح الملک حکیم محمد یسین صاحب دنیاپوری رحمہ اللہ سے شرف تلمذ حاصل کیا، قانون مفرد اعضاء سیکھا، انکی وفات کے بعد تاحال ان کے عظیم فرزند حکیم محمد عارف صاحب سے علمی استفادے کا سلسلہ جاری ہے۔ حکیم محمد عارف صاحب ایک مشفق استاد اور محقق حکیم کا درجہ رکھتے ہیں۔

### دودھ برائے گرمی جگر و مثانہ

- هوالشافی۔ چھلکا اسبغول 120 گرام۔ الائچی خورد 15 گرام۔ طباشیر نقرہ 30 گرام۔ کوزہ مصری 120 گرام تمام اجزاء کو باریک کر کے 6 پوڑیاں بنالیں ایک پوڑی آدھ کلو دودھ میں ڈال کر بوتل میں ڈال دیں پوری رات فریج یا کسی ٹھنڈی جگہ پر رکھ دیں صبح نہار منہ ہلا کر پی لیں ایک ماہ لگاتار استعمال کریں۔





### برائے ممونیہ بچگان

هوالشافی۔ کھانے والا عمدہ نمک 250 گرام دو کلو گرام پانی میں ڈال کر لوہے کی کڑاہی میں پکائیں جب پانی خشک ہو جائے۔ تو نمک رہ جائے گا۔ یہ نمک چٹکی چٹکی وقفہ وقفہ سے بچے کو چٹائیں انشاء اللہ درد سے نجات ہو کر بچہ پر سکون ہو جائے گا۔

### برائے کھانسی بزرگان خصوصا جو رات کو آتی ہو

هوالشافی۔ مصبر 100 گرام۔ منقی 20 گرام۔ دونوں کو الگ الگ باریک کر کے مکس کر لیں اور چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ رات کو ایک تا دو گولی پانی کے ہمراہ کھلا دیں۔

### برائے زخم اور مانع خون بیرونی استعمال کیلئے

هوالشافی۔ پھٹکری سفید 250 گرام۔ تیل سرسوں 500 گرام۔

دونوں کو ملا کر ہلکی آنچ پر پکائیں تیل کو آگ لگے گی احتیاط رکھنی ہے۔ جب آگ بجھ جائے تو پھٹکڑی کی راکھ نکال لیں اور سمبھال رکھیں تازہ زخم یا بہتا ہوا خون ہو ایک چٹکی ڈالیں ان شآء اللہ خون رک جائے گا۔ ایک تجربہ کار معالج اس کو درجنوں علامات میں استعمال کر سکتا ہے۔ آخر میں شاہ صاحب اور انکے ساتھیوں کے لئے دعا گو ہوں جنہوں نے یہ بہترین سلسلہ شروع کیا ہے

**حکیم پیر سید طارق سجاد سیفی نقشبندی مجددی**

سید سجاد حسین سیفی :ولدیت

مدینہ سیداں گجرات :جائے پیدائش

1965-11-10 :تاریخ پیدائش

میٹرک (گجرات 1981 :اکیڈمک کوالیفیکیشن

فاضل طب وجراحت۔ 1999 سے 2003 :پروفشنل تعلیم

اسلام آباد. نیشنل کونسل فار طب

A -23152 رجسٹریشن نمبر

مرشدنا سیدنا حضرت آخندزادہ سیف الرحمن صاحب مبارک نقشبندی مجددی پیرارچی خراسانی رحمۃ اللہ علیہ نے

1993 میں خلافت مطلق عطاء فرمائی

مرشدنا سیدنا حضرت حبیب الرحمن سیفی نقشبندی مجددی صاحب مبارک سے سلسلہ نقشبندیہ سیفیہ میں :دست بیت کیا

1988 میں بیت کی

طب میں سسرالی خاندانی سے منسلک ہوں :طب میں کیسے آئے

میرے سسر حکیم سید نذر حسین

برادرزان لاز (پروفیسر حکیم سید صابر علی شاہ علی شفاخانہ بھمبر روڈ گجرات, صابریہ شفاخانہ جلال پور جٹاں

حکیم سید محمد اشرف, سیداں دی ہٹی, جلال پور جٹاں, گجرات

حکیم سید عبدالحمید, ابن سینا شفاخانہ جلال پور جٹاں, گجرات

اساتذہ اکرام

حکیم سید نذر حسین

پروفیسر حکیم سید صابر علی شاہ

حکیم سید محمد اشرف





حکیم عبدالحمید

حکیم عطاء الرحمن علوی شکوری

النور شفاخانہ مسلم ٹاؤن، راولپنڈی :مطب کا نام

مدت 20 سال : طبی تجربہ

03455327332 / موبائل نمبرز:03335874020

**سفوف اکسیر جگر**

دواشافی۔ ریوند خطائی۔ قلمی شورہ۔ نوشادر ٹھیکری ہموزن سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک۔ 3 ماشہ سے 6 ماشہ ہمراہ آب سادہ۔ دن میں دوبار بعد غذا

تمام امراض جگر میں مفید ہے۔ صلابت جگر۔ بھس۔ خون کی کمی۔ بھوک نہ لگنا۔ قبض وغیرہ۔

**سفوف روح افزاء**

دواشافی۔ دانہ الائچی سبز ½-2 تولہ۔ ست پودینہ 3 گرام۔ چینی باریک پیس کر یا گلوکوز ایک کلو۔

معدہ کی جلن تیزابیت۔ معدہ کی نالی کی جلن کے لئے مفید ہے

**سفوف اکسیر شوگر**

دواشافی۔ افسنتین۔ کریلہ خشک۔ گڑمار بوٹی۔ جو کڑوے۔ تخم جامن۔ تیزپات ہر ایک 10 گرام۔ افیون خالص

1 گرام۔ 1000 ملی گرام کیپسول بھر لیں۔

ایک کیپسول صبح شام ہمراہ آب سادہ یا حسب ضرورت استعمال کریں۔

حکیم محمد حنیف تنولی

تعلیم میٹرک درس نظامی فاضل طب والجراحت۔

یونانی میڈیکل طبیہ کالج لاہور شاہدرہ 2015

03088839230

03418760284

## لیکوریا

ھوالشافی ۔ سنگجراحت پھٹکڑی پتھری فولاد ہم وزن مقدار خوراک چمچ کا چوتھا حصہ سردیوں میں دودھ سے گرمیوں میں کچی سے صبح شام کھانے کے آدھا گھنٹہ بعد

## السر معدہ

ھوالشافی۔ سنگجراحت پھٹکڑی ہم وزن پانچ تا ہزار ملی گرام ہمراہ پانی صبح شام کھانے کے آدھا گھنٹہ بعد۔

## بخار

ھوالشافی ۔ قسط شیریں مغز کرنجوہ کشتہ ابرک ہم وزن بھنگرہ سفید کے پانی میں گولی نخودی بنالیں صبح شام ہمراہ نیم گرم اجوائن اور گلو کے قہوہ سے

یہ تینوں نسخے میرے مجرب سوفیصد ریزلٹ کے حامل ہیں۔

حکیم شاہجہان لغاری ابن عمر دواخانہ کھنڈ بزدار،

(تونسہ شریف) 03438230797

## کالا یرقان اور جگر کی گرمی کیلئے

کالا یرقان اور جگر کی گرمی کے لیے پنیر کے مکمل پودے کو

صاف کرکے سکھا کر سفوف کریں۔

خوراک۔ 2 چمچ رات کو پانی آدھ گلاس میں بھگو کر رکھیں صبح مل چھان کر

پی لیں۔

15 دن بعد رپورٹ کرائیں

## اولاد سے محروم افراد کیلئے

مقوی مرد وزن جس جوڑے میں بظاہر کوئی کمی نہ ہو اور اولاد سے محروم ہو ان کیلیے بہت اعلی ہے گوند کیکر اور گوند کتیرا دونوں برابر وزن لیکر ان کو دیسی گھی یا روغن زیتون سے چھیڑ کر کڑاہی میں بریان کرکے سفوف بنا کر دو دو چمچ صبح وشام دونوں کو دودھ کے ساتھ دیں ایک دو ماہ میں اللہ پاک مراد پوری کر دیگا۔

## اسقاط حمل کیلیے

یہ نسخہ حکیم محمد عبداللہ کی کتاب کا ہے جو میرا کئی بار کا مجرب ہے کبھی خطا نہیں ہوا سانڈھے کو ذبح کرکے آلائش وغیرہ سے صاف کرکے اس کے پیٹ میں کپاس دیسی بھر کر سی لیں 16 کلو کے ٹین میں پانی بھر کر آگ پر رکھیں اور سانڈھے کو بھی پانی میں چھوڑ دیں اور آگ جلایں جب پانی ختم ہو جائے اور سانڈھے کا گوشت گل جائے تو سانڈھے میں سے کپاس نکال کر سکھا لیں استعمال بوقت ضرورت کپاس کو باریک قطر کر بڑے کیپسول میں بھر دیں اور حمل کے دوسرے مہینہ ختم ہونے پر دو کیپسول کھلا دیں انشااللہ اسقاط حمل نہیں جاگا۔





نام۔ شاہ تنویر

0300-9532460

ولد۔ محمد حنیف

جائے پیدائش جہلم

تاریخ پیدائش

26/5/1976

تعلیم ایف اے

1993 سے لیکر 1998 تک محترم استاد بابر ندیم بٹ صاحب کی ادویات کوٹتا تھا جس کی وجہ سے طب کی پہچان ہوئی 2002 میں محترم سید ضمیر باقر شاہ صاحب رحمۃ اللہ تحصیل ساہیوال ضلع سرگودھا کے ساتھ لگ گیا جو کہ میرے روحانی پیشوا بھی ہیں ان کے حکم پر ادویات بنانی شروع کی اور پھر سمجھ آنے لگ گئی اور شوق بڑھتا چلا گیا انکے جانے کے بعد بھی ادویات کا سلسلہ جاری ہے اور گھر پر ہی فی سبیل اللہ لوگوں کو ادویات دیتا ہوں اگر کوئی پیسے دے جائے تو اکھٹے کرکے ہر سال 10 محرم الحرام کو نیاز امام حسین علیہ السلام پکاتا ہو پھر میں نے 2015 تا 2017 طب نبوی کا ڈپلومہ کیا ہے اور اب محترم رضوان شاہ صاحب کے ساتھ لگ گیا ہو اور انہی سے سیکھ رہا ہوں انہی کے حکم پر ftj مکمل کر چکے ہیں۔

## گھٹنوں میں گریس ختم ہو گئی ہو

ھوالشافی۔ شہد کا چھتہ یعنی موم مصفہ دیسی 110 گرام

گھاں 50 گرام مثل غبار

ترکیب۔ موم کو فرائی پین میں گرم کریں جب پگھل جائے تو گھاں شامل کریں اور ہلکا بریاں کریں تاکہ جذب ہو اتار کر ہاتھوں کو پانی لگا کر اسکی بتیاں بنا کر جلدی جلدی گولیاں بنا دیں کابلی چنوں کے برابر

خوراک۔ 1 گولی ہمراہ دودھ 21 دن تا 41 دن

فوائد۔ جن لوگوں کے گھٹنے آواز کرتے ہیں درد ہوتا ہے اٹھنے بیٹھنے میں تکلیف۔

گھٹنوں میں گریس ختم ہو گئی ہو بڑا کمال کا رزلٹ دیتی ہے عرصہ 10 سال سے تیار کر رہا ہوں

تجویز اضافہ۔ سید رضوان شاہ گیلانی مدظلہ العالی گوجر خان

گھٹیاں کے درد و پر بھی کام کرے گا۔

## اکسیر نمی

اکسیر نمی کے نام سے میں تیار کرتا ہوں
ھوالشافی۔ شنگرف 1 تولہ۔ شیشہ نمک 2 تولہ۔ مثل غبار کرلیں
منقہ بیج نکال لیں اور اسکو پھاڑ کر یعنی چیڑا کرلیں 2 عدد پھر سفوف اس پر لگالیں یعنی برگر کی طرح بنالیں اور دانت کے نیچے رکھ کر چوستے رہے ختم ہونے پر دودھ گرم نیم گرم 1 گلاس پلادیں۔
نمونیہ ہر طرح کا پہلی خوراک بتائے گی۔ سردی سے ہر طرح کے جسمانی درد خاص کر گھریلوں عورتیں سردی میں کپڑے دھوتی ہے ٹھنڈ لگ جانا اور سردی کے موسم میں بخار کا ہوجانا اور جن لڑکیوں کو ایام سے پہلے درد ہوتا ہو ان کو شہد میں مکس کرکے دیں کچھ لڑکیوں کو دوبارہ درد کبھی نہیں ہوا۔
چھوٹے بچے کو سینے میں خرخر کا ہونا اگر منقی استعمال نہیں کرسکتے تو ان کو بھی شہد والے طریقے سے دیں
بڑی اعلیٰ چیز ہے اور عرصے سے استعمال کررہا ہوں

## بالوں کے خشکی کیلیے

ھوالشافی۔ گدا کنوار گندل 1 کلو گرائنڈ کرلیں۔ روغن ارنڈ 1 پاو۔ روغن زیتون 1 چھٹانک۔ تمام چیزوں کو یکساں کرلیں تیل تیار ہیں۔
نہانے سے قبل سر میں لگائے ہلکا ہلکا مساج کریں کچھ دیر بعد نہالیں۔
خشکی جتنی بھی ہوگی اگر کھرینڈے بھی ہونگے ختم ہوجاے گے اس کے استعمال سے بال ملائم نظر آتے ہیں اور کالے نظر آتے ہیں ہر قسم کے شیمپو سے اعلیٰ ثابت ہوگا اور بڑا ہی اعلیٰ رزلٹ ہے اور بہت ہی سستا ترین بھی ہے۔

## شربت خاص

ھوالشافی۔ بالچھڑ ½1 تولہ۔ تیزپتہ 1 تولہ۔ لونگ دیسی 1 تولہ الائچی دانہ خورد 1 تولہ۔ تمام اجزاء کو درفل کرکے 1 لیٹر پانی میں شامل کرلیں اور دھوپ میں رکھے 1 ہفتہ کے بعد سرکہ انگوری خالص 1 لیٹر کو بھی اس میں شامل کردیں اور پھر ایک ہفتہ دھوپ میں رکھے اور چھان لیں بس آپ کا شربت تیار ہے۔
فوائد۔ گیس معدہ کا بگاڑ اسکی وجہ سے کھانسی کا پیدا ہونا۔





حکیم واجد اللہ خان چشتی صابری مکان نمبر 599 کے فرید ٹاؤن ساہیوال
مطب گھر کے ساتھ ہی ہے فاضل طب والجراحت ہوں
نیشنل کونسل فار طب ممبر طبیہ کمیٹی قصور
صدر تحریک تجدید طب فاؤنڈیشن ڈویژن ساہیوال وانفارمیشن سیکریٹری پاکستان
فون نمبر۔۔0313 3906084

## رحم کی فائبرائیڈز کیلیے

رحم کی فائبرائیڈز چاہے عورت پریگننٹ ہوچکی ہو یہ دوائی کھلائیں۔ حمل بھی ضائع نہیں ہوگا اور فائبرائیڈ بھی اڑ جائے گی۔
ھوالشافی۔ آکسن بوٹی کی کھار 1000 ملی گرام صبح وشام پانی کے ساتھ کھلائیں۔ ہر قسم کی رسولیوں پر کامیاب نسخہ ہے۔ رسولیاں کہیں بھی ہوں اڑا دیتی ہے۔

## فواق یا ہچکی کی مجرب المجرب دوائی حاضر ہے

دودو تین تین سال کے پرانے مریض بھی اس کی ایک خوراک سے ٹھیک ہوئے ہیں۔
ھوالشافی۔ مریض کو دودھ جلیبی کھلا کر سرخ مرچ کا خود پوڈر بنا کر 500 ملی گرام والا کیپسول کھلادیں اور بھول جائیں کہ اسے دوبارہ ہچکی آئے گی۔

## دل کے والو کھولنے کے لیے حکمی دواء ہے

دل کے والو کھولنے کے لیے حکمی دواء ہے۔ بنا کر دکھی انسانیت کی خدمت کریں۔
ھوالشافی۔ رُب افسنتین خانہ ساز حبوب بقدر نخود ہمراہ قہوہ نرم چھال ارجن ڈیڑھ انچ۔
پہلے دن ایک گولی کھلائیں پھر دودو گولیاں روزانہ دیں پندرہ دن کافی ہے۔ علاوہ ازیں شوگر اور یرقان اسود کے لیے بھی مجرب ترین دوائی ہے۔

## عرق النساء ہر قسم کے لیے

عرق النساء ہر قسم کے لیے مجرب المجرب نسخہ جو میرے تجربے میں بہترین ثابت ہوا ہے۔ اکیلا ہے کفایت کرتا ہے۔
سٹیٹیک پین اس سے ضرور ہی ٹھیک ہوجاتا ہے۔ ہر حالت میں کام کرتا ہے۔
ھوالشافی۔ آپ نے صرف کالی زیری لینی ہے۔ جسے کوڑ زیری بھی کہتے ہیں۔ ہزارہ کی زیری سیاہ۔ وہ انڈین سے تھوڑی مہنگی ہے مگر زیادہ مفید ہے۔ اس کو لے کر پیس لیں۔ 1000 ملی گرام والا کیپسول ایک روزانہ ہمراہ پانی کھلائیں درد شدید ہو تو صبح وشام بھی دے سکتے ہیں۔ اللہ کی رحمت سے دوسرے تیسرے دن درد کی ٹیسیں رک جاتی ہیں اور مریض چند دنوں میں تندرست ہوجاتا ہے۔

علاوہ ازیں یہ دوائی دانت درد، مسوڑھوں کے پھول جانے اور میٹھے زہر باد کی تمام علامات کے لیے بھی تریاق اثر ہے۔

## روح طوطیا

بواسیر اور بھگندر کے لیے مجرب، ہر مطب کی زینت

هوالشافی۔ نیلا تھوتھا 125 گرام۔ جست 125 گرام۔ عرق گلاب 2 لیٹر۔

جست کو ہاون دستہ میں کوٹ کر چھوٹے چھوٹے پیس بنالیں

شیشے کے جار میں یہ تمام چیزیں ڈپ کر دیں اور ایک ماہ پڑا رہنے دیں اور گاہے بگاہے ہلاتے رہیں عرق گلاب کم ہونے کی صورت میں تھوڑا تھوڑا ڈالتے رہیں۔

ویسے تو ایک ہفتہ بعد پانی صاف ہو کر نتھرا ہوا محسوس ہوتا ہے لیکن آپ ایک ماہ تک محلول بننے کے لیے پڑا رہنے دیں۔ ایک ماہ بعد جب اس کے اندر تمام ری ایکشنز مکمل ہو جائیں تو اس کا احتیاط سے مقطر لے لیں اور اس لیکوئیڈ کو سٹیل کے صاف برتن میں ہلکی آنچ پر خشک کریں یہ سفید مائل پاؤڈر دستیاب ہو گا۔ یہ ہی پاؤڈر روح طوطیا۔

مقدار خوراک۔ آدھی سے 1 رتی خوراک مریض کو بواسیری نسخہ جات میں مکس کر کے دینے سے تیر بہدف رزلٹس ملتے ہیں۔

## گھٹنوں کے درد کے لیے مجرب نسخہ

هوالشافی۔ ہڑتال ورقیہ ایک تولہ۔ السی ایک پاؤ

ترکیب تیاری۔ السی کا سفوف بنالیں۔

اس کے بعد آدھا سفوف توے پر ڈال کر اس پر ہڑتال رکھیں باقی سفوف اوپر ڈال کر دونوں ہاتھوں سے دبا کر پیالی نما بنا دیں۔ اس کی شکل اس طرح ہو جائے جیسے پیالی الٹا کر رکھی ہوتی ہے۔ اب توے کے نیچے آگ جلائیں۔ ایک گھنٹہ نرم آنچ آدھا گھنٹہ تیز آنچ جلائیں۔ جب السی جل جائے تو آگ بند کر دیں۔ سرد ہونے پر ہڑتال نکال لیں۔ سنہری سرخی مائل ہڑتال چرخ شدہ ملے گی۔ پیس کر محفوظ رکھیں۔

مقدار خوراک۔ ایک رتی ہمراہ چینی کا پوڈر روانہ رات ہمراہ دودھ نیم گرم کھلائیں۔ صبح نہار منہ دو چمچ روغن زیتون کھلائیں۔ سات دن کافی ہے۔

خواص و فوائد۔ گھٹنوں کا درد جوڑوں کے درد، جوڑوں کا لیوبریکینٹ خشک ہو جانے کی وجہ سے اٹھتے بیٹھتے گھٹنوں سے ٹخ ٹخ کی آوازیں آنا وغیرہ اس نسخہ سے ٹھیک ہو جاتا ہے۔ پھکیوں وغیرہ سے جلدی آرام آتا ہے۔ آسان بھی ہے۔ بنائیں اور دعائیں لیں۔





ہومیو ڈاکٹر سید تنویر حسین۔
سکنہ لالہ موسیٰ تحصیل کھاریاں ضلع گجرات
عرصہ تیس سال سے مطب چلا رہا ہوں
حکمت والدِ گرامی سے عطا ہوئی
ان کی ایما پر قانون مفرد اعضاء پڑھا اور سیکھا۔ ۱۹۹۳
اس کے تحت پریکٹس کر رہا ہوں۔
بعد ازاں حکمت کالج آف پاکستان سے ڈپلومہ کیا
اور طب نبوی بھی سیکھا اور سرٹیفیکیٹ لیا۔
۲۰۰۵ میں ہومیو پیتھی کا سرٹیفیکیٹ حاصل کیا
فون نمبر 333 5199749

## دل میں سوراخ کے لیے اندمالی

هوالشافی۔ دم الاخوین 12 گرام۔ کہربا شمعی 12 گرام۔ مروارید ناسفتہ 6 گرام۔ کشتہ سنگ پشت 6 گرام۔ مشک کافور تکی 3 گرام

ترکیب تیاری۔ مروارید کو عرق گلاب سہ آتشہ میں بجھاوے دے کر پیس لیں پھر مشک کافور کے علاوہ تمام اجزا ملا کر سفوف مثل غبار بنالیں آخر میں مشک کافور ملا کر مکرر کھرل کر کے یکجان کر لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک۔ بچوں کو ایک تا چار رتی، بڑوں کو چار رتی تا ایک ماشہ دو بار روزانہ سفوف یا حبوب صبح و شام ہمراہ آب تازہ بعد از غذا کھلائیں۔

مزاج۔ عضلاتی اعصابی (خشک سرد) اکسیر

فوائد و خواص۔ تمام اعصابی علامات کے لیے مفید ہے خصوصاً دل کے سوراخ کی تیر بہدف دوائی ہے۔ کبھی خطا نہیں ہوئی۔

دو ماہ بعد رپورٹ کرائیں کمی و بیشی ہو تو ایک ماہ مزید کھلائیں۔ تین تین سوراخ بھی بند ہو جاتے ہیں۔ مجرب المجرب ہے۔

نوٹ

کسی ائرٹائٹ شیشی میں بند رکھیں نم دار ہوا سے دوائی منجمد ہو جاتی ہے۔

## تسہیل ولادت

پھٹکڑایا چرچٹہ کھار

دردزہ کے وقت ایک رتی پھٹکڑہ کھار عرق گلاب میں حل کر کے پلادیں۔ پانچ، دس منٹ میں بچہ صحیح و تندرست بلا تکلیف کے پیدا ہو گا۔ ان شاءاللہ۔

یہ ایک معجزنما اکسیر ہے۔ اللہ کی شان ہے کبھی ناکامی نہیں ہوئی۔ علاوہ ازیں یہ کھار بواسیر، استسقاء، ناسور بھگندر، سوزاک کثرت طمث، درد گردہ وسنگ گردہ، دانتوں کا درد، مسوڑھا پھول جانا کے لیے بھی اکیلا یا دیگر ادویہ کے ساتھ دیا جاتا ہے۔

## ہائی موسمی بخار ٹائیفائیڈ بخار ضعف معدہ و امعاء کیلئے

ھوالشافی۔ مصطگی رومی 1 تولہ۔ طباشیر نقرہ 1 تولہ۔ الائچی سبز 1 تولہ۔ ست گلو اصلی 1 تولہ۔ کوزہ مصری 4 تولہ

ترکیب تیاری

پہلے مصطگی کو نہایت نرم ہاتھوں سے چوٹ پہنچائے بغیر رگڑلیں۔ پھر باقی اجزاء ملا کر کھرل کر کے نہایت باریک سفوف تیار کرلیں۔

مقدار خوراک۔ بچوں کو ایک تا دو رتی بڑوں کو چار تا آٹھ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ کھلائیں

مزاج۔ غدی اعصابی / گرم تر۔

خواص و فوائد۔ ہائی، موسمی بخار، ٹائیفائیڈ بخار ضعف معدہ و ALT معدہ کی گرمی ہاتھوں پاؤں کی جلن، جگر کی گرمی امعاء کی بہت اعلیٰ دوائی ہے۔ ہمارا خاندانی مجرب نسخہ ہے۔

بچوں کے اکثر امراض الٹی متلی ہرے پیلے دست بخار بالخصوص عطاش یعنی سوکھڑا مسان یا دق الاطفال کی بھر دسہ کی دوا ہے۔

جن بچوں کی گروتھ رک جائے ان کے لیے آب حیات نوید مسرت ہے۔ پچیس سال کی عمر تک کے بچوں اور بچیوں کے کی رکی ہوئی گروتھ درست ہو جاتی ہے۔ ایک دو ماہ کے استعمال سے ان کا قد بھی بڑھنے لگتا ہے اور وزن بھی پورا ہو جاتا ہے۔ بارہا کا آزمودہ نسخہ ہے۔ مجرب و معمول مطب ہے۔





## مرد و عورت دونوں کی ٹیسٹ رپورٹس ٹھیک ہوں

اگر مرد و عورت دونوں کی ٹیسٹ رپورٹس ٹھیک ہوں مگر حمل قرار نہ پا رہا ہو تو درج ذیل نسخہ دیں۔

ھوالشافی۔ ہاتھی دانت 2 تولہ۔ ریشل پیپل۔ 2 تولہ۔ تخم بھنگ 2 تولہ۔ تخم شونگی 2 تولہ۔ کالی زیری 2 تولہ

تمام اجزاء ہموزن لے کر ان کا سفوف بنالیں۔ ایک ماشہ روزانہ تین بار ہمراہ شیر گاؤ یا قہوہ لونگ دار چینی بعد از فراغت حیض تین یا پانچ یوم کھلائیں تین ماہ کے اندر اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے حمل ہو جایا کرتا ہے۔ مجرب ہے۔

نوٹ۔ حیض آنے کے بعد سات دن حیض کے اور پانچ دن دوائی کے ٹوٹل بارہ دن مجامعت سے پرہیز رکھیں۔ بارہویں دن سے سولہویں دن تک پانچ یوم صحبت کریں۔ اس کورس کا اثر ایک سال تک رہتا ہے۔ یہ نسخہ سومبل بھی ہے۔ اس کے استعمال سے اللہ تعالیٰ کی مہربانیوں سے اولاد نرینہ ہوتی ہے۔

## ریاح شکم سے بچے کا روتے رہنا

ھوالشافی۔ ریوند خطائی 1 تولہ۔ سہاگہ بریاں 1 تولہ۔ سونٹھ 1 تولہ۔ ریوند عصارہ 3 ماشہ۔

ترکیب تیاری۔ تمام اجزاء باریک پیس کر سفوف بنالیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک۔ ایک رتی دن میں تین چار بار ہمراہ عرق چہار یا تازے پانی میں ذرا سا نمک حل کر کے اس کے ساتھ کھلائیں۔

نادر دواء ہے۔ نظریہ مفرد اعضاء میں بچوں کی جنم گھٹی کے نام سے معروف ہے۔

خواص و فوائد۔ بچے کی قبض اور نفخ معدہ (اپھارہ) بہت تکلیف دہ مرض ہے۔

اگر پیٹ زیادہ ابھر گیا ہو تو پیٹ پر گرم ریت کی ٹکور کریں اور 1/2 رتی ہیرا ہینگ گرم پانی یا عرق چہار میں حل کر کے پلائیں۔ بعد میں درج ذیل نسخہ شروع کرائیں۔

## دانت دیر سے نکلنا

طلسماتی علاج۔ عام طور پر چھوٹے بچوں کو چھٹے ساتویں مہینے دانت نکلنے شروع ہو جاتے ہیں۔ اور 25 ماہ تک پورے بیس دانت نکل آتے ہیں۔

تندرست اور موٹے تازے بچے تو آسانی سے دانت نکال لیتے ہیں لیکن کمزور، خنازیری یا آتشکی بچوں کے دانت ہمیشہ مشکل اور دیر سے نکلا کرتے ہیں۔ ایسے بچے بعض اوقات کافی بڑے بھی ہو جاتے ہیں مگر ان کے دانت نہیں نکلتے۔ ان

کے والدین پریشان رہنے لگتے ہیں۔ حکیم عبداللہ صاحب نے اس کا ایک طلسماتی نسخہ لکھا تھا جو تجربہ کرنے پر صحیح ثابت

ہوا۔ یہ میرا اپنا بار ہا کا تجربہ شدہ نسخہ ہے۔

سرس کے بیجوں کی مالا بنا کر بچے کے گلے میں اس طرح لٹکائیں کہ اس کی گردن کے قریب رہے۔ اور زیادہ لٹک کر

سونے کے وقت اس کی پیٹھ کے پیچھے نہ چلی جائے۔

ایک ہفتے کے اندر ہی بچہ دانت نکالنا شروع کر دے گا۔ حیران کن تدبیر ہے۔ آزما کر دیکھیں۔

پھر دودھ کھاتا ہو تو ساتھ کوئی معدہ کی دوائی یا کوئی کیلشیم والی دواء کھانے کے لیے دے دیں۔

## بچوں کی کھانسی ریشہ نمونیا کے لیے

هوالشافی۔ کشتہ پارہ سنگھا 10 گرام۔ کاکڑ سنگھی 50 گرام۔ دارچینی 50 گرام۔ کلونجی 50 گرام۔ فلفل سیاہ 20 گرام

ترکیب تیاری۔ باریک پیس کر رکھیں۔

مقدار خوراک۔ بوقت ضرورت ایک تا چار رتی شہد میں ملا کر چٹائیں دن میں تین چار دفعہ بھی دے سکتے ہیں۔

خواص و فوائد۔ بچوں کی کھانسی ریشہ نمونیا کے لیے مجرب نسخہ کالی کھانسی پر بھی موثر ہے۔ بچوں کی سردی کی علامات کے لیے تحفہ ہے۔

## آب حیات

هوالشافی۔ آملہ خشک 1 پاؤ۔ لونگ 2 تولہ۔ دہی ترش آدھا کلو۔

ترکیب تیاری۔ تمام اجزا کسی شیشے کے برتن میں مکس کریں اور ململ کے کپڑے سے ڈھانپ کر دھوپ میں خشک کر لیں۔ جب دہی جذب ہو جائے مگر ابھی آملہ گیلا ہو اس کو کسی صاف کاغذ پر پھیلا کر اس میں سے لونگ چن لیں۔ اب آملہ کو سائے میں رکھ دیں۔ خوب خشک ہو جائے تو باریک پیس کر محفوظ رکھیں۔ دوائی بناتے ہوئے مکھیوں سے محفوظ رکھیں۔

مقدار خوراک۔ بچوں کو دو تا چار رتی۔ بڑوں کو چار رتی تا ایک ماشہ ہمراہ قہوہ لونگ دارچینی، عرق چہار، تازہ پانی یا دہی وغیرہ۔

خواص و فوائد۔ بچوں کے لیے آب حیات سے کم نہیں۔ بچوں میں کمی خون الٹی متلی اسہال ہرے پیلے دست سوکھڑا کے لیے بہترین چیز ہے۔

اکیلا سفوف یا دیگر ادویہ کے ساتھ استعمال کر سکتے ہیں۔





## حکیم سید محمد آصف شاہ گیلانی فریدی

تاریخ پیدائش یکم جنوری 1969

تعلیم ایم اے اسلامیات۔

جناح یونانی میڈیکل کالج شیخوپورہ سے ڈگری حاصل کی

تجربہ 30 سال

اساتذہ۔ حکیم سید محمد یاسین شاہ مزمل فریدی،، حکیم مبشر علی حسن

حکیم صوفی رفاقت علی سالکی۔

اڈریس۔ فریدی مطب۔۔ ڈیرہ آصف شاہ نزد مرکزی جامع مسجد غوثیہ

مین بازار کھرڑیانوالہ۔ فیصل آباد۔

فون؛ 03457883397

## قوت باہ کیلئے

هوالشافی۔ جند بد ستر۔ ریگ ماہی۔ لونگ۔ زعفران۔ جائفل۔ ہر ایک 10 گرام۔ ستاور 50 گرام۔ اگر بلڈ پریشر ہائی ہو تو۔ (بھنگ کے پتے 15 گرام۔ اجوائن خراسانی 5 گرام) شامل کریں۔ اور لونگ نکال دیں سب کا سفوف بنا کر 500 ملی گرام کا کیپسول بنالیں دودھ شہد والے کے ہمراہ دیں۔

## سفوف مٹاپا

هوالشافی۔ کلونجی۔ اجوائن دیسی۔ میتھرے۔ سبز چائے۔ چھلکا اسبغول۔ برابر وزن لیکر چھلکا کے سوا سب باریک کر کے چھلکا ملالیں۔

مقدار خوراک۔ نصف چمچ۔۔ صبح + دوپہر + شام۔۔۔ ہمراہ جو عرقہ ایک کپ۔

## مولد حرارت مقوی بدن

خشکی کی وجہ سے پٹھوں کا کھچاؤ۔ کمر درد۔ ضعف معدہ۔ کے لئے لاجواب ھے

هوالشافی۔ اسگندھ، بدھارا، بکھڑہ، مغز بادام، مغز اخروٹ، ناریل، سنڈھ، منقی،، برابر وزن لیکر سفوف بنالیں۔ شہد ملا کر معجون تیار کرلیں۔۔ ایک چمچ ہمراہ نیم گرم دودھ صبح + شام دیں۔۔ گرم تر مزاج ھے۔

**Name: Hakeem Muhammad**
Nawaz S/O Ashiq Hussain
Adress:Village Rajoa Sadat, District
Chiniot
Dawakhana:Dar ul shifa
Experience :30 years
Qualification:Tibya college jhang
Family Tibb experience :
50 years
0923119814145

### اکسیر نزلہ زکام

ھوالشافی۔ میٹھا تیلیا مدبر۔ ایک تولہ۔ جائفل۔ ایک تولہ۔ جلوتری۔ چھ ماسے۔ سلاجیت۔ چھ ماسے
افیون۔ تین ماسے۔ زعفران۔ تین ماسے۔

ترکیب استعمال۔ سب ادویات کو تین روز عرق گلاب میں کھرل کریں اور چھ رتی کی گولیاں بنائیں۔

فوائد اور استعمال۔ یہ گولیاں نزلہ زکام اور امساک کے لئے مجرب ہیں۔ کیسا ہیں نزلہ زکام ہو ایک گولی کے ساتھ تین گھنٹے میں آرام آجاتا ہے اور چوبیس گھنٹے میں چار گولیوں سے زیادہ نہ دے۔

### حب احتلام

ھوالشافی۔ قندر۔ ایک تولہ۔ تخم بھنگ۔ ایک تولہ۔ گل نار۔ ایک تولہ۔ مغز جفت بلوط۔ ایک تولہ۔

ترکیب اور استعمال۔ ان سب چیزوں کو باریک کر کے پانی کی مدد سے چنے برابر گولیاں بنائیں۔
ایک تا دو گولیاں پانی کے ساتھ صبح وشام استعمال کریں

### سیلان الرحم

ھوالشافی۔ کندر۔ گل پستہ۔ گل سپاری۔ تج۔ مصطگی رومی۔ الائچی خورد۔ ستاور۔ طباشیر۔ ثعلب مصری۔ موصلی سفید۔ سنگجراحت۔ گوند چینا۔ مائیں خورد۔ لودھر پٹھانی۔ ہر ایک پانچ تولے لے کر ان سب چیزوں کو باریک کر کے سفوف بنائیں۔

نمال خوراک۔ 6 ماسے ہمراہ دودھ صبح وشام استعمال کریں





حکیم احسان الحق شیخ۔ فاضل الطب والجراحت۔
رسمی تعلیم: پی ایچ ڈی فارسی
پتہ۔ نافع دواخانہ عقب نجات سنٹر، منیر آباد۔ خانیوال روڈ، ملتان۔
فون۔ 03000799190

ھوالشافی۔
مچھلی جو بھی مل جائے جلا کر کوئلہ کر لیں اور اس میں برابر وزن کا کڑا سنگھی اور کشتہ پارہ کھرل کر کے شہد ملا کر معجون بنالیں اور دن میں چار سے پانچ مرتبہ استعمال کرائیں۔

### درد شقیقہ کا علاج

ھوالشافی۔ 7 دانے بادام، ۳ ماشے اسطوخودوس، ۵ دانے کالی مرچ، ۵ ماشے دھنیا نیم کوب کر کے ناشتہ سے پہلے ایک گلاس پانی سے لے لیں درد شقیقہ کا آزمودہ نسخہ ہے۔

### جگر کے تمام امراض کا شافی علاج

ھوالشافی۔ زنجبیل ۵ تولے، نوشادر ٹھیکری ۲ تولے، کالی مرچ ۱ تولہ کوٹ پیس کر اس میں آٹھ تولے سنا مکی کے پتے بھی پیس کر ڈال دیں ایک ہزار ملی گرام کے کیپسول بنا کر صبح دو پہر شام دیں انشاء اللہ شفا ہوگی۔

FTJ حکیم ظہیر احمد۔ ولد۔ عزیز احمد۔

DHMS

03459561881

03365677473

03135677473

تجربہ۔ 12 سال۔ قوم ہاشمی۔ ضیغم دواخانہ۔ حویلیاں شہر

تحصیل حویلیاں۔ ضلع۔ ایبٹ آباد۔ خیبر پختونخواہ۔

- پھٹکڑی سفید 5 تولہ۔ قلمی شورہ 5 تولہ۔ شیر مدار 5 تولہ۔

## نسخہ خاص

- هوالشافی۔ پھٹکڑی اور قلمی شورہ کو سفوف کر کے آہنی کڑائی میں ڈالیں۔ اوپر شیر مدار ڈال کر ملائیں۔ کڑائی کو آگ پر رکھ کر نرم آگ پر شیر مدار جذب کر دیں۔ پھٹکری کھیل ہونے پر چولہے سے اتار لیں۔ ٹھنڈا ہونے پر پیس کر ایک گھنٹہ کھرل کر لیں۔

دو سے چار رتی کھانے کے ایک گھنٹہ بعد پانی یا مناسب بدرقہ کے ساتھ دیں۔

ان شاء اللہ، پسینہ آ کر بخار اتر جائے گا۔ ہر قسم کے بخاروں اور سردی کے دردوں میں عرصہ سے معمول ہے۔ اب میں اس کے ساتھ کشتہ گودنتی دو رتی ملا کر دیتا ہوں۔ اس سے اثرات اور قوی ہو گئے ہیں۔ اس کا مزاج خشک سرد ہے۔

بنیادی طور پر میں یہ نسخہ بخار کیلیے بناتا ہوں۔ بکثرت استعمال ہوتا ہے۔ یہ قابض حابس اور انقباضی نسخہ ہے اس لیے ضمنی طور پر اس کے مندرجہ ذیل افعال بھی مشاہدہ میں آئے ہیں۔

لیکوریا۔ دو سے چار رتی مذکورہ دوا مکھن یا سپاری پاک میں ملا کر صبح شام 7 دن دیں۔ اعصابی اور صفراوی لیکوریا کیلیے مفید ہے۔ ویجائنل خارش کیلیے بھی مفید ثابت ہوا ہے۔

کثرت حیض۔ دو سے چار رتی شربت انجبار سے دیں

یہ بھی مشاہدہ ہوا کہ پھتری گردہ کے مریضوں کو کسی اور مقصد کیلیے دی گئی تو ان کی پھتری بھی خارج ہو گئی۔ لیکن اس کا وسیع پیمانے پر تجربہ نہیں کیا۔

سمجھدار طبیب اس دوا سے بالمزاج اور بالخاصہ افعال کو مد نظر رکھتے ہوئے بہت سے کام لے سکتا ہے۔





## یورک ایسڈ۔ کولیسٹرول اور سنیاسی نسخہ

هوالشافی۔ لہسن دیسی مقشر 1 کلو

دودھ اونٹنی۔ (نہ ملنے کی صورت میں دودھ بکری پہاڑی) 3 کلو۔ مغز کدو۔ 1 چھٹانک۔ کڑا چھال مسقوف کپڑ چھان۔

ترکیب۔ سٹیل کے برتن میں دودھ ڈال کر لہسن کی چٹنی شامل کر کے دھیمی آگ پر پکانا شروع کریں۔ جب لہسن کو چٹنی بنا لیں۔ پڑھا ہونے لگے۔ کڑا چھال شامل کریں کفگیر مسلسل ہلاتے رہیں۔ جب کھویا بن جائے لیکن ابھی نمی باقی ہو تو مغز کدو شامل کر کے آگ سے اتار لیں۔

کسی محفوظ جگہ جاذب کاغذ یا اخبار پر پھیلا دیں۔ روز کاغذ نیا بدل دیں۔ تین چار دن میں خشک ہو جائے گا۔

آدھی چمچ سے ایک چمچ تک صبح شام کھانے کے ایک گھنٹہ بعد اورک کے قہوہ سے دیں۔

یورک ایسڈ کو تیزی سے کم کرتا ہے۔ دردوں کیلیے بہت مفید ہے۔ کولیسٹرول کو نارمل کرتا ہے۔ بھوک لگاتا ہے۔ جسم میں قوت و فرحت پیدا کرتا ہے۔ مستقل فائدہ کرتا ہے۔

## گھنٹیا اور سنیاسی نسخہ

هوالشافی۔ گودہ گھیکوار 3 کلو۔ دیسی گھی 1 پاؤ۔ بیسن چنا خالص۔ آدھا پاؤ۔ مغز بادام مقشر۔ 1 چھٹانک۔ چار مغز 1 چھٹانک۔ پست 1 چھٹانک۔ مغز تخم ریٹھا 1 چھٹانک۔ مٹی کی روغنی ہانڈی یا سٹیل کے برتن میں گودہ گھیکوار، بیسن اور دیسی گھی ڈال کر رکھ دیں۔ جنتر پکانا شروع کریں کفگیر مسلسل ہلاتے رہیں۔ جب حلوہ کی طرح ہونے لگے تو مغز ریٹھا کو چھوڑ کر تینوں مغز بھی شامل کریں۔ آگ کم کر دیں۔ جب حلوہ گھی چھوڑنے لگے نیچے اتار کر مغز ریٹھا مسقوف بھی شامل کر کے اچھی طرح مکس کر دیں۔ کانچ کے مرتبان میں محفوظ رکھیں۔ چائے والی چمچ سے لیکر کھانے والے چمچ تک حسب عمر و جسامت رات کو سوتے وقت روغن بادام و شہد ملے دودھ کے ساتھ۔

گنٹھیا کے آخری درجے کی دوا ہے۔ جب جوڑوں کی حرکت ساکت ہو چکی ہو۔ مریض مارے درد کے سو نہ سکتا ہو۔ تو اس کیلیے زندگی کا سہارا ثابت ہوتا ہے۔ سردیوں میں اس کا استعمال مناسب رہتا ہے۔ یہ نسخہ حکیم سعید صاحب بانی ہمدرد کا بھی معمول رہا ہے۔

## سوئینا اور دماغی امراض

هوالشافی۔ بادام مقشر 15 تولہ۔ خشخاش 5 تولہ۔ تل سفید 5 تولہ۔ تخم کاہو 5 تولہ۔ مغز کدو 5 تولہ۔ کشتہ مرجان 2 تولہ۔

ضعف دماغ۔ کثرت جماع سے جب دماغ انتہائی کمزور ہو چکا ہو۔ مریض کسی ایک کام پر توجہ مرکوز نہ کر سکتا ہو۔ دماغ کھوپڑی میں چھلکتا ہوا محسوس ہو تو یہ نسخہ بہت مفید پڑتا ہے۔ دماغ کے خاکی مادہ کو بڑھاتا ہے۔

ایک چمچ چائے والا نہار منہ ایک چمچ رات سوتے وقت ہمراہ ایک چمچ خمیرہ گاؤزبان سادہ دودھ میں حل کریں

اختلاج قلب۔ بادام مقشر15تولہ۔ خشخاش5تولہ۔ تل سفید5تولہ۔ تخم کاہو5تولہ۔ مغز کدو5تولہ۔ ملایہ چاندی ورق گلاب1تولہ۔

ایک چمچ نہار منہ دودھ کے ساتھ۔ ایک چمچ رات سوتے وقت معمول ہے۔

جوڑوں یا ہائی بلڈ پریشر۔ بادام مقشر15تولہ۔ خشخاش5تولہ۔ تل سفید5تولہ۔ تخم کاہو5تولہ۔ مغز کدو5تولہ۔ چھوٹی چندن5تولہ۔

چھوٹی چائے والی چمچ ناشتے کے ایک گھنٹہ بعد ایک چائے والی چمچ مغرب کے وقت عرق گلاب کے ساتھ۔

ضعف حافظہ۔ بادام مقشر15تولہ۔ خشخاش5تولہ۔ تل سفید5تولہ۔ تخم کاہو5تولہ۔ مغز کدو5تولہ۔ برہمی بوٹی5تولہ۔ کشتہ مرجان2تولہ۔

ایک چائے والی چمچ ناشتے کے بعد ایک چمچ رات سوتے وقت ہمراہ دودھ لائم واٹر دو چمچ پانی میں حل کر دو

بے خوابی و بے چینی۔ بادام مقشر15تولہ۔ خشخاش5تولہ۔ تل سفید5تولہ۔ تخم کاہو5تولہ۔ مغز کدو5تولہ۔ گل نیلوفر5تولہ کشتہ مرجان1تولہ۔

ایک چمچ دوپہر کے وقت ایک چمچ رات سوتے وقت گل بابونہ کے خیساندہ کے ساتھ (ایک کپ گرم پانی لیں اس میں گل بابونہ دو گرام ڈال کر اوپر پرچ اوندھی رکھ دیں۔ جب پانی ٹھنڈا ہو جائے تو پرچ اتار کر استعمال کریں۔

ذیابیطس۔
تولہ۔ افیمون5تولہ5بادام مقشر15تولہ۔ خشخاش5تولہ۔ تل سفید5تولہ۔ تخم کاہو5تولہ۔ مغز کدو۔

ایک چمچ ناشتے کے دو گھنٹہ بعد ایک چمچ رات سوتے وقت ہمراہ ایک کپ قہوہ بابونہ20قطرے ٹیپی فلورا مدر ٹنکچر (ہومیو دوا) حل کر دے کے دیں

غلری کیفیت۔ غیبت۔ ہیجان اور جھگڑا پیدا کرنے والے لوگ۔ یہ عموماً صفراوی ہوتے ہیں۔

بادام مقشر15تولہ۔ خشخاش5تولہ۔ تل سفید5تولہ۔ تخم کاہو5تولہ۔ مغز کدو5تولہ۔ کشتہ مرجان1تولہ۔ صندل سفید3تولہ۔ گل سرخ3تولہ۔ ایک چمچ نہار منہ ایک چمچ رات سوتے وقت عرق کاسنی کے ساتھ۔

سرعت انزال و جریان مذی بوجہ صفراوی مزاج۔ بادام مقشر15تولہ۔ خشخاش5تولہ۔ تل سفید5تولہ۔ تخم کاہو5تولہ۔ مغز کدو5تولہ۔ کشتہ بیضہ مرغ دو تولہ۔ ایک چمچ عصر کے وقت مکھن ملے دودھ کے ساتھ۔ میں اس نسخہ کو اور کئی بہت سے امراض پر استعمال کراتا ہوں لیکن وہ تاپک سے ہٹ کر ہے۔





حکیم محمد عبیداللہ صدیقی نقشبندی مجددی
مطب علاج و الجراحت
مدنی دواخانہ نزد ٹھوکر نیاز بیگ لاہور فون
نمبر03007893840

میری عمر تقریباً10یا11سال تھی جب سے والد محترم استاذالاساتذہ حکیم محمد یاسین صدیقی نقشبندی صاحب سے طب و حکمت سیکھنا شروع کی اور مسلسل پندرہ سال انکے ساتھ مطب میں کام کیا طب کے ہر شعبہ میں اچھی طرح مہارت کے بعد انہوں نے مجھے اپنا مطب بنانے کی اجازت عنایت فرمائی اور میں نے اپنا علیحدہ مطب بنایا اور الحمدللہ والد محترم کی خدمت و تربیت اور دعاؤں کے صدقے کبھی بھی ادویہ سازی اور علاج معالجہ میں ناکامی نہیں ہو۔

والد صاحب نے بھی کشتہ سازی سکھائی تھی اور اپنے معمول مطب اکسیری کشتہ جات بہت دفعہ مجھ سے بنوائے لیکن علم سنیاس میں مہارت حاصل کرنے کیلئے میں نے استاد سنیاس حکیم سید زاہد حفیظ شاہ صاحب کی شاگردی اختیار کی کیونکہ علم سنیاس میں والد محترم بھی جناب شاہ صاحب کے ہی شاگرد ہیں والد محترم نے مجھے خاص طور پر تلقین کی ہے کہ استاد محترم کا بہت زیادہ ادب و احترام کرنا ہے جتنا زیادہ ادب اور خدمت کریگے اتنا ہی زیادہ علم نافع نصیب ہوگا۔

اپنے معمول مطب نسخہ جات میں سے تین نسخہ جات آپکی نذر کرتا ہوں جو کہ میرے والد محترم کے ہی مجوزہ کردہ ہے۔

## کشتہ شنگرف اکسیری صدیقی

مجوزہ و معمول مطب

حکیم محمد عبیداللہ صدیقی بن حکیم محمد یاسین صدیقی نقشبندی مجددی

هوالشافی

شنگرف رومی عمدہ قسم دو تولہ

بھلاوہ۔ اذراقی۔ ماکنگنی۔ روغن کنجد۔ شہد خالص ہر ایک نصف کلو گرام

ترکیب تیاری: بھلاوہ، اذراقی، مالکنگنی کا سفوف بنائیں اور اس میں سے آدھا سفوف ایک کڑاھی میں رکھ کر شنگرف کی ڈلی رکھ دیں پھر باقی آدھا سفوف اوپر رکھ دیں پھر اس پر روغن کنجد اور شہد احتیاط سے ڈال دیں اور نیچے دو چوبی آگ جلا دیں۔ دو چوبی آگ تقریبا دو گھنٹے جلانے کے بعد آگ تیز کر دیں اور مزید پانچ گھنٹے آگ جلانے کے بعد کڑاہی میں آگ لگا دیں، اور جب اشیاء جل کر راکھ ہو جائیں تو پھر کڑاہی ٹھنڈی ہونے پر چولہے سے اتار کر اس راکھ میں سے شنگرف کی ڈلی کو نہایت احتیاط سے نکال لیں۔ شنگرف بروزن قائم النار ملے گا

اب اسے 10 گھنٹے اچھی طرح کھرل کرنے کے بعد محفوظ کر لیں

مقدار خوراک ایک تا دو چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ اور ساتھ دودھ گھی استعمال کرائیں نوٹ اسکا مزاج شدید غدی عضلاتی یعنی گرم خشک ہے صفراوی مریض کو ہرگز نہ دیں

خاص فوائد

تمام امراض بلغمیہ اور امراض باردہ کیلئے اکسیر اعظم ہے

ضعف باہ کو دور کرنا اسکا ادنی کرشمہ ہے۔ محض چند خوراکوں سے رنگ سرخ کرنا اسکا ادنی سا کمال ہے اساک طبی پیدا کرتا ہے۔۔۔ نعوذ یعنی انتشار اسقدر کہ خدا کی پناہ۔۔۔ اسکے مکمل فوائد اسکے اجزاء اور اسکی ترکیب سے روز روشن کی طرح عیاں ہیں

اپنے خاص معمول مطب نسخہ جات حبوب مقوی باہ۔ مقوی و ممسک اور اکسیر زعفرانی۔ شوگر کورس اور حب فالج میں بھی کشتہ شنگرف اکسیری ڈالتا ہوں۔ فالج لقوہ۔ عرق النساء۔ ضعف باہ جیسے امراض میں تیز ترین رزلٹ ہے۔ عرصہ دراز سے میرا معمول مطب میرے سینے کا راز

گروپ ایڈمن صاحبان اور تمام ساتھیوں کی نذر

آپکا بھائی آپکا خادم
حکیم محمد عبیداللہ صدیقی نقشبندی
مدنی دواخانہ لاہور
03007893840





نام: عثمان شبیر
بنیادی تعلیم: fsc

اسلام آباد طبیہ کالج سے ftj کیا، 7 سال والد محترم سے بہت کچھ سیکھا۔ اب اسلام آباد گولڑہ ریلوے سٹیشن پر اپنا مطب کر رہا ہوں۔

نسخہ نمبر 1، سوزاک۔

قلمی شورہ 100 گرام کو 3 کلو پانی میں بھگو کر آگ پر پکنے دیں جب پانی خشک ہو جائے تو نیچے جو پاؤڈر بچے اسے نکال لیں اور اس میں گوکھرو پاؤڈر 100 گرام اور گندہ بروزہ 50 گرام شامل کر کے خوب کھرل کر کے محفوظ کر لیں

خوراک: 1 گرام دن میں 2 دفعہ ہمراہ کچی لسی

نسخہ نمبر 2

گیس کا مستقل خاتمہ

حلتیت 20 گرام — جائفل 10 گرام
جاوتری 10 گرام — فلفل دراز 20 گرام — عقرقرحا 10 گرام
سنبل الطیب 20 گرام — لہسن کا پانی 200 گرام

تمام ادویہ خوب باریک کر کے لہسن کے پانی میں کھرل کر کے نخودی گولیاں بنا لیں

خوراک: 2 گولی دن میں 3 دفعہ ہمراہ پانی

بہت اعلی چیز ہے اور بہت مجرب ہے

نسخہ نمبر 3

بواسیر خونی و بادی (مجرب المجرب)

رسونت مصفی اعلی کوالٹی، پوست ریٹھا، مغز بکائن، الائچی خورد ہر ایک 60 گرام، آب مولی 1 کلو

تمام ادویہ باریک پیس کر مولی کے پانی میں ڈال کر پکائیں جب گاڑھا ہو جائے تو گیرو ڈال کر خشک کر لیں اور نخودی گولیاں بنا لیں

خوراک: 2 گولی صبح شام ہمراہ پانی کورس 15 دن موکے نیست و نابود کر دیتا ہے۔

صاحبزادہ حکیم سید تنویض علی گیلانی گولڈ میڈلسٹ

ایم اے۔اسلامیات، بی ایڈ فاضل طب والجراحت۔
طب سے خاندانی تعلق ہے۔ذاتی طور پر اپنا سکول کامیابی سے
چلایا اور ساتھ ہی طب سے بھی شغف رکھا۔۔
فاضل طب والجراحت راولپنڈی طبیہ کالج سے کیا

نسخہ نمبر1

1...جملہ امراض معدہ کے لئے۔۔کھانا ھضم نہ ھونا، ریح پیدا ھونا، کھٹے ڈکار، جلن، قبض وغیرہ کے لئے مجرب ہے۔۔

1. گل گلاب۔۔۔پاؤ
2. بادیان۔۔۔پاؤ
3. الائچی کلاں۔۔۔50 گرام
4. اجوائن دیسی۔۔۔50 گرام
5. زیرہ سفید۔۔۔50 گرام
6. زیرہ سیاہ۔۔۔50 گرام
7. پودینہ خشک۔۔۔50 گرام
8. آملہ پوست۔۔۔50 گرام
9. ھریڑ۔۔۔50 گرام
10. مرچ سیاہ۔۔۔50 گرام
11. زنجبیل خشک۔۔۔50 گرام
12.. فلفل دراز...10 گرام

اور ان کے وزن سے زیادہ قند سفید۔۔۔

سب کو باریک پیس کر سفوف بنالیں۔۔۔اور جملہ امراض معدہ پر صبح شام ایک ایک چمچ استعمال کروائیں۔۔۔(میں اس میں 50 گرام کلونجی بھی اضافہ کر دیتا ھوں۔

2......نسخہ برائے ھر قسم کی خارش کے لئے مجرب ہے۔۔عشبہ، چرائتہ، کرائتہ، کوڈ کونکی، زیرہ سیاہ، جل نیم بوٹی، برم ڈنڈی، منڈی بوٹی، نرکچور، چوب چینی، کالی زیری، گلوسبز، برگ نیم، تمبہ شاہ کی، مصبر، ھلیلہ سیاہ، شاہترہ۔۔۔۔۔سب اجزاء ھموزن باریک سفوف بنالیں اور صبح شام پانی کے ساتھ استعمال کروائیں مصفی خون ہے۔۔۔امراض خون اور بادی جسم والوں کے لئے مجرب ہے۔۔۔مقدار خوراک ایک چائے والا چمچ۔۔کل اٹھارہ اجزاء۔۔۔

3... نسخہ برائے ملیریا، میعادی بخار، اور ھر قسم کے بخار کے لئے۔۔۔
آملہ،،، بھیڑہ،،، ھریڑ سبز،،، ملٹھی. سب کو ھم وزن لے کر پانی میں کاڑھا تیار کر لیں۔۔۔اور صبح شام آدھی پیالی استعمال کریں۔۔۔





ڈگیلانیولد حکیم پیر سید محمود الحسن گیلانی

عرصہ 3 سال سے مطب چلا رہا ہوں، طب خاندان سے عطا ہوئی ہیں
پیج برین ٹیلی کام میں مینجر اکاؤنٹس اینڈ فنانس کی ڈیوٹی دیتا ہوں
بی کام اور دوسرے ڈپلومے کیئے ہیں
لاہور اعوان ٹاؤن کریسنٹ ٹاؤن میں رھتا ہوں

نسخہ نمبر1

قوت باہ اور امساک۔
اجوائن خراسانی 50 گرام
عقر قرحا 50 گرام
تخم ریحان 100 گرام
خوراک 3 رتی
ہمراہ دودھ

نسخہ نمبر2

شہوت کے لیے
موصلی سفید120 گرام
ثعلب پنجہ، تخم ریحان، ثعلب مصری، ہر ایک 60 گرام
تمام ادویات کو باریک کرکے سفوف بنالیں
خوراک۔ایک ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ، یہ 15 دن کریں، جریان احتلام کو بھی مفید ہے، اور قدرتی امساک پیدا ہوتا ہیں . زیادہ سے زیادہ 4 ھفتہ بہت ہیں۔

حکیم سلیم شہزاد سمرا گولڈ میڈلسٹ

دواخانہ بسم اللہ دارالشفا دنیاپور، ضلع لودھراں

نسخہ نمبر 1

جوارش املی خاص

ھوالشافی

املی 250 گرام

آلو بخارا 250 گرام

پودینہ خشک 50 گرام

زنجبیل پاؤڈر 50 گرام

انار دانہ۔ 100 گرام

زرشک شیریں 100 گرام

مویز منقی 60 گرام

آملہ خشک 50 گرام

ست لیموں 50 گرام

چینی تین کلو گرام

ترکیب تیاری

املی آلو بخارا کو کچھ پانی میں رات کو بھگو کر رکھیں صبح خوب ملیں اور چھلنی سے چھان کر چینی کا گاڑھا قوام بنالیں اور پھر سے لیموں ڈال کر چولہے سے اتار لیں باقی ادویات کا پاؤڈر ملا کر اچھی طرح مکس کر لیں تیار ہے۔ مقدار خوراک 6 گرام تا 10 گرام دن میں تین دفعہ

فوائد۔ متلی قے الٹی بد ہضمی گیس حاملہ عورتوں کے لیے نعمت سے کم نہیں





نسخہ نمبر 2

حب ... پیٹ

ھوالشافی

... ن۔ 250 گرام

... نجبیل۔ 125 گرام

... ئچہ 50 گرام

... نکر 350 گرام

ترکیب تیاری

تمام ادویات صاف کر کے باریک کر لیں

مقدار خوراک

3 تا 6 گرام دن میں چار تا پانچ بار دن کو دہی کی لسی سے شام ہمراہ پانی دیں

فوائد

ہر قسم کے پیچیس کیلئے مفید ہے چند خوراکوں سے مڑور پیٹ درد گیس جاتی رہتی ہے خون، آؤں آنا بند ہو جاتا ہے سنگرہنی میں بھی مفید ہے۔

نسخہ نمبر 3

... برنولہ

ھوالشافی

... ائد چینی 100 گرام

... سطوخودوس۔ 50 گرام

تخم حنظل 20۔ گرام

ترکیب تیاری۔

جملہ ادویات کپڑچھان پیس کر یکجان کر لیں تیار ہے

مقدار خوراک۔

ایک گرام صبح دوپہر شام ہمراہ پانی دیں

فوائد۔

بند ناک پندرہ منٹ میں کھل جاتی ہے سانس کی تنگی سردر قبض ورم دور کرنے میں عرصہ دراز سے معمول مطب ہے

نسخہ نمبر4

## گوکھرو آدی گوگل

ھوالشافی

پوست ہلیلہ زرد، پوست بلیلہ، آملہ خشک، زنجبیل خشک، فلفل دراز، فلفل سیاہ، ناگرموتھا، ہر ایک 50 گرام

گوکھرد ایک کلو 600 گرام　　گوگل شیشہ اعلی 350 گرام

ترکیب تیاری

گوکھرد کو دردرا کر لیں دس کلو پانی میں رات کو بھگو کر رکھیں صبح آگ پر پکائین جب چار کلو پانی رہ جائے تو چھان لیں اس میں گوگل ڈال کر ہلکی آنچ پر پکائیں جب کافی گاڑھا مانند حلوہ بن جائے تو باقی ادویات صاف ستھرا کر کے باریک کپڑچھان کر شامل کریں اور ریت جتر پکائیں جب خشک ہو جائے تو دھوپ میں خشک کر کے سفوف بنالیں تیار ہے

مقدار خوراک : ایک گرام کیپسول بھر لیں صبح دوپہر شام ہمراہ مناسب بدرقہ دیں

فوائد۔پیشاب رک رک کر آنا، پیشاب میں چربی البیومن کا خارج ہونا درد گردہ پیشاب جل کر آنا سوزاک کثرت حیض پتھری نقرس شکر آنا پیپ آنا انفکشن کے لیے مناسب بدرقہ دیں۔





نسخہ 5

## معجون جامع النفع

ھوالشافی

گندم کا چھان 30 گرام، صمغ عربی 20 گرام، کرکس 20 گرام، مغز بادام 40 گرام، مغز چلغوزہ 40 گرام، نارجیل دریائی 40 گرام، مغز فندق 40 گرام، مغز پستہ 40 گرام، مغز حبۃ الخضرا 40 گرام، کشمش 40 گرام، آلو بخارا 40 گرام، دار چینی، بہمن سفید، بہمن سرخ، تودری سفید، تودری سرخ، تخم اوٹنگن، اندر جو شیریں، تخم تال مکھانہ، زعفران، ہر ایک 10 گرام، ستاور، شقاقل مصری، ثعلب مصری، موصلی سفید، موصلی سیاہ، ہر ایک 20 گرام، موصلی سنبل 140 گرام، کشتہ مرجان 50 گرام، کشتہ بیضہ مرغ 50 گرام، کشتہ نقرہ 20 گرام

ترکیب تیاری: جملہ ادویہ کو صاف ستھرا کر کے علیحدہ علیحدہ باریک پیس لیں سفوف بنالیں اور اچھی طرح یکجان کر لیں اچھی طرح مکس کرنے کے بعد ادویات سے تین گنا شہد ملا کر معجون بنالیں تیار ہے

مقدار خوراک۔

ایک ٹی سپون

چھ گرام صبح شام ہمراہ دودھ نیم گرم

فوائد: مقوی باہ، جراثیم کی کمی اعصابی کمزوری دور کر کے طاقت پیدا ہوتی ہے جریان دھات دور کرتی ہے سرعت انزال کو دور کرتی ہے بے اولاد حضرات کے لیے بہترین تحفہ ہے حکیم عبد الوھاب صاحب کا نسخہ ہے بنائیں اور دعاؤں میں یاد رکھیں۔

حکیم محمد یار بیگ ولد مرزا سوہا بیگ

ایم اے بی ایڈ فاضل طب والجراحت چک کہاری والا تحصیل و ضلع پاکپتن

## حب بواسیر

گوگل کچلہ مدبر اور مغز نیم ہم وزن نخودی گولی صبح شام مجرب و معمول مطب ہے

## ہاضم جلد

طباشیر 200 گرام کشنیز 400 گرام اور الائچی خورد 100 گرام سفوف بنا کر ایک گرام صبح دوپہر شام ہمراہ پانی معدہ جگر کی اکثر بیماریوں کے لئے معمول مطب ہے اور مجرب ہے

## دردوں کی اکسیر

سورنجاں شیریں، میر سوختری، سقمونیا ولایتی، عاریقون ہم وزن سفوف بنائیں اور آب کوار گندل سے نخودی گولیاں بنائیں دو گولی صبح دوپہر شام ہر قسم کی دردوں جوڑ درد گنٹھیا کے لئے معمول مطب اور مجرب ہے





Hk Ihsaan ur Rehman Sehri,
Principal Mansehra Tibbia College Mansehra
Cell: 0322-4113321

## ہاضمے کے لئے موثر

- پوست ہلیلہ زرد ۱۰ گرام
- پودینہ ۱۰ گرام
- کالی مرچ ۲ گرام
- نمک طعام ۱۰ گرام
- نرکچور ۱۰ گرام
- سہاگہ سفید بریاں ۱۰ گرام

پیس کر سفوف بنائیں، بچوں کو ۵۰۰ ملی گرام ماں کے دودھ میں حل کر کے دیں۔ بچوں کے معدہ کو قوت دینے کے ساتھ ہاضمہ درست کرتا ہے۔

## قبض کے لئے

- سونف ۵۰ گرام
- الائچی سبز ۲۵ گرام
- برگ سنائی ۵۰ گرام
- مغز بادام ۵۰ گرام
- گل سرخ ۵۰ گرام
- گل بنفشہ ۵۰ گرام
- شکر ۳۰۰ گرام

تمام اجزائ کو پیس کر ایک چمچ رات کو سوتے وقت استعمال کریں۔ قبض کشا ہے۔ معدے اور آنتوں سے فاسد مادے کو خارج کرتا ہے۔

حکیم فتیق الرحمان۔

حکمت ہمارا خاندانی کام ہے میرے دادا حکیم عبدالغفور مرحوم حکیم تھے تقریبا ساٹھ سال انڈیا میں حکمتاور کیمیا گری کرتے رہے پھر پاکستان میں تقریبا پچیس سال حکمت اور کیمیا گری کرتے رہے۔ساتھ والد صاحب بھی حکمکرتے رہے میں جب پانچویں کلاس میں تھا تب سے میں نے اپنے دادا حضور اور والد صاحب سے حکمت اور کیمیا گری کے متعلق پوچھنا اور سیکھنا شروع کر دیا تھا اور جب میں نے میٹرک کیا الحمدللہ ہر قسم کی کشتہ سازی نبض اور کیمیا کے متعلق بہت کچھ سیکھ چکا تھااور پھر ساتھ ہی طبیہ کالج میں داخلہ لے لیا اور ساتھ دوسری سٹڈی بھی جاری رکھی 2012 میں چار سالہ کورس کیا اوز الحمدللہ اب لوگوں کو کشتہ سازی نبض کے متعلقلیکچر بھی دیتا ہوں اوردس سال سے والد صاحب اور دادا حضور والا دواخانہ سنبھال رہا ہوں دادا وفات پا چکے ہیں لیکن آج بھی ہمارے دادا حضور کو غفور کیمیا گر کے نام سے جانا جاتا ہے۔

حکیم فتیق الرحمان۔۔03080300076

## شوگر کا یقینی علاج

اجزاء

کشتہ فولاد بھنگ والا 10 گرام, کشتہ سم الفار مدار والا 5 گرام, کشتہ تانبا 5 گرام, کشتہ قلعی 15 گرام, کشتہ بیضہ مرغ 25 گرام سلاجیت پانچ تولہ, جامن کی گٹھلی 1 پاو, افسنتین پانچ تولہ۔ آملہ اور ہلیلہ ایک ایک پاؤ۔





ترکیب کشتہ جات کے علاوہ سب کا اچھی طرح باریک سفوف بنا کر ان کو آپس میں مکس کریں پھر کشتے مکس کر کے ڈبے میں محفوظ کر لیں۔

طریقہ استعمال صبح شام ایک چھوٹی چمچ دیں سادہ پانی کے ساتھ اگر نئی شوگر ہے تو ایک مہینہ استعمال کریں, اگر سو پوائنٹ بھی انسولین لگا رہے ہیں چاہے آپ کو 20 سال پرانی شوگر ہے تب بھی الحمدللہ یہ تین مہینوں میں جڑ سے ختم ہوجائے گی۔

## طلا سنیاسی

اجزاء

سانپ کی چربی 5 تولہ, سانڈے کی چربی پانچ تولہ, خراطین 25تولہ, بیربھوٹی 5 تولہ۔لونگ 2 تولہ, ریگماہی 35 گرام, سیاہ بچھو درمیانہ سائز 50 عدد, زیتون کا تیل ایک پاؤ۔

ترکیب تیاری۔

دونوں چربیوں کو تیل میں ڈال کر اچھی طرح گرم کریں ان کا بھی آئل بن جائے تو باقی سب اشیا ڈال کر تقریبا ایک گھنٹہ آگ پر رکھیں جب آپ کا تیل ہاف رہ جائے تو تمام چیزیں جل کر سیاہ ہونے کے قریب ہوں تو چھان کر علیحدہ کرلیں تیار ہے

طریقہ استعمال چھ سے آٹھ قطرے نفس پر ڈال کر اچھی طرح مالش کریں آگے والا حصہ چھوڑ کر اس کے بعد پان کا پتا لگا کر سو جائیں صبح اچھی طرح صابن سے دھو لیں۔

فوائد۔اس کے استعمال سے چاہے آپ کی عمر 50 سال بھی کیوں نہ ہو ایک مہینہ مکمل استعمال کرنے سے آپ ایسے محسوس کریں گے خود کو جیسے آپ 24 25 سال کے نوجوان ہیں نفس کا سکڑ کر چھوٹا ہو جانا, نفس کا ٹیڑھا ہو جانا, ٹائمنگ کا کم ہونا, نفس میں پوری سختی نہ آنا ان سب کے لئے اکسیر کا کام کرتا ہے۔

حکیم توقیر عباس (فاضل الطب والجراحت)
طاہر یونانی دواخانہ بائی پاس روڈ مرضی پورہ خانیوال
موبائل نمبر 03017607490

## آتشک کیلئے

رسکپور، شنگرف، ہڑتال ورقیہ، تخم بھنگ سب برابر وزن خوب کھرل کرلیں تیار ہے۔

مقدار خوراک۔500 ملی گرام دوا بکرے کا قیمہ پکاکر اس میں ملا کر کھلائیں۔ صرف تین خوراک کافی ہیں

نوٹ۔ مریض کو روزانہ 3، 4 دست ہونگے۔

## قلاع فم

قلمی شورہ، کتھ سفید، الائچی خورد، سرد چینی، گل سرخ ہر ایک 10 گرام، کافور اور نیلا توتیا ہر ایک 3 گرام باریک پیس کر منہ کے چھالوں پر دھوڑیں۔ تھوڑی دیر بعد تھوک دیں۔

## سرعت انزال۔

ثعلب مصری، جفت بلوط، گوند کندر، خولنجان، خشخاش، گلنار ہر ایک 20 گرام، مصطگی رومی 10 گرام باریک سفوف کرلیں

خوراک 3 گرام صبح شام

## امساکی۔

شنگرف رومی، بیج بند، پنیر مائیہ شتر اعرابی، جلوتری، اجوائین خراسانی، فلفل دراز، ہر ایک 20 گرام، کائپھل، عقرقرحا ہر ایک 15 گرام، جائفل، پتھر سیاہ ہر ایک 10 گرام،

ترکیب۔ شنگرف کو دو دن کھرل کرلیں پھر باقی ادویہ کا سفوف ملاکر شہد یا گوند کیکر کی مدد سے چنے برابر گولیاں بنالیں۔

مقدار خوراک۔ دو گولی وقت خاص سے دو گھنٹہ قبل ہمراہ دودھ۔





نام: وجاہت علی خان
ولدیت: شیر علی خان
ماخذ: گل داد شاہ روڈ مہاجر کیمپ مدینہ کالونی بلدیہ ٹاؤن نمبر 5، کراچی۔
بنیادی تعلیم: بی کام۔
طبی تعلیم: فاضل طب والجراحت
تجربہ: 8 سال

## معجون برہمی

- عود صلیب 20 گرام
- سونف 40 گرام
- برہمی بوٹی 200 گرام
- بنسلوچن 40 گرام
- دانہ الائچی خورد 20 گرام
- دارچینی دس گرام
- کشنیز 40 گرام
- مصطگی بیس گرام
- بادام مغز سو گرام
- مغز پستہ سو گرام
- مصری 1800 گرام

مقوی دماغ رہتے۔ قدرتی طور پر طبیعت کو خوش کر دیتی ہے۔ نیگیٹیو خیالات کو مثبت خیالات میں تبدیلی ہے۔ پریشان فرد خوش اور ہشاش بشاش رہتا ہے۔ ضعف باہ کے مریضوں کو بھی مقوی باہ ادویات کے ساتھ کمی تیشی میں بہترین نتائج برآمد کرتا ہے۔ مقوی معدہ بھی ہے السر والے مریض اس کے استعمال سے کچھ افاقہ محسوس کرتے ہیں۔

ٹینشن ڈپریشن کے مریضوں پر بھی بہت اچھے نتائج برآمد ہوتے ہیں۔

احتیاط یہ ہے کہ یہ بوٹی تین ماہ سے زائد عرصہ استعمال نہیں کر سکتے

## مصفی خون

خارش، پھوڑے، پھنسیاں، داغ دھبے، دانے، الرجی، چھائیاں، داد، چنبل، بواسیر، بھگندر، گینگرین، بدن کی اندرونی بیرونی گلٹیاں، رسولیاں، پانی کی تھیلیاں، عورتوں میں ہارمونز کے مسائل، ہیپاٹائٹس، کینسر کے جرثوموں کا قاتل، ناخنوں کی خرابی پہ موثر، شوگر کے مریضوں کے لیے بہترین، دانت اور مسوڑھوں کے انفیکشن پر مجرب ہے

اجزاء: نیم، دھماسہ، تخم مرس، ہلدی، ریوند، مصبر 25 گرام۔ سنا مکی، سونف، گورکھ پان، چرائتہ، شاہترہ، تمولی، نیم، سرپھوکہ، منڈی بوٹی 20 گرام۔ پوست ریٹھہ، عناب ایرانی 50 گرام۔

ترکیب: کوٹ چھان کر پاؤڈر بنائیں۔ 1000 ملی گرام کے کیپسول بھر لیں۔ خوراک: 1 کیپسول صبح شام کھانے کے بعد۔ عرق سونف، عرق منڈی بوٹی دونوں کو مکس کر کے 1 گلاس اور اس میں شربت عناب 5 چمچ شامل کر کے اسکے ساتھ۔





ہربلسٹ اینڈ ہومیوڈاکٹر مقصود احمد قمر
تاریخ پیدائش 11 جولائی 1974
میٹرک: گورنمنٹ فاروق ہائی سکول فیصل آباد
ایف ٹی جے: الصحت یونانی میڈیکل کالج فیصل آباد 2005
ڈی ایچ ایم ایس: الصحت ہومیومیڈیکل کالج فیصل آباد 2017
صبح 9 بجے سے شام 7 بجے تک ملازمت السعودیہ طبی فاؤنڈیشن
رات 8 بجے سے 10 بجے تک ذاتی مطب پر پریکٹس کرتا ہوں۔
حکمت، ہومیو کے علاوہ روحانی علاج میں خصوصی دلچسپی ہے۔
ابرجی ہربل دواخانہ گلی نمبر 5 گل رحیم ٹاؤن نزد ون پلی جھنگ روڈ فیصل آباد

نوٹ: نسخے تو بہت سے تھے مگر جو بہت مجرب اور آنکھیں بند کر کے دینے والے ہیں وہی لکھے ہیں پھر بھی اساتذہ کرام سے ان کی اصلاح کی درخواست ہے۔

## جاذب پلس:

- زرنبی 10 گرام
- اسطخدوس 30 گرام
- دارچینی 40 گرام
- کشنیز 30 گرام

خوراک 500 ملی گرام تا 1000 ملی گرام

فوائد۔ کیرہ، دائمی نزلہ زکام چھینکوں کی کثرت خصوصاً ڈسٹ الرجی کیلئے 14 سال سے معمول مطب ہے

## سفوف صحت۔۔۔

- پوست آملہ 20 گرام
- گندھک آملہ سار 30 گرام
- ہلیلہ سیاہ بریاں در روغن زرد 30 گرام

مقدار خوراک۔ایک سے دو گرام۔

فوائد۔نزلہ زکام پیچش اسہال رال بہنا غرض جسم کے کسی بھی مخرج سے جو بھی رطوبت بہتی ہو دوسری خوراک سے ہی بند ہوجاتی ہے میرے دوستوں میں یہ جادو کی پڑیہ کے نام سے معروف ہے حسب ضرورت کشتہ گئودنتی بھی شامل کرتا ہوں

## خاتونی

### پھٹکڑی اور بتاشے ہموزن

طریقہ۔دونوں کو دردرا کر آہنی توے پر ڈال کر ہلکی آگ پر رکھیں اور پکنے دیں۔آخر میں نہایت چمکدار سیاہ خستہ دوا ملے گی جسے پیس کر سفوف بنالیں

مودار خوراک۔500 ملی گرام کیپسول۔تین ٹائم پانی سے دیں

فوائد۔کثرت حیض کی جادو اثر حکمی دوا ہے صورتحال دیکھ کر میں اس میں سفوف صحت اور گئودنتی بھی ملا دیتا ہوں

## سیلانی کیپسول

- تخم حرمل نیم بریاں 250 گرام
- رسکپور 4 ماشہ
- کشتہ بیضہ مرغ 50 گرام
- کاٹھی سپاری 10 گرام

طریقہ تیاری۔تخم حرمل ہلکے سے بھون کر کپڑچھان کر لیں، پھر کشتہ بیضہ مرغ، پھر کاٹھی سپاری شامل کریں پھر رسکپور مبالغہ کی حد تک باریک کرکے چٹکی چٹکی ڈال کر کھرل کرتے جائیں

خوراک۔۔500 ملی گرام دو ٹائم ہمراہ دودھ استعمال کروائیں

فوائد۔حد درجہ بگڑے ہوئے لیکوریا پر بہت اچھا رزلٹ ہے لیکن قروح دبیلا، آتشک، سوزاک، خنازیر، رسولی اندرونی و بیرونی سے، ورم غدہ قدامیہ ناسور بھگندر خارش اور پھوڑا پھنسی کیلئے بھی مفید ہے۔





تعارف
حکیم حسین احمد جوئیہ
مولا پور تحصیل کبیر والا ضلع خانیوال
7551848-0309

فاضل الطب و الجراحت کا کورس اسلامیہ کالج ملتان سے 1985 میں پاس کیا ہے

ریٹائرڈ گورنمنٹ آفیسر گریڈ 17۔طب خاندانی ورثہ ہے۔میرے والد محترم حکیم محمد عبدالرحیم عرف جوئیہ ایک بلند پایہ نامور طبیب اور ماہر کشتہ جات تھے جن کی وفات 1975 میں ہوئی۔والد محترم کئی کتابوں کے مصنف ہیں جن میں قابل ذکر اعمال شگرف۔اعمال سم الفار۔مرقع جواہرات وغیرہ ہیں جنہیں ادارہ ثمرالصحت کاموں کی ضلع گوجرانوالہ نے شائع کیا۔

ادارہ لقمان نظام آباد ضلع گوجرانوالہ اپنے ماہنامہ طبی رسالہ لقمان میں متعدد مضامین شائع کرتے رہے ادارہ لقمان نے اپنا سالانہ نمبر والد محترم کے نسخہ جات پر مشتمل شائع کیا۔حکیم محمد اسماعیل امر تسری جیسے نامور کیمیا گر اور طبیب بھی رہنمائی کیلئے والد محترم کے پاس اکثر حاضر ہوتے رہے ہیں۔

چند مجربات پیش خدمت ہیں۔

## روغن سیماب یا تریاق اکبر

چونا قلعی آب نادیدہ 14 تولہ، نوشادر، ساڑھے تین تولہ

دونوں ادویات کو سنگ کھرل کر کے دو پیالہ مٹی میں بند و گل حکمت کر کے ایک سیر اوپلہ کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر دوبارہ اس میں ساڑھے تین تولہ نوشادر ملا کر بدستور کھرل کر کے ایک سیر اُوپلوں کی آگ دیں۔

تیسری بار پھر نوشادر ساڑھے تین تولہ کا اضافہ کر کے دوبارہ کھرل کریں اور ایک سیر اُپلوں کی آگ دیں۔ چوتھی بار نوشادر ساڑھے تین تولہ ملا کر کھرل کر کے بدستور ایک سیر اُپلوں کی آگ دیں۔ اب پانچویں بار اس مرکب میں سم الفار سفید تین تولہ ملا کر 72 گھنٹے خوب کھرل کر کے کسی مضبوط شیشی میں ڈال کر گل حکمت کر کے بارہ یوم لید یا گوبر کے ڈھیر میں دفن کر دیں۔ 12 یوم کے بعد نکال لیں سب کچھ تیل ہو جائے گا۔

بعد ازاں شنگرف سے نکالا گیا پارہ 2 تولہ کو کھرل میں ڈال کر اس روغن میں 10 دن خوب مسلسل کھرل کریں اور اسے آتشی شیشی میں بند کر کے گل حکمت کریں اور 12 یوم دوبارہ لید یا گوبر کے ڈھیر میں دفن کر یں تمام سیماب روغن ہو جائے گا۔

خوراک: ایک خس دودھ اور روغن زرد کے ہمراہ۔

خوراک میں دودھ، گوشت اور گھی کا استعمال زیادہ سے زیادہ کریں۔

فوائد: اعلیٰ درجہ کا مقوی باہ مقوی اعضاء رئیسہ شریفہ ہے۔ مقوی دماغ بدرجہ اتم ہے۔ خوب ہٹے کٹے صحت مند حضرات اسے استعمال کریں صفراوی اور دموی مزاج والے حضرات اسے استعمال نہ کریں۔ اس کے استعمال کرنے کا موسم صرف موسم سرما ہے۔ قوت باہ کے لئے تریاق اکبر اور نادر و عجیب دوا ہے۔

مطب: مکان نمبر D-43 واپڈا ہاؤسنگ سوسائٹی فیز ون، ناردرن بائی پاس ملتان۔





طبیب ملک فیاض احمد باروی
ایف ٹی جے۔ میٹرک
الباروی دواخانہ لیہ قائم شدہ 2005
فون 03078766672

## نسخہ نمبر ا روغن چنبل

چھپکلی 1 عدد تیل سرسوں 1 پاؤ گندھک آملہ سار 1 تولہ کافور 2 ٹکی

کڑاہی میں تیل ڈال کر نیچے ہلکی آگ جلائیں چھپکلی کو تیل میں ڈال دیں جب چھپکلی جل جائے تو تیل کو صاف کر کے باقی ادویات ڈال کی اچھی طرح مکس کر کے محفوظ کر لیں

## نسخہ نمبر 2

**سفوف گڑ مار**

گڑمار بوٹی۔ مصری برابر وزن سفوف بنا لیں

5 ماشہ ہمراہ گرم دودھ رات کو پیشاب کی زیادتی۔ پیشاب جلن۔ احتلام۔ بول بستر۔ کیلئے مجرب ہے۔

## نسخہ نمبر 3

**معجون اسپند**

اسپند۔ جلوتری۔ جوزبوا۔ قرنفل۔ دار چینی۔ عقر قرحا۔ ہر ایک پندرہ گرام۔ کنجد سیاہ دو تولہ شہد تین گنا معروف طریقہ سے معجون تیار کر لیں

ایک چمچ رات کو ہمراہ دودھ دیں۔ مقوی باہ اور ممسک ہے

ڈاکٹر و حکیم عمران فراز جتالہ

DHMS, FtJ

حجامہ تھراپسٹ

ڈائٹ تھراپسٹ

جنرل سیکرٹری یونیفکیشن طبی فاؤنڈیشن

سینئر نائب صدر جے آئی یوتھ پنجاب

ڈائریکٹر والنٹیر مینجمنٹ الخدمت فاؤنڈیشن پنجاب

کلینک ایڈریس: آفس نمبر 1 فرسٹ فلور عمر منزل نزد حسین مسجد، رزاق ویلی گری روڈ ایکسپریس ہائی وے اسلام۔

رابطہ نمبر: 03368001515

نسخہ نمبر 1. المشہو جتالہ چٹنی بے شمار حکماء کی تصادیق آچکی ہیں.

جتالہ چٹنی خاص کثیر الفوائد

مندرجہ ذیل چٹنی بہت زیادہ مفید ہے۔بے شمار تصادیق ہو چکی ہیں اور بہت سے سینئر حکماء استعمال کر کے نتائج شیئر کرتے ہیں۔یہ خشک سرد اور خشک گرم جو کہ بیماری کا باعث ہے ان کیلئے میں نے بہترین پائی ہے۔اینٹی بائیوٹک کا کام کرتی ہے۔

1۔کولیسٹرول ٹرائی گلیسرائیڈ کو کنٹرول کرتی ہے اور بلڈ پریشر کو درست کرنے کیلئے بہت عمدہ ہے۔

2۔شوگر کو دنوں میں کنٹرول کرتی ہے اور لگا تار استعمال شوگر کو ختم کرتا ہے

3۔معدے کے امراض بھوک کا نہ لگنا، ہضم کے مسائل، ایچ پائلوری میں حیران کن رزلٹ ہیں۔

4۔جگر فیٹی لیور کیلئے بہترین ہے۔

5۔کینسر پر موثر ہے

6۔دل کی بند نالیاں کھولنے بلڈ کو پتلا کرنے یورک ایسڈ وغیرہ پر بھی بہترین اثرات رکھتی ہے۔





لہسن ایک گٹھی

ادرک 2 انچ کا ٹکڑا

لیموں 12 جوے

ہلدی 1 کھانے کا چمچ

کالی مرچ 1 چائے کا چمچ

نمک حسب ذائقہ

دھنیہ اور پیاز بو بھی شامل کیا جا سکتا ہے۔

خوراک کم از کم ایک کھانے کا چمچ۔

کونڈی ڈنڈے میں کوٹ کر مریض کھانا اسی سے کھائے۔دہی میں ڈال کر بھی استعمال کی جا سکتی ہے وہی

کھانا ہو۔

استعمال کریں اور دعاوں میں یاد رکھیں۔

منجانب ڈاکٹر عمران فراز جتالہ

## نسخہ نمبر 2 جتالہ کیپسول

## تصدیق نسخہ جتالہ کیپسول

از ڈاکٹر عمران فراز جتالہ صاحب۔

میں ہے حکیم حافظ محمد سلیم مندرجہ ذیل نسخے کی تصدیق کرتا ہوں میں نے اس کو بنایا اور بہت مفید پایا

جس طرح کہ ڈاکٹر عمران فراز جتالہ صاحب نے اس کے فوائد بیان کیے ہیں سو فیصد درست ہے اللہ تعالیٰ

ڈاکٹر عمران فراز صاحب کو دونوں جہانوں کی بھلائیاں نصیب فرمائے

آپ دو شیشی بنائیں اور اور مخلوق خدا کی خدمت کریں۔

جتالہ کیپسول

ایک پاؤ سونٹھ میں ایک پاؤ آب لہسن ڈال کر رگڑائی سے خشک کر لیں۔

اب اس میں

ایک پاؤ کالی مرچ

ایک پاؤ ہلدی

ایک پاؤ خشک پودینہ

ملالیں۔

مقدار خوراک

1000 ملی گرام تک کھانے کے درمیان یا کھانے سے پہلے بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

خواص و فوائد

شوگر، قوت باہ، ایڈز سپرمیا، کینسر، ڈپریشن کولیسٹرول،، ٹرائی گلیسرائڈ، معدے کی گیس،، قبض وغیرہ پر معمول مطب ہے۔

ڈاکٹر عمران فراز جتالہ

نسخہ نمبر 3

ڈائیلسز، یوریا کریٹینن، کیلئے میرے تایا مرحوم ڈاکٹر عبداللطیف جتالہ صاحب کی بتائی ہوئی ہومیوپیتھک دوائی جس کو میں نے بہت مریضوں پر ازمایا اور کامیاب رزلٹس لیے۔

EEL serum 6x

یہ دوائی جرمنی کی

Serum Anguillae

کے نام سے بھی ملتی ہے۔ کڈنی فیلئر میں بہترین رزلٹس ہیں۔

کڈنی کے مریضوں کو 3 ٹائم علامات کے مطابق استعمال کروائیں اور دعائیں سمیٹیں۔

## حکیم جمیل احمد پیرسباقی رحمۃ اللہ علیہ ولد محمد جمیل چشتی نقشبندی

قادری۔
طبی شوق 1994 سے شروع ہوا۔
عام طبی لٹریچرز اور ابتدائی کتب دیکھا کرتا تھا۔
اور طب سے محبت روز بروز زیادہ ہو رہا تھا۔
ایک دن میرا استاذ محترم جن سے میں نے بخاری شریف پڑھا ہے۔
شیخ الحدیث والقرآن مولانا عبدالرؤف صاحب مد ظلہ العالیہ ایک طبی
کتاب بنام۔۔میرا مطب۔۔از حکیم محمد یسین دنیا پوری نوراللہ مرقدہ
مطالعہ فرما رہے تھے میں خاموش بیٹھا تھا کچھ دیر بعد استاذ محترم نے مجھے وہ کتاب مطالعہ کے لیئے دی اور
ساتھ یہ بھی ارشاد فرمایا کہ یہ طب یعنی علاج باخلۃ اء سو فیصد صحیح طریقہ علاج ہے تو اسی دن سے ہی میرا
طبی اور قانون مفرد اعضاء جیسے فطرتی نظریہ سے محبت اور سیکھنے کا شوق پیدا ہوا اور 1998 میں صابر
انسٹیٹیوٹ موڑ ایمن آباد سے فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دیکر سند حاصل کیا اور نوشہرہ کینٹ آر
اے بازار لالکرتی میں حکیم محترم محمد نذیر صاحب نوّراللہُ مرقدہ سے نبض۔قارورہ و تشخیص و تجویز سیکھ کر
سن 2001 میں اکوڑہ خٹک محلہ عراق آباد میں نوید صحت کے نام پر اپنے مطب کا آغاز کیا لیکن گاؤں سے
دور ہونے کے سبب چند ماہ بعد پیرسباق شریف روڈ حکیم آباد منتقل ہوگیا جو تا حال یہاں مطب چلا رہا
ہوں 2007 میں سرحد طبیہ کالج میں داخلہ لیا چار سالہ کورس مکمل ہونے پر وہاں سے فاضل الطب
والجراحت کا ڈپلومہ حاصل کیا۔
قانون مفرد اعضاء کے مطابق ایک کتاب جو پشتو زبان میں خواص الاشیاء کے موضوع پر ہے اسکا نام ہے
حدیقۃُ المفردات۔580 صفحات پر مشتمل ہے لکھ چکا ہوں جو شائع چکا ہے۔

رابطہ نمبر۔03009048954 03169048954

### اکسیر احتلام

ھوالشافی۔برگ سنا مصفی یعنی تنکوں پھولوں وغیرہ سے صاف ہو پچاس گرام۔اجوائن دیسی پچاس گرام۔نمک
خوردنی پچاس گرام۔پودینہ خشک پچاس گرام۔سونف پچاس گرام۔گندھک آملہ سار پچیس گرام۔

ترکیب تیاری واستعمال۔ تمام ادویہ کو مثلِ غبار سفوف بنائیں اور ڈبل زیرو کیپسول بھریں۔ایک سے دو کیپسول تک مرض و مریض کے کنڈیشن کے مطابق دن میں دو سے تین بار ہمراہ آبِ تازہ۔

فوائد۔ پہلی خوراک سے بفضلہ تعالیٰ احتلام کنٹرول کرتی ہے چاہے کتنا پرانا ہو لیکن مسلسل دو یا تین ہفتے کھلانا چاہیے تاکہ مرض عود کر نہ آئے۔ یہ کیپسول قبض دور کرتی ہے۔ بھوک بڑھاتی ہے۔ معدے کو طاقت دیتی ہے۔ بدہضمی کو دور کرتی ہے۔ کھٹی ڈکاروں کو ختم کرتی ہے۔
خون صاف کرتی ہے۔ چہرے کے کیل مہاسے دور کرتی ہے۔ چھائیاں ختم کرتی ہے۔ بنائیں آزمائیں۔ اور مجھ فقیر پُر تقصیر کو دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔

## لبوبِ لاجواب

ھوالشافی۔ مغز بادام مقشّر۔ مغز فندق مقشّر۔ مغز چلغوزہ۔ مغز گردگان۔ مغز بندق۔ جوز ہندی۔ حبۃ الخضراء۔ تخم ترب۔ تخم گاجر۔ تخم شلجم۔ سونٹھ۔ گھاں ہر ایک ایک تولہ۔ مغز خیار دو تولہ۔ زعفران کشمیری پانچ ماشہ۔ کشتہ نقرہ دوماشہ۔

تمام اجزاء صاف اور غیر کرم خوردہ و تازہ لیکر باریک سفوف بناکراور کشتہ ملاکر خُوب کھرل کریں اور سہ چند شہد ملاکر معجون نما بناکر محفوظ رکھیں

مقدار و طریقہ استعمال۔ ایک ایک ٹی سپون دن میں تین بار ہمراہ شیر گاؤ یا بکری. کھانے سے ایک گھنٹہ پہلے استعمال کریں

فوائد۔ زبردست مقوی باہ مرکب ہے. مولد منی ہے جو افراد قلتِ منی کی وجہ سے ضعفِ باہ کی شکایت کرے ان کے لیئے یہ مرکب اکسیر بینظیر ہے. گردوں کو طاقت دیتی ہے. اعلیٰ درجے کا مقوی دماغ وبصر بھی ہے. کمردرد بوجہ قلتِ رطوبت کے کئ مریضوں پہ مجرب پایا ہے۔

## حب اذراقی خاص

ھوالشافی۔ کچلہ مدبر تین تولہ۔ تخم حرمل بریاں تین تولہ۔ کالی زیری تین تولہ۔ فلفل سیاہ دو تولہ۔ گھاں ایک تولہ۔ لونگ ایک تولہ۔ تخم جوز ماثل سیاہ بریاں در دیسی گھی ایک تولہ۔ حلتیت اصلی بریاں ایک تولہ۔ گوگل مصفی پانچ تولہ۔





ترکیب تیاری واستعمال۔ پہلے اذراقی کو ریت میں بریاں کریں پھر اسپند و جوزماثل اور حلتیت کو دیسی گھی میں بریاں کریں پھر باقی ادویہ کو سفوف بناکر سب کو خوب مکس کرکے 250ملی گرمتا 500ملی گرام ہمراہ نیم گرم دودھ کادودھ پتی دن میں دو یا تین بار استعمال کروائیں۔

فوائد۔ تمام قسم اعصابی و عضلاتی دردوں کے لیئے سیف قاطع ہے۔ بائیں طرفعرق النساء۔ نمونیا۔ وجع المفاصل۔ کمر درد۔ سر درد اور ریحی دردوں کو ختم کرکے بدن کو سکون دیتی ہے سستی کو چستی میں بدل دیتی ہے۔ مقوی باہ و ممسک بھی ہے۔

بنائیں استعمال کروائیں اور مجھ ناچیز کو دعاؤں میں یادرکھیں۔

## لیکورین پلس

ھوالشافی۔ مائیں خورد۔ انجبار۔ لودھ پٹھانی۔ کمرکس۔ گوند ڈھاک۔ زاج ابیض بریاں۔ ہرایک پانچ پانچ تولہ۔ کشتہ صدف۔ ایک تولہ۔ کشتہ فولاد ایک تولہ۔ کشتہ بیضہ مرغ دو تولہ۔

ترکیب تیاری۔ سب کو الگ الگ باریکسفوف بنائیں اور مکس کرکے آخر میں کشتہ جات ملاکر کھرل کرکے خوب مکس کریں۔ اور 500ایم جیکے کیپسول بھر لیں۔

ترکیب استعمال ایک یا دودو کیپسول صبح نہار پیٹ اور نمازِ عصر کے بعد ہمراہ تازہ پانی یا دودھ استعمال کریں۔

فوائد۔ لیکوریا کے لیے بہترین نسخہ ہے لیکوریا کی وجہ سے جسمانی کمزوری۔ کمردرد۔ چہرے کی زردی وغیرہ کو دور کرتی ہے۔ اندام نہانی کی ڈھیلاپن ختم کرکے عورتِ عمر رسیدہ کو مثل باکرہ بنادیتی ہے۔

بنائیں آزمائیں اور مجھ ناچیز کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔

## حیات جگر

ھوالشافی۔ برگ کاسنی سو گرام۔ تخم کاسنی سو گرام۔ مکو دانہ سو گرام۔ اصل السوس سو گرام۔

گل سرخ ایرانی سو گرام۔ خالص برگ سناء سو گرام۔ سونف سو گرام۔ شورہ قلمی پچاس گرام۔

کشنیز خشک پچاس گرام۔ زاج ابیض بریاں تیس گرام۔

ترکیب تیاری واستعمال۔ تمام ادویات باریک سفوف بنا کر ایک ٹی سپون صبح دوپہر شام کھانے سے ایک گھنٹہ پہلے ہمراہ عرق کاسنی وعرق مکو استعمال کریں۔

فوائد۔ یہ نسخہ تمام غدی صفراوی وحار امراض وعلامات مثلاً یرقان۔ہیپاٹائٹس ہمہ اقسام۔ورم کبد۔ورم الطحال۔ورم رحم۔تپ محرقہ۔سوزش بول وبراز۔آنتوں کی سوزش وغیرہ کے لیے لاجواب و مؤثر ترین نسخہ ہے۔ قبض کشاء بھی ہے۔

نوٹ۔اگر کسی کو ایک چمچ کھانے سے زیادہ اسہال شروع ہو تو مقدار خوراک مریض کے کنڈیشن کے مطابق تجویز کریں اگر دن میں دو دست آتے ہو تو رہنے دے کیونکہ جب تک فاضل صفراء اخراج نہ پائے تب تک مستقل علاج ناممکن ہے۔

بنائیں طب وطبیب کا نام روشن کریں اور مجھ ناچیز وکم علم کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔





حکیم میاں عبدالرحمن حقانی

ایم اے عربی

ایم اے اسلامیات

فاضل الطب والجراحت

مستند طبیہ کالج لاہور 1993

رجسٹرڈ نیشنل کونسل فار طب اسلام آباد

پرنسپل سلطان طبیہ کالج گوجرانوالہ

آرگنائزر پاکستان طبی کانفرنس گوجرانوالہ ڈویژن

پاکستان کے تمام اطباء کرام میں سب سے ادنیٰ اور کم تر حکیم ہوں اور حصول علم وفن کے لیے تمام اطباء سے تلمذ کی خواہش ہے

طریقہ علاج بمطابق نظریہ القانون فی الطب شیخ الرئیس بو علی سینا رحمۃ اللہ علیہ۔

مطب بو علی سینا گوجرانوالہ

مصنف

1 "کتاب المجامعہ"

(مکتبہ دانیال لاہور)

2 فرض نماز کے بعد دعا کی اہمیت

(دالی کتاب گھر گوجرانوالہ)

3 فرنگی نبوت قادیانیت اور انکا طریقہ واردات

4 ہمارے اختلاف اور قرآن کی عدالت

5 اساس طب اور جدید نظریات کی کوتاہیاں

6 شرح اسرار شریانیہ :6

7 طب یونانی اور نظریہ صابر ملتانی ——— ایک علمی جائزہ

تو آیئے حضور والا جن دو مجربات کا شدت سے انتظار ہے چند دوستوں کو وہ پیش خدمت ہیں

فون نمبر 03007441447۔

## شنگرفی عثمانی

حوالشافی۔ شنگرف عمدہ اتولہ۔ کافور بلا موم 1 تولہ۔
آہنی توے پہ تحت وبالا کافور درمیان میں شنگرف مستور کریں۔ نہایت مدھم آنچ پہ بغیر ڈھانپے رکھ چھوڑیں
قریب 35۔۔۔40 منٹ میں کافور ہوا میں تحلیل ہو جائے گا۔
ٹھنڈا ہونے پر شنگرف کو نہایت عمدگی سے سحق بلیغ کریں۔
مقدار خوراک۔ صبح شام بڑوں کو 1 رتی۔ بچوں کو نصف رتی۔
در زیدہ خالص موسم گرما۔ در عسل خالص موسم سرما۔
جملہ اقسام حمیات میں مفید ازبس ہے۔ حمی پر سوت میں بھی شافی ہے۔ ان شاءاللہ
عرصہ 21 سال سے مجرب و معمول مطب ہے۔ الحمدللہ۔

چند متعلقہ تراکیب۔
حمی تیفوسیہ میں۔ گلو اور اجوائن دیسی ہر نصف تا 1 تولہ شب بھر مٹی کے برتن میں غرق آب رکھیں صبح خیساندہ پئیں۔
ملین 2۔3 ماشہ گرم پانی سے کھا کر پورا جسم گرم کمبل یا رضائی میں گھنٹہ نیم گھنٹہ چھپا رکھیں خوب 4 ہر بخار کی شدت مل
پسینہ آئے ہوا سے بچیں۔
شنگرف عثمانی کی مذکورہ مقدار خوراک در خمیرہ مروارید خالص میں ملا کر دینا بھی از حد مفید، مجرب و معمول ہے۔

## سیلانی عثمانی

حوالشافی۔ گائے کی ٹانگ کی نلی ہنڈلی سے ایک طرف سے جوڑ بند ہو دوسری طرف سے کھول لیں اس میں سے عظم ثم
نکال لیں۔ صدف مروارید شب یمانی ہموزن کا سفوف اس میں مکمل بھر دیں۔ آرد ماش یا گیہوں سے جوڑ کا منہ بند کر دیں
۔خشک ہونے پر کوئلوں پہ رکھ کر آگ جلا دیں جب جل جائے تو آہستی اور احتیاط سے اوپر نیچے سائڈ تبدیل کر دیں
جب مکمل جل جائے تو سرد ہونے پر آرد دور کر کے تمام ہڈی بمعہ اندرونی مواد خوب باریک سفوف کر لیں۔ نصف تا 1
ماشہ کیپسول میں بھر لیں۔
مقدار خوراک۔ صبح شام 1۔۔۔1 کیپسول ہمراہ شیر گاؤ۔
فوائد عجیبہ۔ سیلان الرحم میں مفید تر ہے۔
بیشمار فوائد و نتائج کی حامل دوا ہے۔ معالج اپنی حذاقت سے کئی ایک امراض میں استعمال کروا سکتا ہے۔





ڈاکٹر جنید جاوید ہاشمی
ولد ڈاکٹر جاوید قمر ہاشمی
سکنہ نظام آباد تحصیل وزیر آباد ضلع گوجرانوالہ
03338406754

۱۹۹۰ء سے اپنے بزرگوں کے ساتھ مطب کر رہا ہوں۔
کئی نسلوں سے ہمارا خاندان طب سے منسلک ہے۔
بزرگوں میں بڑے جید اور نامور حکماء گزرے ہیں۔
لقمانی گائیڈ جس کی ایک مثال ہے۔ میں نے پنجاب یونیورسٹی سے B.Sc
کیا اور ۲۰۰۰ میں DHMS کیا۔ ہومیو کی پریکٹس کے ساتھ طب کا سلسلہ
بھی جاری و ساری ہے۔ طب کا مجھے جنون کی حد تک شوق ہے۔ مگر کیمیا گری بلکل پسند نہیں۔ سن ۲۰۰۰ سے آڈٹ
سپروائزر کی جاب بھی کر رہا ہوں۔ ٭ مفتی میڈیکل کمپلیکس ٭ کے نام سے وزیر آباد میں باقاعدہ مطب کر رہا ہوں۔

## حب فیورین

حوالشافی۔ کرنجوہ 1 تولہ۔ طباشیر 1 تولہ۔ الائچی سبز 1 تولہ۔ کونین سبز 1 تولہ۔ کوڑ انڈیا 1 تولہ۔ زہر مہرہ 1 تولہ
ست گلو 1 تولہ۔ فلفل سیاہ 1 تولہ۔ پھٹکڑی بریاں 1 تولہ۔ کشتہ سنگ جراح 1 تولہ۔
ترکیب تیاری۔ تمام اجزا الگ الگ باریک کر کے وزن پور کر کے ملا دیں۔ اور کھرل میں یکجان کر کے سفوف بنالیں یا
لعاب اسپغول سے حب بقدر نخود تیار کر لیں۔
مقدار خوراک۔ 500 ملی گرام سے ۱۰۰۰ ملی گرام روزانہ تین بار ہمراہ سرکہ سکنجبین عرق گاؤزبان یا بدرقہ مناسبہ۔
خواص و فوائد۔ سوائے نمونیا کے تمام قسم کے بخاروں کا حکمی و اسراری علاج ہے۔

## اکسیر جگر و طحال و امراض خونی و صفراوی

اکسیر جگر و طحال و امراض خونی و صفراوی کو رفع کرنے کے لیے اکسیر اعظم ہے۔
حوالشافی۔ ریوند خطائی 5 تولہ۔ الائچی سبز 3 تولہ۔ گندھک مدبر بہ شیر 2 تولہ۔ جو کھار خانہ ساز 2 تولہ
قلمی شورہ اصلی 2 تولہ۔ ہرمچی 1 تولہ۔ ملٹھ۔ 1 تولہ۔ کچور 1 تولہ۔ کشتہ فولاد 1 تولہ۔ مرچ سیاہ 6 ماشہ۔ مجیٹھ 9 ماشہ۔
ترکیب تیاری۔ تمام اجزا کو الگ الگ باریک کر کے وزن کر کے ملائیں۔ اور کھرل کر کے یکجان کر لیں۔ بس تیار ہے۔
مقدار خوراک۔ دو تا تین ماشہ روزانہ ایک بار ہمراہ تازہ پانی بعد از غذا۔

خواص وفوائد۔ تمام امراض جگر کو بے حد مفید ہے۔ خصوصاً ضعف جگر، عظم جگر وطحال، ورم جگر وطحال کو از حد نافع ہے۔ تمام ان بخاروں میں جگر کی خرابی سے پیدا ہوں نہایت مفید ہے۔ قلت دم یعنی کی کو خون پورا کر کے چہرے کے رنگ کو سرخ کرتا ہے۔ جسم میں قوت پیدا کرتا ہے۔ یرقان اور استسقاء کو بے حد نافع ہے۔ جسم کی گلٹیاں غدودیں اس کے استعمال سے ختم ہو جاتی ہیں۔

## پیپٹک السریشن کی حکمی دواء

ھوالشافی۔ کچے کیلے کا خشک پوڈر 250 گرام۔ انبہ ہلدی انڈین 250 گرام۔ چھلکا اسپغول 250 گرام ملٹھی کا سفوف 125 گرام

ترکیب تیاری۔ تمام اجزاء ملا کر پوڈر بنالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک۔ دو سے چار ماشہ صبح، دوپہر، شام ہمراہ تازہ پانی کھلائیں

خواص وفوائد۔ ایچ پائلوری، السر معدہ، ورم معدہ وامعاء، قلاع الفم (منہ کا پکنا) اور ترشی تیزابیت سے ہونے والے معدہ وامعاء کے جملہ امراض کے لیے اکسیر اعظم ہے۔ اجزاء کو سمجھنے والے۔ اس نسخہ کہ خاصیت سے واقف ہونگے اور فائدہ اٹھا سکیں گے۔

## کشتہ سنگ پشت

ترکیب تیاری۔ حسب ضرورت کچھوے کی کھوپڑی لے کر اسے کھلی بھڑکے کی آگ میں جلالیں سفید براق کشتہ ہوگا۔ اب اس کشتہ کو کنوار گندل میں کھرل کر کے ٹکیا بنائیں اور مناسب بھڑکے کی آگ دے دیں۔ اس طرح تین عمل کریں۔ بس بہترین کشتہ سنگ پشت تیار ہے۔

مقدار خوراک۔ چار رتی تا ایک ماشہ ہمراہ دودھ نیم گرم صبح وشام استعمال کریں۔

خواص وفوائد۔ ہر قسم کے بخار خصوصاً ٹائیفائڈ کے لیے مجرب ہے۔ علاوہ ازیں کیلشیم کی کمی، ہڈی کا درد کمزوری جسم کے لیے استعمال کرواتا ہوں۔ اعصابی امراض اور سینے کے اکثر امراض میں استعمال کرواتا ہوں۔ حکماء اپنی حکمت سے متعدد فوائد لے سکتے ہیں۔

## اکسیر الاوجاع

ھوالشافی۔ بچھناگ مدبر 6 ماشہ۔ اذراقی مدبر 4 ماشہ۔ ست سلاجیت 6 ماشہ۔ شنگرف رومی 6 ماشہ۔ افیون خالص 1 ماشہ۔

ترکیب تیاری۔ اول شنگرف کو سحق بلیغ کریں۔ پھر تمام ادویہ کا سفوف کر کے شامل کریں اور ہمراہ آب ادرک ایک چھٹانک کھرل کریں اور حب بقدر دانہ مسور بنادیں۔

مقدار خوراک۔ ایک حب روزانہ ہمراہ دودھ گھی یا بدرقہ مناسبہ

خواص وفوائد۔ درد ہر قسم، فالج، لقوہ، رعشہ، ضعف باہ اور سرسام وغیرہ کو گھنٹوں اور منٹوں میں فائدہ ہو جاتا ہے۔





نام۔ ہومیوڈاکٹر عبد اسلام

جوہر آباد مین بازار تحصیل و ضلع خوشاب

الشفا کلینک مین بازار جوہر آباد

ایف اے

ہومیو کا DHMS ڈپلومہ

ڈپلومہ انستھیزیا کا

اور طب میں دوسرے سال کا سٹوڈنٹ ہوں

اور سیکنڈ ٹائم کلینک tecnetion جاب کرتا ہوں گورنمنٹ ہسپتال میں بطور انستھیزیا

جی ہاں شاہ صاحب کے جو گروپ ہیں ان کا ممبر بنانا چاہو گا

فون 03012908485

03080942397

## مرہم جلن دار اور خارش والے زخم پھوڑے پھنسیوں کیلئے

ھوالشافی۔ موم روغن زیتون دونوں 20 گرام۔ سوہاگہ 10 گرام۔ کافور 5 گرام۔

ترکیب تیاری۔ موم اور روغن زیتون کو آگ پر رکھیں جب نرم یکجان ہو جائیں تو اس میں سوہاگہ اور کافور کا سفوف شامل کریں بس مرہم تیار۔

## زخموں کیلئے مرہم

هوالشافی۔ پیاز درمیانے سائز کا ایک عدد۔ نیم کے پتے ایک مٹھی۔

نیلا تھوتھا۔ 2 تولہ۔ موم۔ 5 تولہ۔ روغن کنجد۔ 5 تولہ۔

ترکیب تیاری۔ پیاز۔ نیم۔ نیلا تھوتھا تینوں کو روغن کنجد میں میں شامل کر کے اس ٹائم تک آگ پر ہلاتے رہیں۔ جب تک پیاز اور پتے جل نا جائیں تیل کو صاف کپڑے سے فلٹر کر کے گرم گرم تیل میں موم شامل کر دیں ٹھنڈا ہونے پر آک اچھی سی کریم تیار ہو گی کسی بھی قسم کے زخم کیلئے بہترین ہے۔

## بواسیر خونی

هوالشافی۔ سرمہ سیاہ۔ 10 گرام۔ چھلکا ریٹھا 40 گرام۔ سوہاگہ بریان۔ 40 گرام

ترکیب تیاری سب کو سفوف کر کے 500 ملی گرام کیپسول صبح شام ہمراپانی صرف 20 دن انشااللہ شفا ہو گی بارہا کا آزمودہ۔

## سفوف لیکوریہ

هوالشافی۔ مازو۔ مائیں۔ سپاری تیلیہ سب 30 گرام۔ کشتہ مرجان 10 گرام۔

ترکیب تیاری سب کو کپڑ چھان سفوف کر کے کشتہ مرجان شامل کریں اور 500 ملی گرام کیپسول صبح شام انشااللہ پرانے سے پرانا لکوریا پر بھی شاندار رزلٹ دے گا۔





حکیم چوہدری طارق حسین۔
تاریخ پیدائش 1990 ہے 2010 سے مطب شروع کیا 2015۔
میں شاپ کر دیا اور میڈیکل سٹور شروع کیا۔
اس وقت ساتھ دیسی ادویات کا کر رہا ہوں لیکن بہت کم fig
مکمل ہونے کے بعد پراپر دواخانہ کروں گا۔
اس وقت آخری سال میں غوثیہ طبیہ کالج دیپالپور میں ہوں۔
2011 میں حکیم حافظ خالد حسین کی شاگردی اختیار کی۔
آپ ایک درویش انسان ہیں پانچ سال استاد محترم سے علم سیکھا۔
آپ کے علاوہ حکیم طاہر عارف والا سے ایک سال علم حاصل کیا۔
حکیم رزاق صاحب حجرہ والا سے علم حاصل کیا۔
اکرم خان چونیاں والے آپ سے علم حاصل کیا جو کشتا سازی کے ماہر تھے
طب یونانی کے اصولوں پر طب سیکھی اور کی ہے۔
فون نمبر۔۔03004821206

## بواسیر کا جڑ سے خاتمہ

هوالشافی۔ چونا ایک کلو لے لیں اس کو پندرہ کلو پانی میں حل کر دیں چوبیس گھنٹے بعد پانی نتھار دیں پھر پانی ڈال دیں اسی طرح سات دن سات پانی نتار دیں آپ کی دوائی تیار ہے.. ایک رتی ایک کیلے میں نمک کی طرح لگا کر کھانا کھانے کے بیس منٹ بعد کھالیں صبح و شام دو ٹائم استعمال کریں.. خونی بواسیر کا خون دوسری سے تیسری خوراک میں رک جائے گا اور تیس دن استعمال کرنے سے بواسیر کا جڑ سے خاتمہ ہو جائے گا۔ اگر کسی کے پیٹ میں پانی پڑ گیا ہو تو اسی طرح کھلائیں ایک ہفتہ میں مکمل پانی خارج ہو جائے گا۔

## عرق مرکب

هوالشافی۔ شاہترہ ایک پاؤ۔ چرائتہ ایک پاؤ۔ منڈی بوٹی ایک پاؤ۔ عناب ایک پاؤ۔ ہلیلہ زنگی ایک پاؤ۔ پودینہ ایک پاؤ۔ اجوائین دیسی ایک پاؤ۔ لہسن دیسی ایک پاؤ۔ کاسنی ایک پاؤ۔ جڑ کاسنی ایک پاؤ۔ جڑ سونف ایک پاؤ۔

برگ نیم ایک پاؤ۔ اٹ سٹ ایک پاؤ۔ گل سرخ ایک پاؤ۔ حنظل ایک پاؤ۔ سنا مکی ایک پاؤ۔ گندھک آملہ سار ایک پاؤ۔ نوشادر ایک پاؤ۔ بکھڑا ایک پاؤ۔ دھماسہ ایک پاؤ۔ گاؤزبان ایک کلو۔

ٹوٹل اکیس اجزاء ہیں۔

سب اجزاء ایک پاؤ اور گاؤزبان ایک کلو ہے

ترکیب تیاری۔ تمام اجزاء کو پچاس کلو پانی میں بھگو دیں چوبیس گھنٹے بھیگا رہنے دیں۔

پھر عرق والے پلانٹ میں ڈال کر آگ پر چڑھا دیں اور تیس کلو عرق کشید کر کے آگ بند کر دیں اور کسی برتن میں محفوظ کر لیں آپ کا عرق خمسہ تیار ہے۔

استعمال۔ آدھا کپ صبح و شام خالی پیٹ دیں

فوائد۔ اس عرق کو ہم کئی بیماریوں میں دیتے ہیں جتنے بھی فوائد لکھوں کم ہیں۔

بواسیر Abc تمام خون کو زہریلے اور فاسد مادوں سے پاک کر کے صاف کر دے گا۔ اٹھرا اور سوزا کی مادہ ہیپاٹائیٹس خونی و بادی خارش ہر قسم کی پھوڑے پھنسیاں سلعات یعنی رسولیاں گلٹیاں اور گھانٹھیں جسم میں کہیں بھی ہوں یورک ایسڈ اور شوگر ان تمام امراض میں بے حد رزلٹ کا حامل ہے یہ نسخہ اس کو ان تمام پرابلم میں ہم استعمال کرواتے ہیں جسم میں کوئی بھی خلط کی زیادتی ہو اسے خارج کر کے معمول پر لے آتا ہے جگر گردے تلی دل اور خون کی نالیوں کو دھو کر صاف کر دے گا ان میں جو بھی کچرا ہو نکال دے گا جس طرح ہم کسی برتن کو صاف کرتے ہیں یہ بندے کے جسم کو فاسد اجزاء سے صاف کر دے گا۔

## کشتہ سنکھ

ھوالشافی۔ سو گرام سنکھ لے لیں چھوٹے چھوٹے پیس کاٹ کر کوزہ گلی میں گل حکمت کرنے کے بغیر تیس کلو کی آگ دے دیں شگفتہ ہو جائے تو اس میں سو ملی لیٹر شیر مدار کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں خشک ہونے پر ایک کلو پاتھو کے نگدہ میں رکھ کر کوزہ گلی میں ڈال کر گل حکمت کر کے بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں ٹھنڈا ہونے پر نکال لیں تیار ہے استعمال۔۔ چار رتی پانی سے دن میں ایک سے دو بار حسب ضرورت دیں دماغ کی رسولی کو اڑا کر رکھ دے گا اور تمام قسم کی رسولیاں ختم کرتا ہے گردے سے پیپ آ رہی ہو ختم کرتا ہے کانوں سے پیپ آ رہی ہو ختم کرتا ہے جسم کو فاسد اور مضر اجزاء سے ایسے دھوتا ہے جیسے دھوبی کپڑے دھوتا ہے۔





## درد کے ساتھ حیض کا آنا اور کم آنا

ھوالشافی۔ ریوند چینی پانچ تولہ۔ ہلدی خالص ایک تولہ۔ ملٹھی ایک تولہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ تمام اشیاء کو سفوف کر لیں۔

ایک ماشہ صبح و شام خالی پیٹ عرق سونف اور عرق گاؤزبان سے لیں دونوں عرق کی ایک ایک بوتل لے کر مکس کر لیں آدھا کپ عرق سے دوائی لینی ہے۔

فوائد۔ درد کے ساتھ حیض نہیں آئیں گے اور کم آتے ہیں تو کھل کر آئیں گے۔

نوٹ۔ دوائی حیض آنے سے پانچ دن پہلے شروع کریں اور پندرہ دن استعمال کریں پریڈ کے دوران بھی استعمال کرتے رہیں

## بندش ایام بسبب موٹاپا

ھوالشافی۔ ریوند خطائی دس تولہ۔ قلمی شورہ پانچ تولہ۔ نوشادر پانچ تولہ

تیاری۔ تمام اشیاء کو باریک سفوف کر لیں۔

استعمال۔ ایک ماشہ صبح و شام ہمراہ عرق سونف پانچ تولہ عرق اجوائن پانچ تولہ عرق پودینہ پانچ تولہ شہد دو تولہ ملا کر اس کے ساتھ کھائیں۔

فوائد۔ موٹاپے کی وجہ سے جس بہن کے پریڈ بند ہوں اس کے استعمال سے کھل کر آئیں گے۔

## درد کے ساتھ پریڈ کا آنا اور بندش حیض کے لیے

ھوالشافی۔ ابہل۔ اسارون۔ رائی۔ بالچھڑ۔

تیاری۔ تمام اشیاء کو ہم وزن لے کر سفوف بنا لیں۔

استعمال۔ آدھا چمچ صبح و شام عرق سونف اور عرق گاؤزبان پانچ پانچ تولہ کے ساتھ کھائیں۔

فوائد۔ پریڈ کھل کر آئیں گے اور درد نہیں ہو گا۔

## بندش ایام بسبب کمی خون

کمی خون سے ہو تو مقویات جگر اور مولد خون دیں۔

ھوالشافی۔ کشتہ فولاد پانچ تولہ۔ مجیٹھ پانچ تولہ۔ پوست ہلیلہ پانچ تولہ۔ پوست بلیلہ پانچ تولہ۔ آملہ پانچ تولہ۔

ترکیب تیاری۔ سفوف کر لیں

دہی میں رگڑ کر چار چار رتی کی گولیاں بنائیں۔

استعمال۔ دو گولیاں صبح دو شام ہمراہ دہی استعمال کریں۔

## کثرت حیض

کثرت حیض کی تین صورتیں ہیں اخون کی مقدار معمول سے زیادہ ہو جانا۔
خون زیادہ عرصہ تک جاری رہے۔ ایک ماہ میں چندبار خون آنا

### اسباب

امتلاء دم۔ کثرت حیض کی ایک وجہ یہ ہے کہ تمام بدن خون سے پر ہوتا ہے اور طبیعت خون کو دفع کرتی ہے۔

رقت وحدت خون۔ کثرت حیض کی دوسری وجہ رقت وحدت خون ہے۔

ماہیت واخلاط ثلاثہ۔ گاہے کثرت حیض اس وجہ سے ہو جاتا ہے کہ خون میں ماہیت کا غلبہ ہو جاتا ہے جن سے وہ قوت ڈھیلی اور کمزور ہو جاتی ہے جو رگوں کے منہ کو بند رکھتی ہے اور جن سے خون کا قوام رقیق ہو جاتا ہے

امراض رحم۔ گاہے اس کی وجہ ورم رحم. بواسیر رحم. قروح رحم یامیلان رحم ہوتے ہیں

بعد ولادت۔ گاہے کثرت حیض بچہ پیدا ہونے کے بعد ہوتی ہے. مریضہ کمزور ہو جاتی ہے خون کبھی قطرہ قطرہ آتا ہے اور کبھی ایک ہی مرتبہ بہت سارا خارج ہو جاتا ہے شدت ضعف کی وجہ سے غشی طاری ہو جاتی ہے۔

کثرت جماع بھی اور کثرت غم وغصہ بھی اس کے اسباب ہوتے ہیں۔

### تشخیصی علامات

امتلاء دم۔ میں چہرہ اور تمام بدن خون سے بھرا ہوتا ہے تمام بدن کی رگیں ابھری ہوئی ہوتی ہیں باوجود کثرت حیض کے بدن ویسے ہی قوی رہتا ہے کمزور نہیں ہوتا اور رنگت میں بھی ویسی ہی سرخی اور تازگی رہتی ہے

رقت وحدت.. خون میں بدن ضعیف ہوتا ہے اور اس کی رنگت زردی مائل ہو جاتی ہے حیض کی راہ جو خون خارج ہوتا ہے وہ جلتا ہوا اور رقیق ہوتا ہے نیز وہ جلد خارج ہوتا ہے اور اس کا رنگ زرد ہوتا ہے

ماہیت واخلاط ثلاثہ۔ اخلاط کی علامت یہ ہے کہ رات کے وقت عورت صاف روئی لے کر اندام نہانی میں رکھے اور پھر صبح اس روئی کو سایہ میں خشک کر کے دیکھیں. اس روئی میں خلط غالب کا رنگ نظر آئے گا. چناچہ اگر رنگ سیاہ سبز یا نیلا ہو تو خلط سوداوی ہے اگر رنگ زرد ہو تو غلبہ صفراء ہے اور بلغم کے غلبہ کے وقت سارے رنگ پھیکے ہوتے ہیں اور ہلکے ہوتے ہیں۔

مراض رحم۔ بواسیر رحم کی صورت میں بھی خون آتا ہے مگر اس کے دورے حیض کے دوروں سے مختلف ہوتے ہیں. قروع کی صورت میں خون کے ساتھ پیپ آتی ہے بدبو. سوزش اور درد ہوتا ہے۔





افادات۔ دورہ مرض کے وقت مریضہ کو چلنے پھرنے اور حرکت کرنے سے روک دیں اور آرام سے چت لٹائے رکھیں پلنگ کی پائنتی کو سرہانے سے اونچا رکھیں. تاکہ رحم کی طرف دوران خون کم ہو جائے۔ اور ناف پر ٹھنڈی پانی پھٹکڑی حل کر کے اس میں کپڑا ڈبو کر کپڑا تر کر کے بار بار رکھیں۔

### علاج

امتلاء دم۔ اگر خون کی زیادتی ہو تو فصد کھولیں کہربا کھلائیں. حیض کو روکنے والی بتیاں اندام نہانی میں رکھیں. جو سرمہ گلنار پھٹکڑی اور سہاگہ مازو سے تیار کی گئی ہوں۔

رقت وحدت خون۔ فصد کھولیں قرصوں اور شیاف کے ذریعے بند کریں اور قابض شربت استعمال کریں. اور ٹھنڈے مشروب استعمال کروائیں۔

اخلاط ثلاثہ۔ خلط غالب کو خارج کریں اور خون بند کریں شیاف اور بتیاں استعمال کریں اور قابض دیں۔

امراض رحم۔ اصلی امراض کا تدارک کیا جائے

بعد الولادت۔ وہی علاج کریں جو پہلی قسم میں لکھا گیا ہے فصد نہ کھولیں

### معمولات مطب

ضماد۔ گل ملتانی کو پانی میں حل کر کے ناف کے نیچے ضماد کریں۔ پھٹکڑی. سہاگہ. سرمہ سیاہ گیرو اور سنگجرات کا ضماد کریں۔

شافہ۔ مازو۔ مائیں۔ نسپال۔ پھٹکڑی اور گیرو کا سفوف کر کے ایک ماشہ کا شافہ بنا کر رحم میں رکھوائیں. رات کو رکھوائیں صبح نکال لیں۔

سفوف قابض۔ گیرو۔ پھٹکڑی۔ سنگجراہت اور سنگ بصری ہم وزن سفوف بنا کر ایک ماشہ صبح وشام شربت انار یا شربت انجبار سے دیں سے دیں

نوٹ۔ جب خون بند ہو جائے تو اصل سبب معلوم کر کے اس کو رفع کرنے کی کوشش کی جائے

غزاء مریضہ کو ہلکی اور زود ہضم غزائیں دیں جیسے ساگودانہ. دلیا وغیرہ۔

حکیم محمد وسیم سعادت۔
ضلع ہنگو تحصیل ٹل ماموں بانڈہ۔
فاضل الطب والجراحت اجمل طبیہ کالج راولپنڈی
میٹرک سائنس ایف اے ہائیر سیکنڈری سکول دوآبہ۔
فاضل وفاق المدارس پاکستان
اور فاضل درس نظامی
فون نمبر03359615880

## مولد اور مقوی منی نسخہ

جو ٹیسٹیو یرون ہارمون کی لیول بڑھا کر سپرم پیدا کرتا ہے

هوالشافی۔ ثعلب مصری۔ موصلی سفید ہندی۔ ستاور۔ مغز پنبہ دانہ۔ سنگھاڑا۔ سب50۔50 گرام بھکڑا۔30 گرام

زعفران10 گرام

سفوف بنا کر1000 ملی گرام کیپسول میں بھر کر دو کیپسول صبح دورات دودھ سے

## تخم کونچ مدبر در دودھ بھیڑ

هوالشافی۔ تالمکھانہ۔ سنگھاڑا

مغلظ منی ہے۔

## خونی پیچش

هوالشافی۔ سیگری اعلی کوالٹی۔ چھلکا انار

ہموزن پیسکر خونی پیچش میں بہترین رزلٹ ہے





حکیم محمد بلال سعیدی
فاضل طب وجراحت۔
منور بلال دواخانہ
میر ہزار خان تحصیل جتوئی ضلع مظفر گڑھ۔
میں ابن سینا طبیہ کالج ملتان سے طب کا کورس پاس کیا۔ عرصہ اٹھارہ
سال سے اپنا مطب چلا رہا ہوں03086960157

## برائے الٹی ہر قسم

هوالشافی۔ بوہڑ کی داڑھی کی راکھ۔ مٹھا سوڈا ہموزن ملا کر رکھیں پانچسو ملی گرام کا ایک تا دو کیپسول ہمراہ پانی دیں۔

## اکسیر جگر

جملہ امراض جگر کے لیے مفید ہے۔

هوالشافی۔ نوشادر۔ قلمی شورہ۔ ریوند چینی۔ زیرہ سفید۔

برابر وزن باریک سفوف تیار کریں۔ ایک تا دو ماشہ صبح شام ہمراہ مناسب بدرقہ۔

## نسخہ عرق ہیپاٹائٹس

هوالشافی۔ ایک کوڑتمہ تازہ کٹا ہوا اڑھائی کلو۔ نوشادر آدھا کلو۔ جو کھار ایک پاو۔ اندروشیریں آدھا پاو۔ ہیرا کسیس آدھا پاو۔ کنوار گندل تازہ کٹی ہوئی پانچ کلو۔ لیموں دیسی کٹے ہوئے پانچ کلو۔۔ پانی پچاس لیٹر بطریق معروف تیس بوتل عرق کشید کریں۔ اور ہلکا پیلا خوردنی رنگ ملا کر بوتلوں میں بھر کر محفوظ کریں۔۔ مقدار خوراک پانچ چائے والے چمچ دن میں تین بار آدھے گلاس پانی میں ملا کر دیں۔ یرقان ہر قسم میں ازحد مفید ہے۔ دس سال سے معمول مطبabc ہے۔

حکیم سید محمد سعید شاہ۔

فاضل الطب والجراحت۔۔ مستند گورنمنٹ طبیہ کالج بہاولپور۔

رجسٹرڈ نیشنل کونسل فار طب۔۔۔ رجسٹرڈ پنجاب ہیلتھ کیئر کمیشن۔

مطب۔ شافی دواخانہ۔ احمد پور شرقیہ۔

۔ تاریخ پیدائش 27-9-1990۔۔۔۔۔2008 میں میٹرک کیا۔۔

2008 تا2012 گورنمنٹ طبیہ کالج بہاولپور سے فراغت ہوئی۔۔ استاد محترم پرنسپل جناب سید عاقل علی رضوی صاحب سے دوران تعلیم ہی دواسازی۔ مطب سازی۔ نسخہ نویسی۔ استاد محترم سے سیکھا۔۔۔2012 سے الحمدللہ اپنا مطب چلا رہا ہوں

فون نمبر۔03008869229۔

## بواسیر خونی وبادی دونوں میں مجرب

معمول مطب ہے۔ مقعد میں کھچاو۔ سوزش۔ درد کو فورا دور کرتا ہے۔

ھو الشافی ۔ مغز تخم نیب 150 گرام۔۔ مقل ارزق 50 گرام۔ رسونت 50 گرام۔ کتھ سفید 50 گرام۔ گیرو 50 گرام۔۔ پوست بندق سوختہ 50 گرام۔ فلفل سیاہ 50 گرام۔ ہلیلہ سیاہ 50 گرام۔ پوست ہلیلہ زرد 50 گرام مغز تخم بکائن 50 گرام۔ تخم ترب 100 گرام۔۔500 م گ کیپسول بھر لیں یا برابر نخود حبوب تیار کریں۔

## دوائے حلق

دوا۔ حلق۔ کے نام سے مطب پر چلا رہا ہوں۔ مجرب ہے۔





ھو الشافی۔ سازو 10 گرام۔ کتھ اصلی 5 گرام۔ پھٹکری بریاں 5 گرام۔ کافور 3 گرام تمام ادویہ کوٹ چھانکر سفوف کپڑ چھان کریں۔

فوائد۔ گلے کا درد۔ سوزش۔ ورم لوز تین ٹانسلز میں مجرب۔۔

1 گرام سفوف 1/2 کپ نیم گرم پانی میں ڈالکر غرارے کریں۔

دن میں 2 مرتبہ۔ چکنائی کٹھائی ترشی سے پرہیز۔

## یرقان کی تمام اقسام

ھو الشافی۔ سبز کونین 10 گرام۔ پتھری فولاد 10 گرام۔ ہیرا کسیس 10 گرام۔ جوکھار 10 گرام۔ قلمی شورہ 10 گرام۔ سالٹ 250 گرام۔

تمام مندرجہ بالا ادویہ کو 800 ملی گرام کی خالی بوتل میں ڈال کر بقیہ خالی بوتل کو عرق بادیاں سے بھر دیں۔

2 دن بوتل کو وقفہ وقفہ سے ہلاتے رہیں۔ 2 دن بعد استعمال کریں۔ 3 ٹیبل سپون رات سوتے وقت۔

دوا کے استعمال کے دوران کالے پتلے پخانے آتے رھیں گے۔

فوائد۔ امراض معدہ۔ قبض۔ گیس۔ نفخ۔ پیٹ درد۔ پیٹ کی کیڑے۔۔ موسمی بخار میں بہت ہی بہترین رزلٹ۔ معمول مطب ھے۔ میرے والد محترم 30 سال سے بنا رہے ھیں۔ بہترین قسم کا جلاب بھی ھے۔ جلاب کیلیے 6 ٹیبل سپون۔

ہمارے ہاں ایک حکیم صاحب ہر مریض کو یہ دوا کی خوراک پلا کر علاج شروع کیا کرتے تھے

یہی دوا آجکل العمر لیبارٹری والے فیکسولین کے نام سے بڑے پیانے پر ملک بھر میں سپلائی کر رہے ہیں۔

نوٹ۔ یہ دوا سنگرہنی اور بلند فشار الدم والوں کو احتیاط سے استعمال کروائیں۔

حکیم ناصر کمال۔

عمر 35 سال

تعلیم ایم۔ اے، بی ایڈ۔

موبائل نمبر 03004746682 -

عرصہ 15 سال سے حکمت کے شعبے سے وابستہ ہوں۔

کمال دواخانہ لدھڑ بیدیاں روڈ لاہور۔

والد صاحب کا حکمت سے گہرا لگاؤ تھا ان کی خواہش پر حکمت کے پیشہ سے

منسلک ہو گیا

یونانی میڈیکل کالج شاہدرہ لاہور سے حکیم یوسف کھوکھر کی زیر نگرانی فاضل طب والجراحت کی تعلیم حاصل کر رہا ہوں

سال سوئم کا طالب علم ہوں

## یرقان کا بے مثال نسخہ

هواشافی۔ شب یمانی 50 گرام۔ ست گلو 50 گرام۔ •

دونوں کا باریک پاوڈر بنا کر آب گھیکوار میں بقدر نخود گولیاں بنالیں۔

ایک گولی صبح شام ہمراہ لسی گاوی یا آب تازہ۔ سات دن استعمال کریں

یرقان اور جگر کی گرمی کا بہترین علاج ہے

## دماغی کمزوری اور کیرے کا نسخہ

هواشافی۔ چاروں مغز 125 گرام۔ خشخاش 125 گرام۔ سونف 125 گرام۔ گری بادام 125 گرام۔ اسطخودوس 100 گرام۔ بھنے چنے 100 گرام۔ صاف کر کے باریک پیس لیں

صبح شام 10 گرام ہمراہ آب تازہ۔ ایک ماہ استعمال کریں۔

## سوزاک کا آسان علاج

هواشافی۔ ست بروزہ 10 گرام۔ کبابہ چینی 10 گرام۔ نوشادر 10 گرام۔ قلمی شورہ 10 گرام۔ طباشیر 10 گرام۔ باریک پیس لیں۔

4 گرام صبح شام ہمراہ لسی گاوی یا آب تازہ۔





ہومیو ڈاکٹر و حکیم محمد امانت علی مغل۔

ہیرپور تحصیل دیپالپور ضلع اوکاڑہ۔

ہومیوپیتھک المراد میڈیکل کالج ساہیوال سے۔

اور فاضل طب والجراحت غوثیہ طبیہ کالج سے۔

03426754616 03017170952

## گنج پن کیلئے

کافی عرصے سے یہ تیل ہم تیار کر رہے ہیں اور اس کے بہت ہی اچھے رزلٹ ہیں۔

هواشافی۔ روغن سرسوں۔ ایک کیلو۔ روغن زیتون۔ 400 گرام۔ روغن ناریل۔ 200 گرام۔ روغن بادام۔ 100 گرام۔ گندم۔ 2 کیلو۔ برگ امرود۔ 60 بھکڑا۔ 1 کیلو۔ زیرہ سیاہ 250 گرام ان چاروں اجزاء کو چار کیلو پانی میں بھگو کر 24 گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ اس کے بعد اتنا جوش دیں کہ ایک کیلو پانی رہے جائے اس کے بعد چھان لیں اور اس کے بعد جو روغنیات ہے ملا کر پھر اتنا جوش دیں کہ پانی جل جائے اور صرف روغن رہے جائے تو یہ آئل تیار ہے روزانہ رات کو سوتے وقت ہلکی سی مالش کریں۔

## اکسیر جگر

هواشافی۔ ریوند خطائی۔ 20 گرام۔ ریوند چینی۔ 20 گرام۔ تخم کثوث۔ 20 گرام۔ تخم کاسنی 20 گرام نادر ٹھکری۔ 20 گرام۔ زیرہ سفید۔ 10 گرام۔ پھٹکڑی سفید مدبر 5 گرام۔ سب اجزاء کو پاوڈر کر لیں۔

بڑے سائز کا کیپسول بھر لیں آدھ کپ عرق کاسنی کے ساتھ صبح و شام استعمال کریں۔

جگر کے جملہ امراض کے لیے۔

## شوگر کے زخموں کیلئے اور شوگر کی دردوں کے لیے۔

هواشافی۔ آب تمہ۔ 100۔ گرام۔ آب کریلہ۔ 50۔ گرام۔ سیاہ مرچ۔ 20 گرام۔ اسگند ناگوری۔ 10 گرام سنڈھ۔ 5۔ گرام۔

ان تینوں کو پاوڈر کر لیں اور جو پانی ہے آب کریلہ اور آب تمہ میں اتنا کھرل کریں کے پانی خشک ہو جائے 250 ملی گرام کے کیپسول بھر لیں۔

ترکیب استعمال۔ ایک کیپسول صبح و شام پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

حکیم محمد سلیمان یوسف

فاضل طب والجراحت

قاسمی طبی کالج کراچی سے کیا

رجسٹریشن نمبر QH 34785-A

مطب نہیں گھر پر ہی پریکٹس کرتا ہوں

پاکستان ریلوے میں ملازمت ہے

کراچی سے ہوں

## برائے شوگر

**ہواشافی۔** مغز کرنجوہ 60 گرام۔ چاکسو 60 گرام۔ گوند کیکر 60 گرام۔ ہلدی 60 گرام۔ مصبر 30 گرام۔

ترکیب تیاری۔ تمام اجزا پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک۔ دو گرام صبح وشام ہمراہ پانی کھانے کے بعد۔

**فوائد۔** شوگر کنٹرول کرنے کے کیلئے بہترین نتائج کا حامل نسخہ ہے۔

## دافع بواسیر

**ہواشافی۔** رسونت مصفیٰ آدھا پاؤ۔ گوگل مصفیٰ آدھا پاؤ۔ پوست ریٹھہ آدھا پاؤ۔ گندھک آملہ سار 75 گرام تخم بکائن 50 گرام۔ تخم چاکسو 50 گرام۔ سرمہ سیاہ 50 گرام۔ مصبر 40 گرام۔ سہاگہ بریان 40 گرام۔ آب مولی حسب ضرورت۔





مرت کو آب مولی سے اسقدر کھرل کریں کہ چمک ناپید ہوجائے بقیہ ادویہ کا سفوف بنا کر آب مولی اتنا ڈالیں کہ ایک انگل اوپر آجائے خشک ہونے پر حبوب نخودی بنالیں۔

**مقدار خوراک** ۔ایک گولی صبح وشام ہمراہ آب تازہ۔

**فوائد۔** بواسیر نئی ہو یا پرانی بیخ وبن سے اکھاڑ دینے کے لیے بے خطا اور مجرب ہے خون کو بند کرکے جلن درد اور سوجن کو دور کرتا ہے بھگندر کا بھی خصوصی علاج ہے۔

یہ نسخہ حکیم سلیم سمراء صاحب نے اپنی کتاب "بیاض سمراء" میں درج کیا ہے میں نے بنایا بہت مفید پایا اب بواسیر کے لیے یہ نسخہ ہی بناتا ہوں۔

## جوڑوں کے درد کے لیے آزمودہ

**ہواشافی۔** روغن سرسوں 1 کلو۔ آب برگ تمباکو 12۔عدد۔ لونگ 56 گرام۔ جائفل 56 گرام۔ اجوائن دیسی 100 گرام۔ رتن جوت 50 گرام۔ آیوڈیکس ڈبی 2۔عدد۔ کافور 50 گرام۔ ست پودینہ 10 گرام۔ ست اجوائن 10 گرام۔

پہلے تیل میں آب تمباکو ڈالیں پھر لونگ جلائیں پھر جائفل پھر رتن جوت جلائیں اور روغن چھان لیں پھر اس میں آیوڈیکس، دونوں ست کافور ملالیں۔

پہلے متاثرہ جگہ نمک والے پانی سے دھو کر اوپر روغن لگائیں اور کپڑا باندھ لیں

متعدد بار بنایا بے خطا پایا جو بھی بنائے گا تعریف کرتے نہ تھکے گا۔

نام: حکیم مشتاق احمد صدیقی

قوم... اعوان

جائے پیدائش.. ضلع ہری پور

موجودہ پتہ: ہری پور

طبی تعلیم: فاضل الطب الجراحت

اجمل طبیہ کالج

سال فراغت 2017.

آمد کیسے ہوئی طب میں

خاندان میں کوئی حکیم نہی تھا۔ طب نبوی سے لگاؤ تھا۔ مختلف حکماء سے سیکھا۔ الیکٹرو ہومیو پیتھی اور حجامہ بھی سیکھا اور عرصہ 2 سال سے پریکٹس کر رہا ہوں۔

طب سے وابستگی بائیس سال سے ہے۔ الحمد اللہ اللہ کا خاص کرم ہے

مطب نام: صدیقی دواخانہ TIP بیریئر ساپ ہری پور

## زحیری

هوالشافی۔ رال سفید، صمغ عربی۔

ترکیب۔ ہموزن لے کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک۔ 500 سے 1000 ملی گرام والے کیپسول بھر لیں یا چائے والی 1/2 چمچ پانی سے صبح، دوپہر۔ شام دے سکتے ہیں۔

پیچش ہر قسم، آؤں آنا کیلئے بہت فائدہ مند ہے۔

## فشار الدم قوی

هوالشافی۔ زیرہ سفید 25 گرام، سونف 25 گرام، دھنیا خشک 25 گرام، چھوٹی الائچی 25 گرام، خشخاش 25 گرام، مغز تربوز 25 گرام، اسرول 25 گرام، کوزہ مصری 50 گرام۔

ترکیب۔ ان سب کا سفوف بنالی۔

مقدار خوراک۔ 500 ملی گرام والے کیپسول بھر لیں یا چائے والی 1/2 چمچ صبح شام پانی کے ساتھ دیں۔





ہائی بلڈ پریشر کی مجرب دوا۔

## اکسیر بواسیر بیرونی

هوالشافی۔ ریونت انڈیا، سوہاگہ۔

ترکیب۔ ہم وزن لے کر سفوف بنالیں۔ چٹکی جتنا لے کر اس کو گھیلا کر کے صبح و شام لگالیں۔

بادی بواسیر، موہکے۔ مسے، خارش، جلن کیلئے اعلی دوا۔

## اکسیر جگر

هوالشافی ۔ نوشادر ٹھیکری، قلمی شورہ، ریوند خطائی

ترکیب۔ ہم وزن لے کر سفوف بنالیں

مقدار خوراک۔ 500 ملی گرام یا چائے والی 1/2 چمچ عرق مکو یا عرق برنجازف سے صبح، شام دیں۔

خون کی کمی، جگر کی گرمی، ہاتھ پاؤں کا جلنا، ایام کی کمی، گردوں کی کمزوری، یرقان۔

پرہیز۔ چکنائی والی اور تلی ہوئی اشیاء۔

## اکسیر شائٹیکا

هوالشافی ۔ حرمل، مصبر، سورنجاں شیریں۔

ترکیب۔ ہم وزن لے کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک۔ 500 یا 1000 ملی گرام والے کیپسول بھر لیں پانی سے صبح، شام دیں۔

جسمانی دردوں اور عرق النساء کیلئے بہت مجرب ہے۔

بڑا گوشت اور بادی اشیاء سے پرہیز کریں۔

## اکسیر باہ

هوالشافی ۔ بیج بند، تخم اوٹنگن، تالمکھانہ

ترکیب۔ ہم وزن لے کر سفوف بنالیں

مقدار خوراک۔ 500 ملی گرام والے کیپسول بھر لیں اور صبح، شام دودھ سے دیں۔

زکاوت حس، سرعت انزال اور جریان کی اعلی دوا ہے۔

پرہیز۔ ترش، گرم اور تلی ہوئی اشیاء سے پرہیز کرائیں۔

**حکیم راشد بلال**

فاضل طب والجراحت القادر طبیہ کالج سرگودھا سے پاس کیا۔ مختلف اساتذہ سے طب یونانی، نظریہ ثلاثہ، نظریہ اربعہ اور علم سنیاس سیکھا۔ 2009 سے مطب راشد کے نام سے نوشہرہ ورکاں میں دواخانہ کر رہا ہوں۔

فیل گردوں کو کے لیے کئی بار کا مجرب نسخہ جب گردے کام کرنا چھوڑ دیں یوریا، کریٹینائن بڑھ جائے تو اس کے 7 دن کے استعمال سے گردے دوبارہ اپنا کام شروع کر دیتے ہیں نسخہ فی سبیل اللہ دینا ہے جس کو بھی دینا ہے

**اجزا**

- جوکھار اصلی
- قلمی شورہ اصلی
- زیرہ سفید
- سنڈھ
- کالی مرچ
- ہزار دانی تازہ
- ہزار دانی کے علاوہ ہر ایک چیز 10 گرام

تمام چیزوں کو پیس لیں ہزار دانی تازہ 10 گرام کو گھوٹہ لگائیں باقی چیزوں کا سفوف آدھا چمچ شامل کر کے مزید گھوٹہ لگائیں آدھا گلاس پانی شامل کر لیں پن کر صبح نہار منہ پلا دیں صرف 7 دن استعمال کروائیں انشاءاللہ گردے کام شروع کر دیں گے مجرب المجرب نسخہ ہے

**جریان، لیکوریا، یرقان، سوزاک**

پھٹکڑی سرخ 200 گرام
آلو بخارا املی ایک ایک پاؤ
آلو بخارا املی کو 3 پاؤ پانی میں بھگو دیں گٹھلیاں نکال دیں





پھٹکڑی کڑاہی میں ڈال کر ایک ایک چمچ پانی اس میں ڈالتے جائیں اور لکڑی سے ہلاتے جائیں چنے برابر گولیاں بنالیں ایک ایک گولی صبح شام پانی کے ساتھ

لیکوریا، جریان، پیلا یرقان، کمی بھوک، گرمی، پرانا سوزاک کے لیے بہت مفید و مجرب ہے

**کشتہ پارہ برائے ہیپاٹائٹس، خون کے بیماریوں کے لیے بہت مفید و مجرب۔**

2 تولہ پارہ کو نمک خوردنی میں 7 گھنٹہ کھرل کریں صاف ہو جائے گا

ایک تولہ مصفی پارہ کو 120 گرام آک دودھ میں کھرل کریں قطرہ قطرہ ڈال کر کھرل کرنا ہے بعد میں ٹکی بنا کر خشک کر لیں 150 گرام نیم کا نغدہ میں ٹکی رکھ لیں اوپر ایک کلو سوتی کپڑا لپیٹ لیں تانبے کی تار سے مضبوط کر لیں کڑاہی میں رکھ کر اوپر ایک کوئلہ رکھ دیں پھول کر سفید باوزن کشتہ نکلے گا 2 چاول ہمراہ مکھن ملائی ہیپاٹائٹس کے لیے 15 خوراکیں دیں ساتھ کڑوا شربت دیں

**اجزا**

- برنجاسف
- افسنتین
- ریوند خطائی
- ریوند چینی
- مغز کدو
- ملٹھی

جڑ سونف ہر ایک 100 گرام 4 بوتل شربت تیار کریں 4 چمچ ایک گلاس پانی میں ملا کر صبح شام زرشک شیریں آدھا کلو کشمش ایک پاؤ مغز بادام مقشر ایک پاؤ سب کو ملا کر کوٹ لیں 2 چمچ صبح شام دودھ کے ساتھ ہیپاٹائٹس سی کا جڑ سے خاتمہ کو جاتا ہے رپورٹ نل ہو جاتی ہے چہرہ گل انار کی طرح سرخ ہو جاتا ہے مجرب ہے

**تعارف: شکیل احمد شاہ۔**

بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی اسلام آباد میں آئی۔ٹی کا ڈائریکٹر ہوں۔
آئی ٹی کے ساتھ ماسٹر آف مینیجمنٹ سائنسز ڈگری ہولڈر ہوں۔
میرے طب میں آنے کا سبب اللہ تعالیٰ نے اس طرح بنایا۔
کہ سال ۲۰۰۵ء میں میری بیوی کو بلڈ کینسر (AML)
کی تشخیص ہوئی۔ اسے لیکر سی ایم ایچ راولپنڈی پہنچا لیکن انوں نے آگاہ کیا
کہ مریضہ آخری سٹیج پر ہے اور زیادہ سے زیادہ دس پندرہ دن جی سکتی ہے،
لیکن اگر ہم نے کیموتھراپی کی تو یہ اسی وقت مر سکتی ہے، لہٰذا اسے گھر رکھ کر
خدمت کریں۔ پھر میں پمز اسلام آباد لے کر گیا تو انہوں نے بھی وہی جواب دیا۔ پھر میں نے انہیں کہا کہ آپ کیمو نہ لگائیں بلکہ صرف خون ختم ہو رہا ہے وہی لگاتے رہیں۔ سی ایم ایچ نے یہ بھی نہیں مانا لیکن پمز اسلام آباد والے مان گئے۔ اس دوران میں نے روحانی علاج شروع کیا اور ایک نامعلوم بزرگ کے بتانے پر دھماسہ بوٹی پلانی شروع کر دی۔ اللہ نے فضل کیا اور مریضہ صرف پندرہ دن میں ٹھیک ہو گئی۔، لیکن ہمیں ایک ماہ بعد پتہ چلا جب ڈاکٹر نے اس کو صحتمند ہوتا دیکھ کر بون میرو ٹیسٹ دوبارہ کروایا۔ اور اللہ کے فضل سے وہ آج بھی صحتمند زندگی گذار رہی ہے۔ لیکن اسی دوران جتنے مریض ہسپتال میں داخل ہو کر کیمو اور ریڈی ایشن لگوا رہے تھے، وہ سب ایک ایک کرکے موت کی وادی میں پہنچ گئے۔
تب میں نے اس پر مزید ریسرچ کرکے دوسرے مریضوں کو دھماسہ سے آگاہ کرنا شروع کیا اور طب کے میدان میں ہی دیگر جڑی بوٹیوں پر تحقیق کرکے دیگر امراض کا علاج بھی شروع کر دیا۔ اب میں طب کا بھی ادنیٰ سا طالب علم ہوں۔
سال ۲۰۱۸ء میں اجمل طبیہ کالج راولپنڈی سے فاضل طب و جراحت، سال چہارم کا امتحان دیا ہے۔ گذشتہ بارہ سال سے آن لائن کلینک کر رہا ہوں۔ میری خاص مہارت ہر طرح کا کینسر، تھیلاسیمیا، ہیپاٹائٹس، دل کے امراض، اور رحم کے متعلقہ زنانہ امراض، وغیرہ میں ہے۔ میں نے اپنی تحقیق کو دنیا بھر کے مریضوں تک پہنچانے کیلئے اپنی ایک ویبسائٹ بھی بنائی ہے جس کا اڈریس یہ ہے : www.healthymanners.com

## کینسر کا علاج

کسی بھی قسم کے بلڈ کینسر کیلئے دھماسہ بوٹی اکیلی ہی کافی ہے۔ دھماسہ کے پھول، پتے، بیج یا مکمل سبز شاخ نیم گرم نمکین پانی میں اچھی طرح دھو کر پانی میں گھوٹا لگا کر صبح دوپہر شام بعد غذا پی لیں یا صبح و شام اس کا قہوہ بنا کر خالی پیٹ نیم گرم پی





لیں یا ہوا دار سائے میں خشک کرکے پاؤڈر بنا کر کپڑ چھان کرکے ہزار ملی گرام کیپسول بھر کے ہر کھانے کے بعد ایک یا دو کیپسول پانی کے ساتھ لیں، یا اسی پوڈر میں شہد ملا کر موٹے چنے کے برابر گولیاں بنا کر ہر کھانے کے بعد ۲ یا ۳ گولیاں پانی سے نگل لیں۔ اگر کوئی ٹیومر کینسر ہو تو پھر دھماسہ کے ساتھ ساتھ سُمبلو بوٹی اور ہلدی ہموزن پیس کر ۵۰۰ ملی گرام کے کیپسولز میں بھر لیں۔ ایک کیپسول صبح و شام، بعد غذا، ہمراہ دودھ نوش فرمائیں یا دھماسہ کی چند سبز شاخیں یا ایک چمچی پاؤڈر اور سمبلو بوٹی کا ایک ٹکڑا یا چوتھائی چمچی پاؤڈر، دونوں کا قہوہ بنا کر صبح و شام نیم گرم خالی پیٹ پی لیں۔ اس کے ساتھ لیموں کا جوس کیموتھراپی سے دس ہزار گنا زیادہ طاقتور اور مفید ہے۔ موسم گرما میں، دن میں دو بار پانی کے ایک بڑے گلاس میں شہد کی ایک چمچ کے ساتھ بیکنگ سوڈا ۱/۴ چائے کا چمچ اور لیموں کا تازہ جوس 2 چمچ ڈال کر پی لیں۔ سردیوں میں ایک کپ لیموں کے جوس میں ایک چھوٹا چمچ ہلدی ایک چھوٹا چمچ بیکنگ سوڈا اور آدھا کپ شہد ملا کر شیشے کے جار میں رکھیں۔ چھوٹا چمچ دن میں تین بار نوش کریں۔ نیاز بو یعنی تُلسی کے ۵ سے ۱۰ پتے لیکر چٹنی بنا کر ہر کھانے کے ساتھ کھا لیں۔ یہ ۱۶ قسم کے کینسر اور ۹ طرح کے ٹیومر کا علاج ہے۔ اگر برین ٹیومر ہو تو ساتھ لوکاٹ کی دو یا تین تازہ کونپلیں لے کر اس کا قہوہ بنا کر صبح و شام خالی پیٹ پی لیں۔ برین ٹیومر سمیت تمام قسم کے ٹیومر کینسر کے لئے بھی مفید ہے۔

## تھیلاسیمیا کا علاج

دھماسہ کے پھول، پتے، اور بیج نیم گرم نمکین پانی میں اچھی طرح دھو کر پانی میں گھوٹا لگا کر صبح دوپہر شام بعد غذا پلائیں۔ یا ہوا دار سائے میں خشک کرکے پاؤڈر بنا کر کپڑ چھان کرکے ایک چھوٹا چمچ صبح، دوپہر، شام۔ سریلیک یا بچوں کی کسی بھی غذا میں ملا کر کھلائیں۔ ان۔شاء اللہ، ایک سے دو ماہ میں ہی ہر قسم کا تھیلاسیمیا ختم ہو جائے گا۔ چھ ماہ تک یہی دوا ضرور استعمال کرائیں۔ اگر حاملہ کو یہی دوا حمل کے دوران روزانہ ایک یا دو وقت صرف ایک بڑا کیپسول یعنی ایک گرام کھلائی جائے تو زچہ و بچہ دونوں تھیلاسیمیا اور انیمیا جیسی بیماریوں سے محفوظ رہیں گے۔

## ہیپاٹائٹس کا علاج

کسی بھی قسم کے ہیپاٹائٹس کیلئے دھماسہ بوٹی اکیلی ہی کافی ہے۔ دھماسہ کے پھول، پتے، بیج یا مکمل سبز شاخ نیم گرم نمکین پانی میں اچھی طرح دھو کر پانی میں گھوٹا لگا کر صبح دوپہر شام بعد غذا پلائیں گ۔ ان۔شاء اللہ دو سے تین ماہ میں آخری سٹیج کا مریض بھی صحتمند ہو جائے گا۔ لیکن پورا سال استعمال کرائیں۔

خادم الاطباء حکیم حافظ گلستان زاهدی فرام افغانستان صوبہ بغلان

شفاء معدہ

هوالشافی۔ رال سفید 100 گرام۔ طباشیر 50 گرام۔
الائچی خورد 10 گرام۔
بعد از سفوف یکجان کریں
تیار ہیں۔
خوراک۔ نصف چمچ چائے کی۔ همراہ آب تازہ۔
فوائد۔ معدہ کا السر سوزش جلن ورم معدہ وامعاء تمام امراض تیزابیت معدہ۔
نسخہ از جناب استاد محترم
قبلہ سید رضوان شاہ گیلانی
صاحب مدظلہ عالی

سفوف شرین

هوالشافی۔ سونف 1 کلو۔ تخم کشنیز 1 کلو۔ الائچی خورد 250 گرام۔ زنجبیل 250 گرام۔ ست اجوائن 12 گرام
ست پودینہ 12 گرام۔ سوڈا شرین 250 گرام۔ مصری 2 کلو۔
ترکیب تیاری۔ بعد از سفوف دیگر اجزا
ہر دو را علاوہ کند تیار هیں
خوراک 5 گرام همراہ پانی۔
بعد از غذا تین ٹائم
فوائد۔ معدہ کا السر سوزش جلن ورم درد گیس وغیر

عرق نساء

هوالشافی۔ کالی زیری 125 گرام۔ اسپند 125 گرام۔ حلتیت 5 گرام۔
ترکیب تیاری۔ بعد از سفوف تیار است
خوراک۔ 250 ملی گرام سے 500 ملی گرام تک۔ تین ٹائم۔





ڈاکٹر دانیال جیت
کلینکل نیوٹریشنسٹ
میڈیکل ہربالسٹ نیچروپیتھ
ٹریڈیشنل چائنیز میڈیسن پریکٹیشنر
1995 سے بطور معالج اپنی خدمات عوام الناس کے لیے ادا کر رہا ہوں
شکر گزار ہوں رب العزت کا جس کی منشاء سے لوگوں کے لیے صحت
کے حصول کا ایک ذریعہ بنا ہوا ہوں۔ لاہور اور بیرون ملک ہسپتالوں
میں ماہر غذا کے طور پر کام کرتا رہا ہوں۔
میں نے پودوں کی ادویاتی خصوصیات پر کام کیا ہے اور ان میں موجود وحدتیات اور ان کا کردار میری دلچسپی کا محور رہا
ہے پاکستان، چائنہ، قزاقستان، سری لنکا اور یو اے ای میری تعلیمی سرگرمیوں کے مراکز رہ چکے ہیں۔ چائنیز طب کا
فلسفہ خمسہ اجزاء کو تسلیم کرتا ہے 1998 میں محقق طب یونانی المعالج دوست محمد صابر ملتانی کے شاگرد رشید حکیم محمد
یٰسین صاحب سے ملاقات ہوئی پھر بہت تین پانچ ہوا۔ میں تو طالب علم تھا اور ابھی بھی ہوں تو استاد سے اپنے نظریہ خمسہ
کو بچا کر ان کے ثلاثہ کو سچا لیا۔ البتہ ذاتی طور پر وحدانیت کا قائل ہوں کیونکہ قرآن کہتا ہے [دلوں میں مرض ہے] بس
دل ہی دل ہے اور اچھی بری اسی کی بادشاہت ہے باقی وہ تین چار وزیر و مشیر امور سلطنت چلانے کے لیے ترتیب میں
مشغول ہیں بس اسی وجہ سے میرے مجربات مفردات ہیں

پٹھ کنڈا

پٹھ کنڈا [Achyranthes aspera] مکمل پودا جڑ سمیت پانی سے دھو کر چھاؤں میں خشک کریں اور گرائنڈ کروا
لیں صحیح معنوں میں میری طبی تحقیق اور تجربات کا آغاز اسی ایک پودے سے شروع ہوا تھا اور میں نے اسے ہر طرح کے
جوڑوں کے درد میں استعمال کروایا بے حد کامیابی حاصل کی ہے اتنا تیر بہدف کام کرتا ہے کہ لوگ کہنے پر مجبور ہو گئے
کہ آپ کوئی سٹیرائڈ استعمال کرتے ہیں۔
مقدار خوراک۔ آدھا چائے کا چمچہ دن میں دو سے تین بار کھانا کھانے کے بعد پانی کے ساتھ اور ضرورت کے مطابق پورا
چمچہ بھی استعمال کروایا گیا ہے۔
یہ نسخہ تن تنہا ہی یورک ایسڈ کو ہفتہ دس دن میں نارمل کر دیتا ہے۔

## ارجن

ارجن [Terminalia arjuna] درخت کی چھال اتار کر پانی سے دھو کر چھاؤں میں خشک کریں اور گرائنڈ کروا لیں۔ ارجن کی چھال میں قدرتی طور پر وہ چاروں منرلز کیلشیم، میگنیشیم، کاپر اور زنک پائے جاتے ہیں جو دل کے جملہ امراض میں اور مردانہ کمزوری میں بے حد مفید نتائج کا باعث بنتے ہیں۔ یہ ایک کارڈیو ٹانک ہے۔ میں نے اس سے اور بھی فائدے حاصل کیے ہیں جیسا کہ جلد کے ہلکے زخم اور شگس پر اسکے پاؤڈر کو چھڑک دینا بہت جلد مکمل آرام دیتا ہے دل کے امراض میں اس کا قہوہ دن میں دوبار اور ساتھ 500 ملی گرام کا کیپسول دینے سے تمام تکالیف تین سے چار ماہ میں رفع ہو جاتی ہیں۔

## چھتون

اسے چھتون بھی کہا جاتا ہے باغوں اور سڑک کے کناروں پر خوبصورتی کے لیے [Alstonia scholaris] درخت بار بار لگایا جاتا ہے طب یونانی کی کتب میں اس کا ذکر تقریباً ناپید ہے۔ میرے استعمال میں یہ عرصہ دراز سے ہے اور الحمد اللہ دعویٰ سے عرض کرتا ہوں کہ پاکستان میں اگر اس کے استعمال کے متعلق کوئی جانتا ہے تو وہ 99 فیصد کسی نہ کسی ذریعہ سے مجھ ناچیز تک ہی پہنچا ہو گا۔ میں اس کا ذکر ایک عرصہ سے اطباء حضرات سے کرتا آرہا ہوں۔ اس کی چھال سردیوں کے آغاز میں اتاری جاتی ہے لیکن ایک بات کا خیال رکھیں کہ یہ درخت اپنی غذا جلد کے ذریعہ سے ہی اپنے پورے وجود کو فراہم کرتا ہے اور اس کی چھال ارجن درخت کی چھال کی طرح دوبارہ نہیں آتی لہٰذا درخت کو بدنما شکل میں مکمل گولائی میں ننگا نہ کیا جائے اس طرح سے درخت سوکھ جائے گا اور یہ بات میرے لیے بہت تکلیف دہ ہے۔ اس کا پتا توڑنے پر دودھ نکلتا ہے اور اسی طرح سے چھال کے اتارنے پر بھی دودھ نکلتا ہے، چھال اتار کر دھو کر چھاؤں میں خشک کریں اور گرائنڈ کروالیں۔

نظام ہضم کے لیے میں نے اس سے بہتر اور جلد اثر بے ضرر بوٹی نہیں دیکھی۔ معدہ کی درد کو چاہے وہ کسی بھی وجہ سے ہو فوراً آرام دیتی ہے السر ہو معدہ میں زخم ہوں چاہے کینسر ہو اس کے مسلسل استعمال سے آرام آجاتا ہے۔ شدید کڑوی دوا کہتا ہوں۔ ان مفردات کو بتائیں اور Gastotonic ہے اسے پھکی کی شکل میں کھانا بڑی ہمت کی بات ہے۔ میں اسے بندہ ناچیز کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔





مجرب: حکیم محمد شفیق ولد محمد اسماعیل
تاریخ پیدائش 3 جولائی 1974
ایم اے۔ ایم ایڈ فاضل طب والجراحت 2010
غوثیہ طبیہ کالج دیپال پور اوکاڑہ
مطب جام صحت گاؤں کچا پکا کلاں قصور

## تریاق احتلام

**ہواشافی۔** پوست ریٹھا 10 گرام۔ گندھک آملہ سار 10 گرام۔

**ترکیب تیاری۔** باریک سفوف کر کے نخودی گولیاں بنالیں بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک۔** ایک گولی تین بار روزانہ!

**خواص و فوائد۔** احتلام جتنا بھی پرانا ہو اس کی پہلی گولی سے ارام آجاتا ھے

**مزاج۔** غدی اعصابی۔

## اعصابی دردوں کے لیے

**ہواشافی۔** کلونجی 10 گرام۔ میتھرے 10 گرام۔ اجوائن 10 گرام۔

**ترکیب تیاری۔** سفوف بنالیں

**مقدار خوراک۔** آدھی چمچ صبح و شام

**فوائد و خواص۔** اعصابی دردوں کے لیے بہت مفید ھے * مزاج *۔ غدی عضلاتی

## تریاق نزلہ

**ہواشافی۔** گندھک۔ کلونجی۔ ہلیلہ سیاہ بریاں۔

**ترکیب تیاری۔** ہموزن پیس لیں۔

**مقدار خوراک۔** 2 ماشے 3 ٹائم ہمراہ چائے۔

**فوائد۔** نزلہ جتنا مرضی پرانا ہو

پہلی خوراک سے ہی انشاء اللہ آرام ہو گا۔

**مزاج۔** (عضلاتی اعصابی) خشک سرد۔

**حکیم طبیب فصیح الرحمن سدھو**

ولد حکیم مجیب الرحمن سدھو مرحوم

فاضل طب والجراحت

NCT reg. # QH-32645-A

حمایت اسلام طبیہ کالج لاہور۔ سدھو دواخانہ چوک سنت نگر۔

اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کلینک کو قائم ہوئے ساٹھ سال ہو گئے ہیں۔ مجھے پریکٹس کرتے ہوئے چھے سال ہوئے ہیں۔

**سفوف ذیابیطس**

ھوالشافی۔ امیراں۔2ماشہ۔ ریوند چینی 2ماشہ۔ گوند ببول 4ماشہ۔ افیون 4ماشہ۔ تخم خرفہ 10ماشہ۔ کنجد سفید 1 تولہ۔ زرشک 4ماشہ۔ طباشیر 4ماشہ۔ گندھک 4 ماشہ۔ مغز خیارین 4ماشہ۔ قند سفید. ساڑھے تین ماشہ۔

ترکیب تیاری۔ سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک۔ پانچ ماشہ رات کے وقت کھلادیں۔ اور اگر درست معلوم ہو تو آب تربوز یا دودھ سے اصلاح کریں۔

خواص وفوائد۔ ذیابیطس، قروح کلیہ ومثانہ اور مجاری بول کے لیے بے حد مفید ہے۔

**سفوف سرخ**

ھوالشافی۔ کباب چینی 6ماشہ۔ گوکھرو 3ماشہ۔ حب القلت 3ماشہ۔ مغز خربوزہ 3ماشہ۔ قند سفید ڈیڑھ تولہ۔

ترکیب تیاری۔ سفوف بنالیں

مقدار خوراک۔ 6ماشہ استعمال کریں۔

خواص وفوائد۔ سنگ گردہ ومثانہ کو خارج کرتا ہے۔ اور مواد غلیظہ کو براہ بول نکالتا ہے۔ اور ہر دو کا تنقیہ کرتا ہے۔

**اکسیر جگر**

ھوالشافی۔ نوشادر خام 4تولہ۔ گل ارمنی 2تولہ۔ شورہ قلمی 1 تولہ۔

ترکیب تیاری۔ سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک۔ ڈیڑھ ماشہ ہمراہ شربت بزوری کھلائیں۔

خواص وفوائد۔ ورم جگر کے لیے بارہا کا آزمودہ ہے۔





نام

**حکیم اعجاز احمد قادری قلندری**

ولدیت

عبدالغفور مرحوم

جائے پیدائش

لاہور

8/11/1981

تعلیم

میٹرک سائنس

طب نبوی کورس دو سالہ المحمدیہ کالج فیصل آباد

الصحت یونانی میڈیکل کالج سلیمی گروپ فیصل آباد

ftj فرسٹ ایئر

کب

2004

طب میں کیسے آئے

خاندانی حکمت ہے نانا جان ماموں جان بڑا بھائی ہے

طبی تجربہ

سال تقریباً13

مطب کا نام

علی روحانی شفاخانہ

پتہ علی ھاؤسنگ کالونی جھنگ روڈ فیصل آباد

استاد محترم حکیم باؤ اسید بابا سونا سہوان شریف

استاد محترم حکیم سید فیاض حسین شاہ ناسم شاعر آل محمد فیصل آباد۔

## کشتہ ورقیہ

ھوالشافی۔ ورقیہ پانچ تولے کو اب لہسن ایک بوتل میں اچھی طرح سے رگڑائی کر کے کے خشک کر لیں پھر دو کلو راکھ پیپل کی راکھ میں نکی رکھکر بارہ گھنٹے آگ دیں پھر نکل کر اچھی طرح سے رگڑائی کر کے سرمہ کی مانند کر لیں شیشی میں محفوظ کر لیں۔

خوراک ۔ اچاول دودھ گھی زیادہ استعمال کریں

فوائد ۔ نامردی سرعت انزال فالج لقوہ رعشہ مناسب بدرستے سے استعمال کریں' فالج کے مریض کو خالص شہد سے دیں

## ھتوری والے لے اکسیر اعظم ہے

ھتوری والے لے اکسیر اعظم ہے نامردی کا شرطیہ علاج ایک ہفتہ میں مکمل علاج مجرب ہے۔

ھوالشافی۔ سملفار سفید اتولہ کو 150 لیموں کے پانی میں اچھی طرح سے رگڑائی کر کے اس میں کتھ سفید 3 ماشہ طباشیر 3 ماشہ الائچی دانہ ورق نقرہ یا کشتہ نقرہ شامل کر کے 50 لیموں کے پانی میں اچھی طرح سے کھرل کر کے دانہ موٹھ کے برابر گولیاں بنائیں۔

خوراک ۔ اگولی روانہ ہمراہ مکھن کھلائیں شوربہ گوشت گھی زیادہ استعمال کریں۔

## امساک درجہ اول

ھوالشافی۔ دو بڑا چھوہارہ کی گھٹلی نکل کر اس میں تریاق اصلی 6 ماشہ زعفران 2 ماشہ کستوری 4 رتی کشتہ شنگرف 2 ماشہ ان سب کو چھوارے میں رکھکر دو دھتورے کے بڑے پھل لیے کر اس میں رکھ دیں اور آدھ پاؤ آٹا گوندکر لگائیں اور آدھ سیر دیس گھی میں سرخ کریں آٹا آتار کر سب کو یک جان کر لیں پھر چار تولے دیسی برانڈی ڈالکر کھرل کریں پھر چار تولے شیر برگد میں کھرل کر کے نخود گولیاں بنائیں روٹی کھانے کے بعد تین گھنٹے کے بعد آدھ سیر دودھ کے ساتھ گولی کھائیں کم سے کم آدھ گھنٹہ پہلے

نوٹ۔ ترش اشیاء نمکین اشیاء سے پرہیز کریں جب تک ترش چیز نہیں کھائیں گے تب تک منزل نہ ہو۔





حکیم عبداللہ قادری تعلیم ایم اے اسلامیات۔
پتہ بستی چوکی گبول تحصیل علی پور ضلع مظفر گڑھ۔
میں خاندانی طبیب نہیں ہوں۔
پر میرے خاندان میں طب سے عشق اور محبت رکھنے والے بہت سے احباب ہمیشہ رہے ہیں۔
میں جب درس نظامی پڑھتا تھا اساتذہ کی اجازت سے طب یونانی سیکھنے گیا اور ارادہ کیا کہ بس گھر کے افراد تک محدود رکھوں گا تا کہ ڈاکٹروں کے دھکوں سے بچ سکوں میرے محسن و مربی حکیم شفیق سراجہ دواخانہ رحیم یار خان کے پاس گیا اور 2 سال پریکٹیکل کیا اور مبادیات طب سے لے کر القانون تک کتابیں پڑھیں۔

عورتوں اور مردوں کی شرمگاہ پہ جو شدید خارش ہو جاتی ہے

ھوالشافی۔ گندھک آملہ سار 5 گرام۔ ھڑتال ورقیہ 1 گرام۔ خالص تیل سرسوں 250 گرام۔
گندھک اور ھڑتال پیس لیں اچھی طرح اور تیل سرسوں خالص کہلو سے خرید اہوا ھلکی آگ پے چڑھا لیں جب کھولنے لگے تو گندھک اور ھڑتال ڈال دیں جب اندازہ ہو کہ گندھک گھل چکی ہے تو اتار لیں تیل سرخ رنگ کا ملے گا 3 قطرے آدھے کپ دودھ میں رات کو قبل از نوم۔ عورتوں اور مردوں کی شرمگاہ پہ جو شدید خارش ہو جاتی ہے پے کمال نسخہ ہے۔
اس مرض میں اگر پیشاب کی کمی دیکھیں تو پیشاب آور ادویہ بھی دیں۔

## اکسیر خارش

ھوالشافی۔ مغز نیم 10 گرام۔ پنیر ڈوڈا 10 گرام۔ کوٹ کر حب نخودی گولی بنالیں۔

مقدار خوراک۔ 2۔2 گولی 3 ٹائم۔

گلا ہوا جسم چند دن میں ٹھیک ہو جائے گا یہ نسخہ اس خارش کا ہے جس میں پیپ رستی ہے

## قہوا برائے بخار

ھوالشافی۔ گل بنفشہ۔ گل سرخ۔ ملٹھی۔ تخم کاسنی۔ اجوائن۔ گلو۔ خوبکلاں۔ الائچی خورد 6 عدد۔ سوائے الائچی تمام اشیاء ہم وزن۔ یعنی 20۔۔۔20 گرام

اس کے پنساری سے 3 پوڑے بنوالیں 2+2 الائچیاں بھی ڈلوالیں صاف کر کے صبح کو 5 کپ پانی ڈال دیں جب 3 کپ بچ جائے تو تین وقت بعد غزا نوش فرمائیں۔

صرف ٹائیفیڈ میں رات کو 1 مٹھی کشمش ایک کپ دودھ سے کھائیں۔

ان تین دنوں میں ڈبل روٹی اور دلیا کھائیں تازہ پانی پیئیں۔

نام سادات نعیم ہے۔

ضلع چکوال کے گاؤں حطار شریف سے تعلق ہے۔

2002 میں گریجویشن کی۔

2003 میں ڈسپنسر کا کورس کیا اسلام آباد G-9/4

سے اور الشفا انٹرنیشنل میں فارماسسٹ جاب کی۔

2007 میں یہاں سے ریزائن کر دیا۔

سیکنڈ ایئر کا طالب علم ہوں۔ حکمت فاضل طب اجمل طبیہ کالج راولپنڈی میں

میں بہت زیادہ شوق کی وجہ سے اس فیلڈ میں آیا اور انشاء اللہ کوشش ہے کہ کچھ کر کے دکھاؤں۔ کچھ بن کے دکھاؤں۔

## کالے یرقان کیلئے

کالے یرقان کی ایک مجرب دوا شیئر کرنا چاہتا ہوں۔ یہ میرے استاد محترم کا نسخہ ہے جو ان کا بہت دفعہ کا آزمودہ ہے میرا بھی مجرب و معمول ہے۔

ھوالشافی۔ برگ نیم تازہ ایک کلو گرام۔ پھٹکڑی سرخ ایک پاؤ۔ زیرہ سفید ایک پاؤ۔

ترکیب تیاری۔ کسی کوزہ گلی میں نیم کے پتے آدھے نیچے رکھ کر اوپر پھٹکڑی رکھیں۔ اوپر سفید زیرہ ڈال کر باقی برگ نیم رکھ دیں۔ پھر بند کر کے گل حکمت کریں اور دس کلو کی آگ دے دیں۔ خوب سرد ہونے پر جو کچھ برآمد ہو اس کا سفوف تیار کر لیں۔

مقدار خوراک۔ پانچ گرام روزانہ ہمراہ دہی صبح نہار منہ کھلائیں آدھے گھنٹے کے بعد ناشتہ کرائیں۔ آپ کو بہتر پتہ ہے کہ جو بھی یرقان میں پرہیز ہوتا ہے۔ لازمی کرائیں۔

ان شاء اللہ چھے پڑیوں میں کالا یرقان ختم ہو جاتا ہے۔ بار ہا کا آزمودہ اور تجربہ شدہ نسخہ ہے۔





## ہر قسم کے اخراج خون کو روکنے کے لیے

ہر قسم کے اخراج خون کو روکنے کے لیے ایک دوست کا عطا کردہ نسخہ ہے۔ جب بھی آزمایا مجرب و بے خطا ہی پایا۔ الحمد للہ جنہوں نے حاصل کیا۔ بفضل خدا شفا پائی۔

ھوالشافی۔ ٹوٹا چاول 3 چمچ۔ مکھن تازہ 2 چمچ۔ شکر دیسی 1 چمچ۔

ترکیب و استعمال۔ ٹوٹا چاول تھوڑی دیر بھگو کر رکھیں اور کوٹ لیں۔ پھر اس میں شکر اور مکھن ملا کر ایک ہی دفعہ کھلا دیں۔ کھانے کے تھوڑی دیر بعد ہی اللہ کے فضل و کرم سے بلیڈنگ رک جائے گی۔

اس کے علاوہ عورتوں میں کثرت طمث میں خون حیض کو روکنے کے لیے بھروسے کی دوا ہے۔

## خارش کے لیے

یہ نسخہ خصوصاً بالخصوص خارش کے لیے ہے۔ وہ حضرات جنہیں کافی عرصے سے پورے وجود پر خارش کا عارضہ لاحق ہے۔ اور وہ ہر وقت کھجاتے رہتے ہیں۔ ان کے لیے ایک نعمت سے کم نہیں۔ سکن الرجی کے لیے یہ ایک سنیاسی تدبیر ہے۔ نوٹ فرمالیں۔

ھوالشافی۔ اگر خارش ایک دو ہفتے کی ہے تو رات کی باسی روٹی دہی کے ساتھ کھائیں۔ چند دن میں ان شاء اللہ مکمل آرام ہو گا۔

اگر خارش بہت پرانی ہے تو ایک انگلی روغن تارامیرہ میں ڈبو کر جس قدر روغن انگلی کے ساتھ آئے دہی میں حل کر کے اس کے ساتھ باسی روٹی کھلائیں۔ ہفتہ عشرہ میں مکمل آرام ہو گا۔ ان شاء اللہ۔

## حکیم مدثر مظہر ولد حکیم حاجی مظہر حسین کھرل

لیکچرر۔ دی یونیورسٹی آف لاہور

معاون معالج و دواساز۔ کھرل دواخانہ اوکاڑا

کوالیفائیڈ پرسن و پروپرائیٹر۔ کھرل فارمیسی جوکہ روڈ اوکاڑا

(پی ایچ ڈی فارماکوگنوسی (فیلو

ایم فل فارماکوگنوسی

(GCUF) فارم ڈی، آر پی ایچ

(ایف۔ ٹی جے۔ (پاکستان طبیہ کالج فیصل آباد

فاضل قانون مفرد اعضا

(فاضل الحجامہ والفصد (اسلامک یونانی میڈیکل کالج لاہور

مستقل پتہ۔ کھرل دواخانہ چوک بی بی پور جوکہ روڈ اوکاڑا

طب ہمارا خاندانی پیشہ ہے۔ اس کو سیکھنا اور اس کی تعلیم ہر فرد پہ لازم ہے۔ میرے گھر کے تمام افراد رجسٹرڈ طبیب ہیں۔

قریباً ڈیڑھ سال پاکستان طبیہ کالج میں تدریس کی۔ 3 سالا دویات کی ایک کمپنی علی گوہر اینڈ کمپنی میں بطور سینئر سٹورز سال سرویڈ فارمیسی میں بطور سینئر فارماسسٹ 3 فارماسیوٹکلز میں کام کیا۔ ساڑھے Saffron آفیسر کے کام کیا۔ چھ ماہ کام کیا۔ اب عرصہ 2 سال سے یونیورسٹی میں ڈاکٹر آف فارمیسی کے طلبا کو فارماکوگنوسی پڑھا رہا ہوں۔ حکیم حاجی اسماعیل سے عملی طور پہ طب سیکھی اور اب بھی سیکھ رہا ہوں۔ وہ میرے تایا بھی ہیں اور استاد بھی۔ بندہ ناچیز نے اپنی ایم فل ریسرچ میں نر اور مادہ کی جنس کی تبدیلی پہ ریسرچ کی ہوئی ہے۔ ایک اچھا طالب علم ہوں۔ امید ہے کبھی نہ کبھی اپنے ابا کی طرح ایک اچھا طبیب بھی بن جاوں گا۔





## کروموسومز

کروموسومز جو لڑکے کی پیدائش کا موجب ہیں ان کو XY میں ابھی تک ایک ہی نسخہ ترتیب دے سکا ہوں سومنی میں کے بعد۔ بہت Standardization یعنی غالب کرنے کے لیے پورے سائینسی ثبوتوں کے ساتھ اور dominant بڑا دل کر کہ یہ راز افشا کر رہا ہوں۔

### دوائے مظہر۔

دو درجن کچے کیلے لیں۔ چھیل کر لمبائی کے رخ اس طرح کاٹیں کہ جلد سوکھ جائیں۔ کسی ٹرے میں ڈال کے اوون میں رکھ دیں اور خشک ہونے پر جلا کر راکھ بنالیں۔ پھر اس راکھ کا نمک بطریق معروف بنائیں۔ یہ نمک 2 حصہ۔ پوٹاشئیم ہائیڈرو آکسائیڈ 1 حصہ۔ دونوں کو اچھے سے کھرل کریں اور 250 ملی گرام کے کیپسول بھر لیں۔

مرد کو 1 کیپسول صبح شام نہار منہ ہمراہ آب تازہ 15 دن دیں۔ منی میں نر یعنی Y کروموسومز بڑھ جائیں گے۔ عورت کو ایک کیپسول صبح شام نہار منہ ہمراہ آب تازہ 15 دن دیں۔ حمل سے پہلے ماہواری کے پہلے دن سے 17 ویں دن تک دیں۔ 80 فیصد نر بچہ ہی ہو گا۔

نوٹ۔ حمل کے دو ماہ بعد یعنی تیسرے ماہ کے شروع میں دوا دینے سے بچہ کی جنس نہیں بدلتی بلکہ teratogenecity ہوتی ہے مطلب حمل ہوتا ہے اسی وقت بچہ کی جنس طے ہو جاتی ہے بعد fertilization کا خطرہ ہوتا ہے۔ جس وقت میں دوا دینے کا فائدہ نہیں۔ حمل سے پہلے دوا دینا فائدہ مند ہے۔ سو۔ سفوف شرما اور حب نرینہ وغیرہ جھوٹ اور دقیانوسیت کے علاوہ کچھ نہیں ہیں۔

نام۔ حکیم عبدالوقار علوی شہر۔ سیالکوٹ

ولد عبدالرزاق علوی

تاریخ پیدائش 23 مارچ 1976

فاضل طب والجراحت طبیہ کالج گوجرانوالہ۔

بچپن ہی سے حکمت کا بے حد شوق تھا۔ عرصہ 4 سال سیالکوٹ شہر کی مشہور شخصیت صدیقی دواخانہ حکیم صدیقی صاحب کی شاگردی کی۔

حکیم عبدالوقار علوی۔ گولڈ میڈلسٹ۔

## سنگرمنی کے لیے

میرا اپنا ایجاد کردہ نسخہ۔

هوالشافی۔ چھلکہ آملہ خشک۔ 150 گرام۔ سونف۔ 100 گرام۔ زیرہ سفید 100 گرام۔ ہلدی خالص 50 گرام۔

مقدار خوراک۔ 3 سے 4 گرام تک صبح و شام 2 ٹائم نہار معدہ ناشتے اور کھانے سے 2 گھنٹے پہلے۔

اپنے مطب پر عرصہ سے استعمال کر رہا ہوں۔ اور لوگوں سے دوائے خیر لے رہا ہوں۔

## ہر قسم کے جوڑوں کے درد کے لیے مجرب ہے۔

هوالشافی۔ دھتورہ۔ 30 گرام۔ سونٹھ۔ 50 گرام۔ نوشادر۔ 50 گرام۔ سورنجاں شیریں۔ 50 گرام۔ ریوند چینی 100 گرام۔ میٹھا سوڈا۔ 80 گرام۔ میٹھے سوڈے کے علاوہ باقی ادویات کو پیس لیں۔ بعد میں میٹھا سوڈا شامل کر لیں

2 گرام صبح 2 گرام رات کھانے کے آدھے گھنٹے بعد۔ ہمرہ تازہ پانی۔

15 دن تک کھلائیں۔ اگر مرض زیادہ پرانا ہو۔ تو 30 دن۔

## اکسیر جگر نہایت اعلیٰ ہے

هوالشافی۔ گل سرخ۔ 100 گرام۔ زیرہ سفید 100 گرام۔ تخم نیم 100 گرام۔ اجوائن دیسی۔ 120 گرام پودینہ۔ 150 گرام۔ باریک سفوف کر لیں۔

جگر و گردوں کے لیے اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔ ہاتھوں پیروں کی پرانی سے پرانی سوزش دور کرتا ہے۔

صبح و رات کھانے کے ایک گھنٹہ بعد یا ایک گھنٹہ پہلے۔

نوٹ یہ نسخہ جات موصوف حکیم صاحب نے پیش کیئے ہیں۔





**Hakeem Ijaz Elahi**

فاضل الطب والجراحت

(خیبر طبیہ کالج پشاور)

(ماسٹرز ان پبلک ایڈمنسٹریشن (ایگزیکٹو

پوسٹ گریجویٹ ڈپلومہ ان انفارمیشن ٹیکنالوجی۔

2013 سے باقاعدہ پریکٹس کر رہا ہوں۔

لیکن کالج کے ٹائم سے اپنے والد محترم اور بڑے بھائیوں کے ساتھ عملی طور پر مطب پر بیٹھتا رہا ہوں۔

مانسہرہ طبیہ کالج میں بطور لیکچرار اناٹومی، فزیالوجی اور علم الادویہ کے لیکچرز دیتا ہوں۔

قریشی فاونڈیشن کی جانب سے ڈسٹرکٹ جیل مانسہرہ میں بطور انچارج طبیب فرائض سرانجام دے رہا ہوں۔

عرصہ 10 سال تک مختلف این جی اوز میں بطور ٹرینر، پراجیکٹ مینیجر، اور ڈائریکٹر کے بھی کام کر چکا ہوں۔

شام میں اپنے مطب پر پریکٹس کرتا ہوں، بنام: اعجاز نیچرل ہیلتھ کلینک اینڈ طبی اکیڈمی مانسہرہ۔

صابر ملتانی (رح) کی کتاب سوزش و اورام کے آخر میں جو امراض تحریر ہیں، ان سب امراض کے اردو نام، انگریزی نام اور پھر ہر مرض کی تشریح تحریر کر چکا ہوں لیکن پرنٹنگ نہیں کروائی۔

## سفوف ہاضم خاص

هوالشافی۔ سونف 10 گرام۔ پودینہ 10 گرام۔ سونٹھ 10 گرام۔ سہاگہ خام 10 گرام۔ اجوائن 10 گرام نمک لاہوری 10 گرام۔ مرچ سیاہ 10 گرام۔ نمک سیاہ 10 گرام۔ دار چینی 10 گرام۔ فلفل دراز 10 گرام نوشادر 60 گرام۔

سب اجزاء کو باریک سفوف بنالیں اور بھوک کی کمی میں کھانے سے آدھ گھنٹہ قبل 1 سے 2 ماشہ اور معدہ کی جلن، بدہضمی، گیس اور جملہ امراض معدہ میں کھانے کے بعد 2۔3 ماشہ تک تازہ پانی سے استعمال کریں۔

## اکسیر صدفی

گلٹیوں، رسولیوں، خشک و تر خارش اور پھوڑے پھنسیوں کے لئے مجرب۔

ھوالشافی۔ گندھک آملہ سار 10 گرام۔ کشتہ صدف مرواریدی (برگ اڑوسہ) والا 10 گرام۔

دونوں اجزاء کو 1 گھنٹہ تک کھرل کریں اور خوب باریک پیس لیں۔ 2-2 رتی کی مقدار میں صبح، دوپہر اور شام کو نیم گرم پانی سے استعمال کریں۔

کشتہ صدف مرواریدی تیار کرنے کا طریقہ: صدف مرواریدی لیکر نیم کوفتہ برگ بانسہ تازہ لیکر پتوں کے درمیان میں رکھ کر آگ دے دیں۔ ٹھنڈا ہونے پر نکال کر پیس لیں اور نسخہ میں شامل کریں۔

## اکسیر اطفال

بچوں میں دست، قے، بخار اور سوکھا پن کے لئے۔

ھوالشافی۔ مغز کنول گٹہ 10 گرام۔ طباشیر کبود 10 گرام۔ جدوار خطائی 10 گرام۔ زہر مہرہ خطائی 10 گرام دانہ الائچی خورد 10 گرام۔ سوڈا بائیکارب 10 گرام۔ گیری 10 گرام۔

کنول گٹہ کو حسب ترکیب چھلکے اور اندرونی سبز رنگ دھاگہ نما پتہ سے صاف کر کے سب دواؤں کو مثل غبار پیس لیں اور محفوظ کر لیں۔

1-2 رتی تک دن میں 2-3 بار دودھ یا پانی میں حل کر کے کھلا دیں۔





حکیم و ڈاکٹر مناظر علی ناصر کھوکھر
+92 300 2689292
ڈاکٹر ناصر کلینک سرگودھا
سٹوڈنٹ آف ایم ایس سی سائیکالوجی

الحمد للہ عزوجل۔
میرے پیارے ملک پاکستان، طب اور طبیب سے دل و جان سے پیار ہے۔ طب اور طبیب کی ترقی کیلئے اپنی ی کوشش ہر وقت ہے۔
محترم پروفیسر
حکیم مدثر نزر چھٹہ صاحب
محترم مکرم
حکیم سید تنویر شاہ صاحب
محترم مکرم
سید رضوان شاہ صاحب
سے بہت کچھ سیکھا اور انکی طب کیلئے کاوشوں کا دل سے مشکور ہوں۔

## عضلاتی قشری ملین

خشک گرم ملین مجرب۔

اجزاء۔ اسطوخودوس۔ افسنتین۔ کمیلہ۔ حنظلہ۔ خردل احمر۔

تمام۔ اجزاء ہموزن لیں اور پوڈر کر لیں۔

استعمال۔ پیٹ میں کیڑے۔ اعصابی بخار۔ نزلہ۔ زکام۔ اعصابی وجوہات کی وجہ سے کتنی بھی شدید قبض ہو۔ میرے استعمال میں مجرب ہے اور بہترین کرم۔ کش دوا ہے۔ انتہائی تیر اثر رکھتی ہے

## عضلاتی لاثانی نسخہ

اجزاء: کلونجی۔ 5 تولہ۔ تخم حالیہ۔ 5 تولہ۔ دار چینی۔ 2 تولہ۔ الائچی کلاں۔ 3 تولہ۔

تمام۔ اجزاء مثل پوڈر کریں۔

اعصابی بلغمی تمام علامات مجرب ترین دوا ہے۔

بی پی لو ہونا۔ اعصابی سر درد۔ مقوی باہ ہے۔

بنائیں اور قدرت کا کرشمہ دیکھیں نہت ہی کمال۔ کی دوا ہے۔

سمجھدار حکماء اس کو مزید بہت ساری علامات میں بھی استعمالکر والیں گے۔

نہاہت ہی تیز اثر دوا ہے۔

## قشری اکسیر

اجزاء۔ کلونجی۔ 10 تولہ نوشادر۔ 5 تولہ۔ فلفل دراز۔ 5 تولہ۔ ہڑتال ورقیہ۔ 1 تولہ۔

مثل غبار کرلیں۔

سودا کی تمام علامات میں بہترین اثر اور تیز ترین اثر دوا ہے۔

سوداوی قبض۔ تحدید عضلات۔

الحمدللہ۔ تحدیر قلب اور مخاطی اعصابی۔ سر در۔۔ علامات کیلئے مجرب ہے۔ بے حد مفید ہے۔

## قشری اعصابی تریاق

اجزاء۔ ہلدی۔ افتیمون۔ زیرہ سفید۔ نمک شیشہ۔ ریوند خطائی۔

تمام اجزاء ہموزن لیں اور مثل۔ غبار کرلیں۔

مزمن بخار۔ ٹی بی۔ مخاطی خارش۔ مخاطی دمہ۔ گویا خنازیری اور بواسیری زہر کیلئے مجرب ہے۔

نہاہت تیز اثر دوا ہے۔





حکیم طاہر مسلی چشتی
03074832622

حکمت سے گزشتہ 25 سال سے وابستہ ہیں اور سال دوم کے سٹوڈنٹ ہیں۔ نبض پر اور نسخہ جات پر مہارت رکھتے ہیں۔

## برائے قبض پرانے سے پرانی

- سقمونیا ایک تولہ
- سنا مکی پچاس گرام
- گل سرخ 50 گرام
- ایلوویرا جیل 50 گرام

### ترکیب

اوپر والی تین چیزوں کو پیس کر سفوف بنالیں اور جل کی مدد سے گولیاں بنالیں۔ سائز چنے کے سائز کے مطابق رات کو گرم دودھ کے ساتھ مریض کو دیں

پروفیسر حکیم عبدالمنان صدیقی

ڈی کام بی اے۔ فاضل طب والجراحت۔

راولپنڈی طبیہ کالج [illegible]

میں پاس کیا۔ [illegible]994

ہومیوپیتھک ڈپلومہ ہومیوپیتھک کالج چکوال سے 1998 میں حاصل کیا۔

طب کا شوق دو ہر دلعزیز دوستوں حکیم اعجاز حسین شیخ اور حکیم محمد سلیم عدیم۔

(اب دونوں اس دنیا سے کوچ کر گئے ہیں۔ اللہ کریم انکے درجات بلند فرمائے آمین) کی صحبت میں پروان چڑھا

گورنمنٹ جاب کے ساتھ مطب صدیقی شفاخانہ و مرکز ادویات و پنسار سٹور نزد غلہ منڈی تلہ گنگ کے نام سے کر رہا

ہوں طب طبیب اور طب کے طالبعلموں کیلئے سب حاضر ہے۔

**بواسیر کا مجرب والمجرب نسخہ**

اپنے معمول مطب مجربات میں سے بواسیر کا مجرب والمجرب نسخہ

ڈائیور حضرات پر سو فیصد کامیاب۔

ھوالشافی۔ کرنجوا۔ 100 گرام۔ بیر ابیگ۔ 10 گرام سفوف۔

ترکیب تیاری۔ باریک پیس کر کپڑ چھان کر لیں۔

مقدار خوراک۔ 500 ملی گرام کا کیپسول بھر کر تکلیف کی شدت میں دو صبح دو دوپہر دو شام نیم گرم پانی سے نارمل حالت

میں 1-1-1 لیتے ہیں۔





**مغلظ منی مولد منی ذکاوت حس سرعت انزال کیلئے**

مغلظ منی مولد منی ذکاوت حس سرعت انزال سب پر یکساں لاجواب کام کرتا ہے

اجزاء نسخہ۔ سنگجراحت 250 گرام۔ بوہڑ کے پھل 1500 گرام

ترکیب تیاری۔ پھل بوہڑ کے نغدے میں گل حکمت کر کے 20 کلو اوپلوں کی آگ دیتی ہے جو کچھ حاصل ہو اس کو پیس لیں۔

مقدار خوراک۔ دو رتی سے چار رتی ہمراہ نیم گرم دودھ دن میں دو بار 15 سے 20 دن۔

**بڑھے ہوئے پروسٹیٹ گلینڈ کو نارمل کرنے کیلئے**

ھوالشافی۔ صدف مرواریدی 250 گرام۔ لیمن تازہ ڈیڑھ کلو گرام۔

ترکیب تیاری۔ صدف کو اچھی طرح دھوئیں تاکہ مٹی وغیرہ دور ہو جائے خشک ہونے پر کوٹ لیں لیمن کا رس نکال کر اچھی قسم کے پلاسٹک کے برتن میں ڈال کر سائے میں خشک کر لیں۔ خشک ہونے پر اس کو مثل غبار کر لیں۔

مقدار خوراک۔ دو سے تین رتی صبح شام ہمراہ دودھ کی کچی لسی کے ساتھ دس دن دیں۔

خواص و فوائد۔ بڑھے ہوئے پروسٹیٹ گلینڈ کو نارمل کرنے کیلئے جسکو یورین بیگ لگا ہوتا ہے اس کو اتروا دیتا ہے۔

نام۔

سید ذیشان حیدر کاظمی

ولدیت۔سید غلام عباس کاظمی

جائے پیدائش۔

گوجرانوالہ

تاریخ پیدائش۔

18-11-1989

تعلیم

ایف ٹی جے،

ڈی ایچ ایم ایس

طبیہ کالج گوجرانوالہ

کب

2018

طب میں کیسے آئے۔

خاندانی حکمت ہے پڑدادا جی حکیم دادا جی حکیم والد جی حکیم

مطب کانام

شفاخانہ حیدری

پتا

گاؤں سیان شریف تحصیل ڈسکہ

(طبی تجربہ (مدت





سال تقریبا 10

استاد محترم جناب پیر سید اصغر علی شاہ کاظمی صاحب۔

آستانہ عالیہ حیدریہ سیان شریف

## شوگر کنٹرول

ھوالشافی۔طباشیر 1 تولہ، الائچی سبز 1 تولہ، ست گلو 1 تولہ، بیضہ مرغ 3 تولہ، کشتہ مرجان 1 تولہ، کشتہ عقیق 1 تولہ۔

صبح وشام 500 mg کیپسول۔

## گردے کی پتھری

ھوالشافی۔سنگ الیہود 100 گرام۔آب مولی 200 گرام۔

10 کلو اپلوں کی آگ۔ آب مولی 100 گرام جونکھار 25 گرام۔

سنگ الیہود جو آگ کے بعد حاصل ہوا ان کو کھرل کریں اتنا کھرل کرے کے آب مولی خوش ہو جائے پھر ان کی ٹکیاں

بنا کر 10 کلو اپلوں کی آگ

سفیدی مائل تیار ہے۔

خوراک۔ایک مٹر برابر کھانے کے بعد۔

## آدھے سر کے درد کیلیے

ھوالشافی۔اسطوخودوس 20 گرام۔ہلیلہ سبز 20 گرام۔کالی مرچ 20 گرام۔چھوٹی چندن 20 گرام

سفوف بنا کر چھوٹی چائے والی چمچ طلوع آفتاب سے فوری بعد اور غروب آفتاب سے پہلے استعمال کریں۔

**حکیم قاری محمد ریاض چشتی صابری بن غلام فرید۔**

قوم...چوہان

جائے پیدائش.. ضلع وہاڑی

موجودہ پتہ

لاہور

طبی تعلیم

فاضل الطب الجراحت

حمائیت اسلام طبیہ کالج لاہور

سال فراغت..2011

آمد کیسے ہوئی طب میں

پیرو مرشد کا حکم آپ کی دعا اور اپنا عشق اور جنون ہے طب

طب سے وابستگی اٹھارہ سال سے ہے ساتھ امامت خطابت اور درس و تدریس کی خدمات بھی سر انجام دینے کی سعادت حاصل ہے

الحمد اللہ اللہ کا خاص کرم ہے

مطب نام

اجمیری دواخانہ مرغزار کالونی

پیکو روڈ برکت چوک منڈی سٹاپ ملتان روڈ لاہور

## سفوف قشر

هوالشافی۔ اصلی السوس 5 تولہ۔ قشر قطونا 7.5 تولہ۔ مقدار خوراک ایک تا دو گرام۔

قبل از غذا ہمراہ آب تازہ۔





صبح دوپہر شام۔

فوائد و خواص۔ قروح معدہ و امعاء سوزش فم معدہ ورم کبد میں مفید ہے۔

مجرب و معمول مطب ہے۔

## دیسی سیٹرالن

هوالشافی۔ تخم ستیاناسی۔ دو حصہ۔ صمغ عربی۔ ایک حصہ۔

زیرو سائز کیپسول تیار کریں۔

ایک کیپسول صبح شام بعد از غذا استعمال کروائیں۔

ہر قسم کے زخموں کے لئے مفید ہے عرصے سے معمول مطب ہے۔

بنائیں اور دعاؤں میں یاد رکھیں۔

## حابس اعظم

هوالشافی۔ تخم کندنا سو گرام۔ رسوت مصفّٰی سو گرام۔ مردہ سنگ پچاس گرام۔

ترکیب تیاری۔ مردہ سنگ کو اتنا کھرل کریں کہ چمک ختم ہو جائے۔

اس کے بعد باقی ادویہ کو سفوف بنا کر مکس کر لیں۔

مقدار خوراک۔ ایک نمبر کیپسول۔ تین رتی صبح شام بعد از غذا ہمراہ دودھ۔

پہلی خوراک سے خون رک جائے گا۔

بارہا کا مجرب ترین ہے معمول مطب ہے۔

تعارف

حافظ محمد افضل بن حاجی محمد صادق پیدائش کی جگہ۔ سکھر

موجودہ رہائش۔ کراچی

حکمت کی تعلیم کہاں حاصل کی

لاڑکانہ شہر سندھ

کالج کا نام۔ تکمیل طبیہ کالج

کون سے سن میں کورس کیا

۰۰۰ پیدائش کی تاریخ ۰۵ ۰۴ ۱۹۷۳

ذات۔ قریشی

حکمت میں کیسے آئے۔

جب میں غالباً ۶ یا ۸ سال کا تھا والدہ محترمہ کا انتقال ہو گیا۔

والدِ محترم نے ماں بھی اور باپ بھی بن کر پالا۔

سنہ ۱۹۷۳ میں انھیں حج کرنے کی سعادت ملی مجھے اور ایک بہن بھی ہے ہم دونوں کو اپنے ایک دیرینہ دوست حکیم محمد عارفین کے ہاں چھوڑ کے گئے پھر ان کی فیملی سے وہ محبت ملی کے میں ان کے گھر کا ایک فرد بن گیا اور انکی محبت و تربیت سے آراستہ ہوتا گیا پریکٹیکل حکمت مجھے یہیں سے ملی جس پر میں اللہ کا بے حد شکر ادا کرتا ہوں۔

حکیم محمد عارفین کے بیٹے۔

حکیم محمد عرفان عارفین کی محبت اور شفقت اور توجہ سے اللہ نے مجھ جیسے ناکارہ انسان کو آپ جیسے قابل حکما اور شفیق اساتذہ،
حکیم محمد عرفان عارفین اور دیگر اساتذہ حکیم دین محمد بلوچ حکیم محمد اجمل خان حکیم شمس الحسن صاحبان میرے لیے رحمت بن گئے اللہ ان سب اساتذہ پر رحم فرمائے ایک بات اور اسی طرح قرآن پاک حفظ کرنے میں بھی ہمارے ہاں ایک بزرگ تھے





ان کا نام حکیم ابراہیم رزمی تھا ان کی نظر مجھ پر پڑی انھوں نے والد صاحب سے فرمایا کہ اسے قاری ظفر الحق کے پاس چھوڑ آؤ اس طرح اللہ نے وسیلے بنا دیے دونوں تعلیم کے آمین یارب العلمین
اللہ مجھے توفیق بخشیں کہ مخلوق کی خدمت اور حکمت کا پرچم بلند کر سکوں آمین

## اکسیر سیلان

ھوالشافی۔ کشتہ چاندی آب گھیر والا کشتہ قلعی در بھنگ شورہ کشتہ ابرک سفید برابر وزن لیکر عرق گلاب کی مدد سے اچھی طرح سرمہ ساں کریں پھر اس میں دانہ ھیل کلاں ادویہ کا چوتھائی وزن شامل کر کے دو رتی صبح شام شربت انجبار سے صبح شام خلوے معدہ دیں۔

اور حب سیلان خاص دو دو گولی۔

دن میں تین مرتبہ دیں قبض نہ ہونے دیں اگر ہو بھی جائے تو شربت بزوری سے چھلکا اسپغول دیں۔

## برائے اسپرم کی بڑھوتری کے لیے ہے

ھوالشافی۔ دودھ آدھا کلو۔ چلغوزے ۶ عدد۔ چھلکا اسپغول ۱۲ اسپون۔ چھوارے ۲ عدد

ترکیب تیاری۔ رات سوتے وقت دودھ میں چھواروں میں سے گٹھلیاں نکالکر ایک اسپون چھلکا اسپغول تین عدد چلغوزے ایک چھوارے میں بھر دیں۔ اور دھاگہ لپیٹ کر چھوارے کو اچھی طرح باندھ دیں۔

اور دونوں چھوارے دودھ میں ڈالکر چھوڑ دیں صبح سویرے یعنی نہار منہ ہلکی آنچ پہ پکا پکا کر جب دودھ ایک پاؤ رہ جائے پہلے چھوارے کھائیں۔ پھر دوودھ پی لیں اور دو عدد دیسی انڈے کھائیں۔

ناشتہ نہیں کرنا

تقریباً ۴۰ یوم استعمال کریں۔

انشاللہ نرینہ اولاد ہو گی۔



Scanned with CamScanner

نام: حکیم محمد ہاشم علی قادری۔ ولدیت: محمد حسین

جائے پیدائش۔ مکان نمبر 1041 ۔ محلہ سندھی گیٹ تلمبہ۔

تحصیل میانچنوں ، ضلع خانیوال

تاریخ پیدائش: یکم فروری انیس سو چوراسی

تعلیم: میٹرک تا ایف اے گورنمنٹ ہائیر سیکنڈری اسکول تلمبہ سے۔

بی اے بہاؤالدین زکریا یونیورسٹی ملتان سے۔

بی اے لیول پر ایک اضافی تعلیم بی ایس سی فوڈ مائیکرو بیالوجی علامہ اقبال

اوپن یونیورسٹی اسلام آباد سے۔

فاضل طب والجراحت اسلام۔ یہ طبیہ کالج ملتان سے۔

طب میں کیسے آئے

میں خاندانی طبیب تو نہیں ہوں لیکن میرے خاندان میں طبی علاج معالجہ کو بڑی اہمیت حاصل رہی ہے میرے دادا جان حافظ قمر دین رح کے پاس دور و نزدیک سے لوگ ٹائیفائیڈ بخار اور دیگر تکالیف کا دم کروانے جب تشریف لاتے تھے تو آپ رح انھیں دیسی جڑی بوٹیوں پر مشتمل نسخہ جات لکھ دیتے یا کسی اچھے طبیب سے ہی علاج کا مشورہ دیتے. میرے والد گرامی کوالیفائیڈ طبیب تو نہیں ہیں لیکن اپنے اساتذہ سے سیکھنے کی بناء پر وہ مویشیوں کے بہت اچھے طبیب ہیں. میٹرک کے امتحان دینے کے بعد میرے والد گرامی نے مجھے فضول کاموں اور لغویات سے محفوظ رکھنے کے لیے ہمارے محلہ کے ایک خاندانی طبیب استاد محترم حکیم غلام شبیر ناصر صاحب جن سے والد گرامی کے بہت اچھے تعلقات تھے کے پاس چھٹیاں گزارنے کے لیے بھیجا تھا لیکن خدا کی قدرت مجھ پر ایسی مہربان ہوئی کہ مجھے دکھ سے بھری ہوئی انسانیت کا طبیب بنا دیا. ۱۹۹۸ء میں میٹرک کا رزلٹ آنے کے بعد مجھے انھی اساتذہ اکرام نے آگے مزید پڑھنے کا نہ صرف مشورہ دیا بلکہ ایف اے کی کلاس میں مجھے داخل بھی کروایا اس طرح ان کے اس پیار اور محبت نے مجھے علم طب کو سیکھنے پر . مجبور کر دیا میں اسکول سے واپسی پر ان کے پاس مطب پر شام تک کام کرتا تا وہ میرے کام سے خوش ہو کر مجھے واپسی پر جیب خرچ بھی دیتے جسے میں اپنی تعلیم پر خرچ کرتا اسی طرح وقت گزرتا گیا اور میں ان کے مطب کا اہم ورکر بن گیا ۲۰۰۰ء میں ایف اے کا امتحان پاس کرنے کے بعد میرے اندر مزید تعلیم حاصل کرنے کا شوق پیدا ہوا تو میں نے ۲۰۰۳ء میں بہاؤالدین زکریا یونیورسٹی ملتان سے بی اے کا امتحان فرسٹ ڈویژن سے پاس کیا اس تعلیم کے ساتھ





دور نزدیک سے دکھ اور تکلیف کے ساتھ ساتھ ایلوپیتھک ڈاکٹروں کے علاج معالجہ . ساتھ میں مطب پر بھی کام کرتا رہا سے تنگ آکر جب مریض ہمارے مطب پر آتے تو استاد محترم ان کو تسلی دیتے اور انھیں بہتر اور سستا علاج لکھ دیتے، علاج کروانے سے وہ دوبارہ تندرست اور توانا ہو جاتے اور ان کے چہروں پر اک نئی زندگی کی مسکراہٹ نظر آتی۔ چونکہ مجھے مطب پر کام کرتے کافی عرصہ گزر گیا تھا اور اس دوران میں کشتہ سازی، دواء سازی وغیرہ سیکھ چکا تھا اور میرے دل ودماغ پر اس علم علم طب کی حقانیت اور سچائی اچھی طرح واضح ہو چکی تھی تو میں نے اس کو بطور پیشہ اپنانے کا فیصلہ کر لیا۔ لہذا میں نے ۲۰۰۳ میں اسلامیہ طبیہ کالج ملتان میں علم طب کے حصول کے لیے داخلہ لے لیا اور ۲۰۰۷ میں وہاں سے فارغ التحصیل ہوا۔ ۲۰۰۷ میں ہی میرے بہت ہی اچھے دوست سید افتخار علی کاظمی ملتان سے جنہوں نے میرے ساتھ ہی طب کا کورس مکمل کیا تھا مجھے علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی اسلام آباد سے بی اے لیول پر ایک اضافی ڈگری بی ایس. سی فوڈ مائیکرو بیالوجی کے مضمون پر داخلہ لینے کا مشورہ دیا اور یوں ہم دونوں دوستوں نے علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی اسلام آباد سے بی ایس سی فوڈ مائیکرو بیالوجی کا امتحان پاس کیا۔

مطب کا نام: فی الحال اپنا ذاتی مطب نہیں بنایا اساتذہ اکرام کے زیر دست مطب پر کام کر رہا ہوں

پتا: مکان نمبر 1041 محلہ سندھی گیٹ تلمبہ تحصیل میانچنوں ضلع خانیوال

طبی تجربہ (مدت) گیارہ سال

پیغام۔ طبیب اور مریض کے مابین جو رشتہ اور تعلق قدرت نے پیدا کر دیا ہے اس کو سمجھیں آج اس تعلق کو سمجھنے کی ضرورت ہے کیونکہ آج مریض کے لیے لفظ Patient کی بجائے Clint بولا جا رہا ہے۔

ایک اور اہم پیغام اپنے ملازمین کی ضروریات کا خاص خیال رکھیں تا کہ وہ بھی اس معاشرے کے بہتر افراد بن سکیں۔

## حب صرع

یہ استاد محترم حکیم عبد اللہ رح جہانیاں والوں کی کتاب کنز المجربات کا نسخہ ہے کئی بار کا آزمودہ ہے اس کی تین خوراکیں ہی مریض کو کافی ہیں۔

جنگلی خرگوش ایک عدد لیکر ذبح کر لیں ذبح کرنے کے بعد اس کا سر الگ کر لیں باقی گوشت کھالیں اب اس کے دونوں کانوں کو جڑ سے کاٹ کر اس پر موجود بالوں کو کسی موچنے وغیرہ سے خوب صاف کر کے اس کو قیمہ بنا کر چنے سے قدرے کم گولیاں بنالیں اور سائے میں خشک کر کے محفوظ رکھیں. مریض یا مریضہ کو دورہ کے وقت ایک گولی ورق طلاء سے لپیٹ کر مریض کو کھلا دیں دوسری گولی دوسرے ماہ اسی وقت اسی تاریخ کو ورق طلاء سے لپیٹ کر کھلا دیں تیسرے ماہ

تیسری خوراک اسی طرح کھلادیں۔ بفضل تعالیٰ مریض کو شفاء ہوگی اور انشاء اللہ اس کو زندگی بھر مرگی کا دورہ نہیں پڑے گا۔

## حب گردہ

هوالشافی۔ تخم زنجبیل۔ فلفل دراز۔ فلفل سیاہ۔ پوست آملہ۔ پوست بلیلہ۔ ناگر موتھا۔ ہر ایک 30 گرام گوگل 250 گرام۔ گوکھرو یا خار خسک اکلو گرام۔

ترکیب۔ سب سے پہلے گوکھرو کو کسی بڑے برتن کے اندر 11 کلو گرام پانی میں ڈال کر برتن کو آگ پر رکھ کر پکائیں جب پانی ڈھائی کلو گرام یعنی 2 کلو 500 گرام بچ جائے تو برتن اتار کر چھان لیں اب گوگل کو ململ کے کپڑے میں باندھ کر اس پانی کے اندر پکائیں گوگل آہستہ آہستہ اس پانی میں حل ہونا شروع ہوجائیگا یہاں تک کہ تمام گوگل پانی کے اندر حل ہو کر پانی گاڑھا ہو جائیگا اب اس پانی کے اندر مندرجہ بالا ادویات پاؤڈر شدہ ڈال کر خوب حل کریں اور اسے گاڑھا ہونے دیں یہاں تک کہ گولی بنانے کے قابل ہو جائے برتن کو آگ سے اتار لیں اور دواء کو ٹھنڈا ہونے دیں اب اس کی چنے برابر گولیاں تیار کریں۔

استعمال۔ ایک گولی صبح وشام ہمراہ آب تازہ زیادہ تکلیف ہو تو دو گولی بھی کھلا سکتے ہیں۔

فوائد۔ درد گردہ، ریح گردہ۔ پیشاب کی رکاوٹ، پیشاب کا قطرہ قطرہ آنا، پیشاب میں خون آنا، پیپ آنا، پیشاب کا گدلا آنا، پیشاب میں جلن، جریان، احتلام۔ گردہ مثانہ کی پتھری۔ پراسٹیٹ گلینڈز کی سوزش کو کم کرنے میں مفید ہے علاوہ ازیں اس نسخہ کے بے شمار فوائد ہیں۔

## حابس الدم سیاہ

هوالشافی۔ تخم مغز کنول ڈوڈہ۔ الائچی خورد۔ سرمہ سیاہ ڈلی والا۔

ترکیب۔ تمام ادویات برابر وزن لیں اس کو کوٹ چھان کر پاؤڈر کرلیں۔

استعمال۔ 3 گرام ہمراہ شربت انجبار دن میں تین بار استعمال کروائیں۔

فوائد۔ ہر قسم کے جریان خون میں مفید ہے مثال کے طور پر نکسیر، کثرت حیض، نفث الدم یعنی تھوک میں خون آنا۔





ڈاکٹر حکیم طاہر جان سعید

ضلع چارسدہ

پروفیشنل ایف ٹی جے (1999 تا 2003) گولڈ میڈلسٹ۔

روزنامہ نوائے وقت 2 فروری 2003

اکیڈمک۔ پی ایچ ڈی (اردو لسانیات یونیورسٹی آف پشاور)۔

بیچلر اینڈ ماسٹر ان ایجوکیشن

سکول کے زمانے سے ایک حکیم صاحب کے دواخانے پر اخبار کے مطالعے کے لیے آتا تھا۔ دیکھا دیکھی طب سے شغف پیدا ہوا۔ میٹرک کے بعد تعلیم کے ساتھ سیکنڈ ٹائم پر ان کی عرصہ 6 سال تک شاگردی کی۔

مطب طاہر دواخانہ عالم خان مارکیٹ شبقدر، ضلع چارسدہ

تاحال 20/3/1996

مختصر پیغام یہ ہے کہ

انسان کے صحت کے مسائل تب حل ہونگے جب طب یونانی (مشرقی) کو سرکاری (اقوام متحدہ) سرپرستی میں تعصب کی عینک اتار کر طبی محققین کے ذریعے جدید خطوط پر استوار کیا جائے۔

## معین حمل

هوالشافی۔ مرمکی اور نوشادر ہم وزن 5 گرام کی ایک خوراک صبح اور شام نہار منہ ہمراہ آب تازہ۔۔ ہر قسم ورم رحم اور متعلقات کے لیے اکسیر۔۔ معین حمل۔ اور بیسوں فوائد ہیں۔

## لوبلڈ پریشر اعصابی امراض اور کمزوری

<u>هوالشافی</u>۔ سلاجیت اصلی 40 گرام، کشتہ فولاد 40 گرام، کچلہ مدبر 40 گرام، مرچ سیاہ 20 گرام اور زعفران ناب عرق نفوح 10 گرام۔۔ باریک سفوف 500 ملی گرام کیپسول دودھ کے ساتھ۔۔ خوراک مزاج کے مطابقت کے ساتھ کم بیش۔ لوبلڈ پریشر، اعصابی امراض اور کمزوری، بے شمار بلغمی امراض۔

## کمی خون کے لیے لاجواب ہے

<u>هوالشافی</u>۔ ہیرا کسیس + سوڈا شیریں۔

الگ الگ پانی میں حل کر کے پھر ملائیں۔ ایک دن پڑا رہنے دے۔۔ پھر اوپر والا پانی نتھار کر بقیہ دوائی ہلکی آنچ پر خشک کر کے سفوف حاصل کریں۔۔ 1 تا 3 گرام دودھ کے ساتھ امراض جگر اور بالخصوص کمی خون کے لیے لاجواب ہے۔







نام: محمد شاہ
ولدیت۔ سردار محمد قوم۔ سیال
تاریخ پیدائش۔ 1990/03/22
اکیڈمک۔ تعلیم۔ میٹرک۔ 2006
پروفیشنل۔ فاضل طب وجراحت (2008 تا 2012)
طب سے خاندانی طور پر منسلک
نانا جی حکیم ماموں جی حکیم۔ ذاتی مطب۔ مطب شاہد سردار
اڈا گوٹھ شاہ محمد تحصیل خیرپور ٹامیوالی
جن سے استفادہ حاصل کیا
حکیم ظہور احمد جنجوعہ صاحب۔ ہیومیو ڈاکٹر قمر السلام صاحب
حکیم محمد مقبول انجم صاحب۔ حکیم ناصر علی چاولہ صاحب
حکیم غلام حسین سکھیرا صاحب۔ طریقہ علاج۔ ثلاثہ وار بعہ۔

## صفراوی علامات کے لیے بہترین ہے

<u>هوالشافی</u>۔ گوکھرو 100 گرام۔ میٹھا سوڈا 50 گرام۔ سہاگہ بریاں 50 گرام۔ اعصابی غدی مزاج۔

<u>مقدار خوراک</u> 250/500 صبح دوپہر اور رات

صفراوی علامات کے لیے بہترین ہے

## اعصابی غدی نسخہ

<u>هوالشافی</u>۔ ہلدی 100 گرام۔ ریٹھا 100 گرام۔ شیر مدار 20 گرام

مزاج اعصابی غدی۔

<u>مقدار خوراک</u>۔ 150/250 صبح شام۔

## طلا خاص

<u>هوالشافی</u>۔ پارہ 10 گرام۔ زنجبیل 40 گرام۔ سادہ وزلین 50 گرام۔

<u>مزاج</u>۔ غدی عضلاتی۔

حکیم صدی احمد فاروق

ولدیت۔ احمد علی

جائے پیدائش۔

چکنمبر 239ر ب ہرلاں تحصیل و ضلع فیصل آباد

تاریخ پیدائش۔

20-12-1986

تعلیم۔ فاضل طب والجراحت

20092013تا

nct QH -31771a

phc=r09207

پاکستان طبیہ کالج فیصل آباد

طب میں کیسے آئے

قدرتی طور پر بچپن سے ہی شوق تھا میٹرک کے بعد پروفیشنل اختیار کیا

مطب کا نام

الفاروق دواخانہ

پتہ۔ چکنمبر 239ر ب ہرلاں فیصل آباد

## حب انمول

ھوالشافی۔ پھٹکری سفید 15 تولہ پھٹکری سرخ 15 تولہ۔ نیلا تھوتھا تولہ

تیاری۔ تمام اجزاء کو علیحدہ باریک پیس لیں دونوں پھٹکری کو مکس کر لیں تو آدھی نیچے درمیان نیلا اوپر پھٹکری رکھیں نیچے آگ جلائے جب پانی خشک ہو جائے تو اس کو باریک پیس لیں 500 ملی گرام صبح شام دیں





ٹک۔ پیپ زخم تر خارش۔

کا بدل ہے inj oxidil پس سل بہت کام کی چیز ہے۔

## فولادی کیپسول

ھوالشافی۔ جیرا کیس 6 تولہ نوشادر 12 تولہ۔ سندھ 24 تولہ۔

سب ادویہ کو باریک پیس لیں۔

خوراک۔ 500 ملی گرام 1—1 دیں۔

hb۔

کے لئے مفید ہے خون کی کمی دنوں میں پوری ہو جائے گی۔

## h قاصری

ھوالشافی۔ سیندھ 120 گرام اجوائن 500 گرام۔ کچری 250 گرام۔ بائی کارب 120 گرام۔ گھاس 100 گرام نوشادر 50 گرام۔ نمک سیاہ 50 گرام۔ سمندری نمک 50 گرام۔ ست پودینہ 3 گرام۔ ست اجوائن 3 گرام

سب ادویہ کو باریک کر لیں۔

فائدہ۔ معدہ کے جملہ امراض کیلئے مفید ہے

نوٹ۔ نوشادر کا مستوں سے لیں

حکیم عبدالحمید کوٹ ادو ضلع مظفر گڑھ طالب علم سیکنڈ ایئر

## گردوں کی پتھری کیلئے

ھوالشافی۔ زیتون شہد لیموں کا رس۔

دو دو چمچ ملا کر خالی پیٹ دیں۔

گردوں کی پتھری کیلئے دوسرے دن بوتل میں ریت کے ذرات خود دیکھیں

جوڑ درد قبض کشا اکسیر معدہ

ھوالشافی۔ سہاگہ کالی مرچ صبر اجوائن خراسانی کالی زیری

ترکیب۔ ہموزن سفوف بنالیں۔

500 ملی گرام کیپسول صبح شام پانی میں ایک بار۔

خواص جوڑ درد قبض کشا اکسیر معدہ۔

## پیٹ کے امراض کیلئے

ھوالشافی۔ کالا نمک لاہوری نمک کالی مرچ پودینہ دار چینی سونف اجوائن سونٹھ قلمی شورہ نوشادر ٹاٹری لیموں

سب ایک ایک تولہ صرف ٹاٹری لیموں دو دو ماشہ تمام کا سفوف بنالیں۔

2 ماشہ کھانے کے بعد پانی سے۔

فوائد۔ پیٹ کے امراض مفید پایا ہے۔

نوٹ بلڈ پریشر کے مریض نمک نہ ڈالیں۔





حکیم محمد اسلم شاہ گیلانی

ولدیت پیر سید عبدالرحمن شاہ گیلانی

تاریخ پیدائش 5 جون 1979

فاضل طب والجراحت - F.Sc

انجمن حمایت اسلام طبیہ کالج لاہور

گیلانی دواخانہ کوٹ پنڈی داس ضلع شیخوپورہ۔ ابتداء دواخانہ مارچ 2002

پسندیدہ طبی شخصیت

جناب حکیم محمد سعید مرحوم

جناب حکیم ایم اجمل خان مرحوم

ذاتی لائبریری

تقریباً ایک ہزار طبی کتب

اردو۔ انگلش۔ فارسی

طبی شخصیات جن سے ملاقات ہوئی اور استفادہ کیا

جناب حکیم حافظ طاہر محمود بٹ صاحب

ڈاکٹر منیر النبی صاحب اجمل دواخانہ

حکیم اعجاز فاروقی صاحب قریشی

جناب پروفیسر حکیم منظور احمد ڈاہا صاحب طبیہ کالج لاہور

جناب حکیم محمد یاسین صاحب دنیاپور والے

## جدوارین

ھوالشافی۔ جدوار۔ عود صلیب۔ عقر قرحا۔ برہمی۔ اسگند۔ اسطوخودوس۔ کشتہ مرجان۔

تمام اجزا بہترین اور ہم وزن لیں۔

نہایت باریک سفوف تیار کریں۔ اور ۵۰۰ ملی گرام والے کیپسول بھریں۔

فالج لقوہ نسیان ضعف اعصاب میں مجرب ترین ہے عرصہ ۱۵ سال سے زیر استعمال ہے

مقدار خوراک۔ ا سے ۲ کیپسول صبح و شام

## نقرئی کیپسول

ھوالشافی۔ قرنفل ۱۲ گرام۔ دانہ الائچی خورد ۱۲ گرام۔ کشتہ نقرہ ہمدرد ا گرام۔ سفوف تیار کر کے ۲۵۰ ملی گرام کیپسول بھریں۔

مقدار خوراک 1 سے 2 کیپسول صبح و شام

حرارت غریزی کو بڑھاتی ہے لو بلڈ پریشر میں مجرب ہے مصفی خون ہے

## دہانسہ

ھوالشافی۔ ہلدی ثابت ہم وزن سفوف تیار کریں ہزار ملی گرام کیپسول بھریں مقدار خوراک ا سے ۲ کیپسول صبح دوپہر شام۔

اس کو ہم کرکومین کیپسول کے نام بناتے ہیں۔ شوگر کے زخم کے لیے ایلویرا جیل ۴۰ ملی گرام کے ساتھ۔

کیسٹرول کی زیادتی میں آب لہسن کے ساتھ۔ کھانسی میں گڑ کے ساتھ۔ خون کی خرابی میں عرق مصفی خون کے ساتھ۔

مجربات گیلانی دواخانہ میں سے خاص تحفہ ہے تیار کریں اور دعاؤں میں یاد رکھیں

## محافظ قلب

ھوالشافی۔ گوگل۔ تخم پیاز۔ اجواین دیسی۔ ارجن چھال۔ گڑمار۔ بہمن سرخ۔ کلونجی۔ لہسن خشک۔

تمام ادویہ ہموزن لے کر باریک سفوف تیار کریں اور ہزار ملی گرام کیپسول تیار کریں

مقدار خوراک۔ ایک سے دو کیپسول صبح دوپہر شام۔

کیسٹرول کی زیادتی ذیابیطس جوڑوں کا درد امراض قلب۔ ہائی بلڈ پریشر موٹاپہ میں مجرب تریں ہے اور خاص طور پر جب یہ سب ایک ساتھ جمع ہوں تو یہ ایک دوا کافی ہے

امراض قلب میں دواالمسک معتدل جواہر دار کے ساتھ۔ جوڑوں کے امراض میں معجون سورنجان کے ساتھ۔

موٹاپہ میں عرق مہزل یا سفوف مہزل کے ساتھ۔ طبیب اپنی حذاقت سے اس سے اور بھی فوائد حاصل کر سکتا ہے۔





نام حکیم ملک محمد عمران جوڑا ہے۔

اور میں ساہیوال ضلع سرگودھا کا رہنے والا ہوں۔

میرے مطب کا نام الرفیق دواخانہ ہے۔

جو کہ چوہال تحصیل ساہیوال میں 2009 سے قائم ہے۔

اور اور اس عرصہ سے علاقے میں خدمت خلق میں مصروف ہوں۔

نیشنل کونسل فار طب رجسٹریشن .R1581 اور الحمد اللہ رب العالمین ہمارا یہ مطب ہیلتھ کیئر کمیشن رجسٹریشن نمبر

رجسٹرڈ ہے QH26999A نمبر

فون نمبر۔03006311710

## منہ سے بدبو آنا

آجکل ہمارے یہ مرض کافی پھیل رہی ہے اس مرض کی سب سے بڑی وجہ ماخودہ ہے. اس کے علاوہ بد ہضمی پھیپھڑوں کے زخم معدہ اور رحم میں تعفن اور لہسن پیاز کے کھانے سے بھی منہ میں بدبو آنے لگتی ہے علاج۔ ہر کھانا کھانے سے پہلے مسواک ٹوتھ برش کریں اس کے علاوہ نیم کے پتے سایہ میں خشک شدہ دس تولہ مرچ سیاہ بیس تولہ. نمک لاہوری چار تولہ. سب کا سفوف بنا کر رات کو دانتوں پر ملیں اس کے علاوہ نوشادر فلفل دراز الائچی خورد تمام ادویہ ایک ایک تولہ باریک سفوف تیار کریں اور ایک ماشہ بعد از غزا صبح دوپہر اور رات کو استعمال کریں۔

## منہ پھر جانا لقوہ

اس مرض میں چہرہ ایک طرف سے مفلوج ہو کر غیر طبعی طور پر دوسری طرف کھچ جاتا ھے. جس سے دونوں لب اور ایک آنکھ کی پلکیں خوبی سے نہیں ہل سکتیں

وجوھات۔ سردی لگنا. رقیق بلغمی مواد کا چہرہ کے اعصاب پر گرنا. دماغی امراض. کمزاری اعصاب. آتشک وغیرہ

علاج۔ علاج فالج کے اصول پر کریں۔ دار چینی۔ عقر قرحا۔

لونگ مساوی وزن میں چبوائیں صبح وشام۔

اور ساتھ مندرجہ زیل روغن کا استعمال کروائیں۔

موم سفید دو تولہ کو کیسٹر آئیل چھ تولہ میں پگھلا کر فرفیون, جند بید ستر, مصطگی, سورنجاں تلخ, ھر ایک چھ ماشہ کو باریک پیس کر کیسٹر آئیل میں ملادیں۔

اور صبح وشام مالش مقام ماؤف پر مالش کریں۔

## دادرنگ ورم

یہ ایک مشہور متعدی جلدی مرض ھے جو دائرہ کی صورت میں ھوتی ھے

وجوھات۔ خرابی جگر, بد ہضمی, ملیریائی بخاروں کے زہریلے اثرات بعض دفعہ تندرست بندہ کو متاثرہ شخص سے چھوت لگنے پر عارضہ ھو سکتا ھے

علاج۔ بیرونی طور پر رال سفید تین تولہ۔ قلمی شورہ دو تولہ۔ پھٹکڑی سفید دو تولہ۔ نوشادر ٹھلی دو تولہ۔

تمام اجزا کو باریک پیس کر گولیاں بقدر کنار دشتی بنائیں اور گائے کے دودھ کے ساتھ مقام داد پر گھس کر لیپ کریں. دن میں دو بار ضماد کرنا کافی ھے۔

کسی قدر خراب داد یا چھاجن ھو انشاء اللہ ایک ہفتہ میں آرام آجائے گا۔





حکیم قیصر محمود

0300-9888144

جلالپور جٹاں خاص۔ تحصیل و ضلع گجرات۔ پنجاب

فاضل طب والجراحت 2014

اجمل طبیہ کالج راولپنڈی

ہاؤس جاب ٹریننگ تھراپی 2012 اجمل طبیہ کالج راولپنڈی

ہاؤس جاب ٹریننگ تھراپی 2014 اسلام آباد طبیہ کالج راولپنڈی

استاد محترم جناب

حکیم ھارون اعظم نیازی صاحب۔

حکیم میر ونس صاحب

کی زیر نگرانی میں بہت کچھ سیکھنے کا موقع ملا اور ان کا دست سایہ ہمیشہ میرے سر پر سلامت رہے

ذاتی وجوہات کی بنا پر ابھی دواخانہ نہیں بنا سکا لیکن آن لائن اور گھر میں پریکٹس کامیاب جاری ھے

## حب اطریفل

حوالشافی۔ اطریفل مدبر 1 تولہ۔ فلفل سیاہ 1 تولہ۔ فلفل دراز 1 تولہ۔

ترکیب تیاری۔ تینوں اجزاء کو مثل غبار کر کے ھمراہ آب حبوب بقدر دانہ مونگ تیار کر لیں۔

مقدار خوراک۔ ایک تا دو حب ھمراہ آب تازہ یا شیر گائے بعد از غذا۔

ہدایت۔ چالیس سال کے افراد کو مفید ہے۔ نوجوانوں کو بلا اشد ضرورت نہ کھلائیں۔

فوائد۔ وجع المفاصل۔ اعصابی اور ریحی دردوں میں مفید ہے۔

### سرد مزاجوں کیلئے مقوی باہ

ھوالشافی۔ سفوف عقر قرحا۔ عقر قرحا 1 تولہ۔ زرد چوب 1 تولہ۔ ساگنگنی 1 تولہ۔

ترکیب تیاری۔ تینوں ادویہ کا باریک سفوف کرلیں۔

مقدار خوراک۔ ایک ماشہ سفوف ہمراہ شیر گائے رات سوتے وقت کھلائیں۔

فوائد۔ سرد مزاجوں کیلئے مقوی باہ۔ دافع سرعت انزال ہے۔

### سفوف ممسک

ھوالشافی۔ تالمکھانہ۔ موصلی سفید۔ بہمن سفید۔ بہمن سرخ۔ ثعلب پنجہ۔ ثعلب مصری۔ سبوس اسبغول

ہر ایک تولہ تولہ۔

ترکیب تیاری۔ جملہ ادویہ کو سفوف کرکے 20 پڑیا بنالیں۔

مقدار خوراک۔ ایک پڑیا روزانہ ہمراہ شیر گائے کھلائیں

فوائد۔ ممسک منی ہے۔ گرم مزاجوں کی باہ کو قوت دے گا۔





نام۔ حکیم محمد وقار۔ ولدیت۔ حکیم افتخار احمد

جائے پیدائش۔ سرگودہا

تاریخ پیدائش۔ 29-11-1990

اکیڈمک۔ تعلیم ایم اے اسلامیات (2014-15) (پنجاب یونیورسٹی لاہور

(ایم ایڈ (علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی

پروفشنل تعلیم۔ فاضل طب و جراحت (2008 سے 2011) (القادر طبیہ

کالج سرگودہا)

طب میں کیسے آئے۔ طب سے خاندانی طور پر منسلک ہوں، میرے

دادا (حکیم محمد نذیر)، والد (حکیم افتخار احمد)، چاچا (حکیم محمد ارشد) حکیم ہیں

اساتذہ اکرام

حکیم افتخار احمد۔ حکیم محمد خان ہنجر۔ حکیم محمد ارشد۔ حکیم عبد الرافع

مدنی دواخانہ ہجن تحصیل کوٹ مومن ضلع سرگودہا مطب کا نام۔

طبی تجربہ (مدت) 5 سال

### سفوف ہاضم

ھوالشافی۔ آملہ۔ بہیڑہ۔ ہرڑ۔ سناکی۔ پودینہ۔ نوشادر۔ اجوائن۔ سونف۔ زیرہ۔ نمک سیاہ۔

تمام اجزا ہموزن پیس لیں بس تیار ہے۔

1 ماشہ کھانے کے بعد ہمراہ آب تازہ۔

### سفوف برائے لیکوریا، سیلان الرحم

ھوالشافی۔ اقاقیا۔ گل نار۔ کمرکس۔ سپاری کاٹھی۔ ماجو۔ پھٹکری بریاں۔

پھٹکری کے علاوہ سب کوٹ چھان لیں. پھر پھٹکری کو توے پر بریاں کر کے پیس لیں اور مکس کرلیں بس تیار ہے۔

1 ماشہ صبح شام ہمراہ آب تازہ۔

نوٹ۔ یہ دوا خشکی کرتی ہے. دوا کے ساتھ مکھن گھی کا استعمال کروائیں۔

### سفوف برائے دمہ بلغمی کھانسی

ھوالشافی۔ سنامکی پاؤ۔ ہڑ زرد پاؤ۔ ہڑ سیاہ پاؤ۔ پھٹکری پاؤ۔ حنظل پاؤ۔ بادیان پاؤ۔ نوشادر پاؤ۔ تخم دھتورہ آدھ پاؤ۔ پیس لیں بس تیار ہے

1/2۔ ماشہ ہمراہ آب تازہ

**حکیم / ہومیوپیتھک ڈاکٹر محمد منصور الحق قریشی صدیقی۔**

خلیفہ اول جناب ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی نسل سے تعلق کی بنا پر۔
معلوم تاریخ میں ہمارے خاندان میں علماء، عالمات، حافظ قرآن۔
حافظات، اساتذہ اور حکماء کرام ہی گزرتے اور بنتے رہے ہیں۔
الحمد للہ پیدائش جون 1960 بمقام راجوڑی مقبوضہ کشمیر
کہ جہاں پکانے کے لیے آج بھی جڑی بوٹی ہی کا استعمال ہوتا ہے۔
جنگلی ادرک تک دستیاب ہوتی ہے۔ جنگ ستمبر 1965 کے مابعد ہجرت کے
نتیجہ میں میرپور آزاد کشمیر میں سیٹل ہیں۔
والد مرحوم و مغفور حکیم مولانا محمد عبد الکریم اور دادا جی محمد حسین مرحوم و مغفور مقبوضہ ریاست جموں و کشمیر کے مایہ ناز
حکیم گزرے۔ میں نے 1994ء میں راجپوت کالج گوجرانوالہ سے DHMS کیا۔

**چشمہ**

**ھوالشافی۔** چرائتہ۔ شاہترہ۔ منڈی۔ ہریڑسیاہ۔ (چشمہ) عناب۔ عشبہ۔ سرپھوکہ سب ہم وزن اشیاء لیں، اور شربت
بطریق معروف تیار کریں۔ کمال درجہ کا مصفیٔ خون ہے

**برائے اعصابی کمزوری**

**ھوالشافی۔** کلونجی۔۔ اجوائن دیسی۔ میتھرے۔ ہالیوں۔ برابر وزن دردرہ سفوف اعصابی کمزوری، جسمانی دردوں کے
لیے، ایک چائے والی چمچ بعد نان خوردن پانی سے۔ کثیر الفواید نسخہ ہے۔

**دواء بند نزلہ کمالی**

احمد کمال خان ایک دوست نے دیا دوستی کی قدر میں کمال کا نسخہ اس لیے کمالی نوشادر ٹھیکری۔ دو تولہ۔ گندھک آملہ سار
دو تولہ۔ اجوائن دیسی دو تولہ۔ اسطوخودوس تین تولہ سفوف۔ پانچ سو ملی گرام کیپسول ہمراہ عام قہوہ یا تیز گرم پانی سے
بوقت شدت اور خاص کر بوقت شب۔ اللہ شافی میرے منفرد نسخہ جات مدتوں یاد رکھے جائیں گے ان شاء اللہ۔





**حکیم / ہومیو ڈاکٹر زاہد مشتاق۔**

سترہ سال سے لاہور مین ہومیو پریکٹس کر رہا ہوں۔
2017۔ مین فاضل طب و جراحت کا ڈپلومہ حاصل کیا۔
عرصہ دس سال سے
B. Ed،MA ، ثلاثہ کے حکیم صاحب کی پاس جا رہا ہون تعلیم اکنامکس

**بخار کے لیے**

بخار کے لیے یہ میرا مجرب ھے صبح سلفر اور پائرو جینیم ۳۰، دوپہر کو تیوبر کولینم ۲۰۰، رات کو کارسینوسن ایم ایک دن
مین بخار اتر جاتا ھے۔

**السریٹو کولائٹس**

السریٹو کولائٹس پہلے دن آرسینک سی ایم ایک دن بعد کارسینوسن ون ایم پھر دوبارہ پندرہ دن بعد دھراتا ھی سلفر ھر دس
دن بعد استعمال کرواتا ھون روزانہ استعمال کیلیئے ارسینک اور مرک سال تیس طاقت روزانہ صبح اور کالو سنتھس اور
پیتیشیا تیس طاقت شام کو استعمال کرواتا ھون ان دواون کے بھت اچھی اثرات ہیں انتریون کا کینسر تک ان سی شفا ھوئی
ھے۔

**شیر خوار بچون کی قبض کیلیے**

شیر خوار بچون کی قبض کیلیے چاھے ایک ھفتہ تک بھی پاخانہ نا آتا ھو۔
اوپیم، پلمبم اور نکس وامیکا یہ سب تیس طاقت مین دن مین تین مرتبہ استعمال کروائیں۔

**حکیم محمد عتیق الرحمان**

علوی دواخانہ

کوٹ اسلام

تحصیل کبیر والا ضلع خانیوال تقریباً 8 سال سے حکمت سیکھ رہا ہوں

8 بجے سے 1 بجے تک اپنے استاد محترم حکیم مولوی محمد رفیق رحمۃ اللہ علیہ

کی دکان صدیقی دواخانہ پے کام کرتا ہوں۔

2 بجے سے عشاء تک اپنے علوی دواخانہ پے پریکٹس کرتا ہوں

پنجاب طبیہ کالج جھنگ کلاس سوئم کا طالب علم ہوں

**جریان زکاوت حس سوزاک**

**ھوالشافی۔** پھٹکری 1 پاؤ۔ سندھور 1 پاؤ۔

ان اجزاء کو تھوڑی بڑی ہنڈی میں ڈال کر گلحکمت کریں خشک ہونے پے 20 کلو کی آگ دیں ۵۰۰ ملی گرام کا کیپسول صبح کی

کے ساتھ شام دودھ کے ساتھ استعمال کروائیں جریان زکاوت حس سوزاک پر اچھا رزلٹ ہے۔

**داڑھ کا درد**

**ھوالشافی۔** کوڑ انڈیا کالی زیری ھم وزن باریک پیس لیں درمیانے کیپسول تیار کرلیں صبح دوپھر شام نیم گرم پانی کے ساتھ

یا چائے کے ساتھ استعمال کریں۔





**حکیم محمد افضل**

نام: حکیم محمد افضل

مطب مقیت ملت چوک فیصل آباد

(HCC) رجسٹریشن نمبر: 43039

**ایلوپیتھی سے لاعلاج لوگوں کیلئے برائے خشک دمہ**

**ھوالشافی۔** رائی۔ 4 تولہ۔ اجوائن۔ 4 تولہ۔ بابچی۔ 4 تولہ۔ مغز جمال

گوٹہ۔ 1 تولہ۔ گندھک آملہ سار۔ 12 تولہ

تمام کا سفوف بنا کر 500 ملی گرام کے کیپسول بھر لین۔ رات کھا کھانے کے

ایک گھنٹہ بعد ایک تا دو کیپسول پانی کے ساتھ استعمال کریں۔ اس کے استعمال کے بعد 4۔ 5 گھنٹے تک سفر نہ کرے۔

**برائے جریان**

**ھوالشافی۔** کچلہ مدبر۔ 1 تولہ۔ بابچی۔ 8 تولہ۔ حرمل۔۔ 16 تولہ۔ حلیلہ سیاہ بریاں۔ 5 چھٹانک۔ شھد۔ آدھا کلو

چینی۔ ڈیڑھ کلو۔

تمام دواؤں کو پیس کر معجون بنالیں کھانے کے ایک گھنٹہ بعد ایک چمچ ہمراہ پانی روزانہ استعمال کریں۔

**نسخہ برائے لاعلاج تبخیر**

**ھوالشافی۔** شنگرف رومی۔ 1 تولہ۔ جائفل۔ 1 تولہ۔ قرنفل 2 تولہ۔ دار چینی 1 تولہ۔ عاقر قرحا 1 تولہ۔ فلفل دراز 2

تولہ۔ زنجبیل 2 تولہ۔

اول شنگرف کو باریک پیس لین۔ بعد میں تمام اجزا کو پیس کر مکس کر کے شھد میں ملا کر معجون بنالیں۔ چائے والا ایک

چوتھائی چمچ ہمراہ پانی۔ صبح شام۔

**حکیم قمر الغفور**

قاسمی طبیہ کالج کراچی FTJ from

مطب گھر پر ہی ہے عرفات ٹاؤن لانڈھی کراچی

## پراسٹیٹ کیلئے

پراسٹیٹ بڑھ کر پیشاب بند کردے۔ جسم کے کسی حصہ میں غدود بڑھ جائیں۔
خنازیر کھچرالی وغیرہ کے لیے بارہا کا معمول ہے

**ھوالشافی۔** رسکپور ایک تولہ کو بیس تولہ آب کنوار میں تھوڑا تھوڑا کرکے
کھرل خشک کریں پھر مغز تخم سرس ڈھائی تولہ کپڑ چھان کرکے ملا کر خوب کھرل کریں۔
ایک رتی بالائی یا مکھن میں بعد از غزا دن میں ایک بار یا زیادہ تکلیف کی صورت میں دو بار۔

نسخہ نمبر 2 .

## حب ناسور

ایک عدد جنگلی جاہ لیکر پیٹ صاف کرکے سفوف بنالیں۔

**ھوالشافی۔** سفوف جاہ خشک 2 تولہ۔ گیرو 2 تولہ گڑھ تین سالہ 2 تولہ
جنگلی بیر برابر گولی بنالیں۔

دو گولی صبح خالی پیٹ آب تازہ سے دیں۔

خنازیر گھمبیر ناسور زخم گھمبیر کے لے اکسیر ہے زخم پر مغز ریٹھہ سرسوں کے تیل میں جلا کر لگائیں۔

## لال قطرہ مقوی باہ طوفان بدتمیزی

**ھوالشافی۔** سم الفار 1 تولہ۔ بچھناک مدبر 1 تولہ۔ کچلہ مدبر 1 تولہ۔ پوست بیخ کنیر سفید تازہ 8 تولہ
زعفران 3 ماشہ۔ رتن جوت 3 ماشہ

پانچ سیر دودھ گاؤ میں ڈول جنتر پکائیں جب تین سیر رہ جائے تو اتار لیں ضامن لگا کر مکھن نکال کر نرم آگ یا دھوپ میں گھی تیار کریں۔

ایک سے دو قطرہ 5 تولہ مکھن میں کھلائیں دن میں ایک بار ناشتہ کے بعد۔





**تعارف فیض الحسن**

0332-4600981

(فاضل طب والجراحت 2017)

1999 سے طب کے شعبہ سے وابستگی

تحصیل شاہ پور ضلع سرگودھا

## جریان کیلئے

**ھوالشافی۔** سمندر سوکھ۔ بیج بند۔ تالمکھانہ۔ تخم لاجونتی۔ تخم سریالہ۔ تخم کاہو
ہر ایک برابر وزن لے کر سفوف بنالیں۔

**خوراک۔** 1 تولہ ہمراہ دودھ صبح کے وقت نہار منہ استعمال کرائیں۔ ایک گھنٹہ بعد ناشتہ کریں۔
خشک سرد مزاج کا نسخہ ہے۔

**فوائد۔** جریان اور ذکاوت حس پر کام کرتا ہے۔ اساک بھی پیدا کرتا ہے۔
میں یہ نسخہ 2001 سے استعمال کروا رہا ہوں۔ کبھی ناکامی نہیں ہوئی اللہ کے فضل سے۔

## درد گردہ کیلئے

**ھوالشافی۔** سونٹھ۔ میتھرے ہر ایک 25 گرام۔ زردی بیضہ 1 عدد
1 پیاز کے پانی میں زردی مکس کر کی باقی ادویہ کا سفوف ملا کر بڑے چنے برابر گولی بنالیں۔ چھاؤں میں اچھی طرح خشک کرلیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال۔** چائے کی پتی کے ساتھ صبح شام 10 دن تک 1 ' 1 گولی دیں شدید درد کی صورت میں 2 گولیاں اکٹھی دیں۔

**فوائد۔** درد گردہ کو فورن آرام آجاتا ہے۔ کئی بار کا آزمودہ نسخہ ہے۔

## مقوی معدہ کبدی

**ھوالشافی۔** جلوتری 1 تولہ۔ دار چینی 4 تولہ۔ تیزپات 5 تولہ۔ سفوف بنالیں۔

**خوراک۔** ایک تا تین ماشہ پانی کے ساتھ دیں۔

عضلاتی غدی مزاج کا نسخہ ہے۔

**فوائد۔** مقوی معدہ و امعاء ہے۔
نفخ شکم اور قراقر ختم کرتا ہے۔ اعصابی مزاج لوگوں کی متلی اور قے کا خاص الخاص نسخہ ہے۔ پہلی خوراک سے متلی اور قے رک جاتی ہے چاہے 4 ماہ سے ہی کیوں نہ رک رہی ہو۔ اللہ کے فضل سے
اس کے علاوہ بھوک بڑھاتی ہے اور دستوں کو روکتی ہے۔

حکیم فضل سبحان آفریدی

فاضل طب وجراحت

فاضل قانون مفرد اعضاء

میرا تعلق خیبر پختونخوا پشاور باڑہ خیبر ایجنسی سے ہے۔

پشاور یونیورسٹی سے ایم اے اسلامیات کیا ہے۔

خیبر طبیہ کالج پشاور نوتھیہ سے چار سالہ کورس فاضل طب وجراحت کیا۔

قانون مفرد اعضاء کے سند موڑ ایمن آباد گوجرانولہ شبیر احمد راں کے کالج سے کیا

اللہ تعالیٰ کا فضل اور احسان ہے قانون مفرد اعضاء کا پریکٹس کرتا ہوں۔

آج کل متحدہ عرب امارات دوبئی میں دواخانہ چلا رہا ہوں۔

## سلاجیتی وشوگر

**ھواشافی**۔ جلوتری 60 گرام۔ حرمل 60 گرام۔ خراطین 60 گرام۔ کلونجی 60 گرام۔ لونگ 60 گرام۔ کچلہ مدبر 30 گرام۔ کشتہ فولاد 30 گرام۔ رائی 120 گرام۔ دار چینی 60 گرام۔ سلاجیت اصلی 120 گرام۔ کالی زیری 60 گرام۔ ھلیلہ سیاہ 60 گرام تخم نیم 120 گرام۔ فلفل دراز 120 گرام۔ سرخ مرچ 120 گرام

تمام اجزاء کو علیحدہ علیحدہ باریک کرے پھر اکھٹا کرے۔

500 ملی گرام کیپسول صبح اور شام ھمراہ تازہ پانی سے۔

قانون مفرد اعضاء کے مطابق تمام اعصابی اور عضلاتی اعصابی تحریک کے مریضوں کے لیے آزمودہ اور مجرب علاج ہے۔

اعصابی شوگر کے مریض کو بھترین رزلٹ دیتا ہے شوگر کو نارمل کرکے دل کو طاقت دے کر شوگر کے مریض کے قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔ شوگر کے مریض چالیس دن استعمال کریں۔

تمام اعصابی غذا اور دوا بند ہوگا۔

## اکسیر دمہ وکھانسی

**ھواشافی**۔ جدوار 50 گرام۔ جلوتری 250 گرام۔ لونگ 250 گرام۔ سلاجیت اصلی 125 گرام۔ کاکڑا سینگی 250 گرام۔ میتھی 250 گرام۔ کشتہ بارہ سنگھا 250 گرام۔





تمام اجزاء کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس لیں پھر یکجا کرے۔

دمے کے مریضوں سانس کے تکلیف میں مبتلا مریضوں اور نزلہ وزکام کے میں آزمودہ اور مجرب علاج ہو۔

250 ملی گرام کیپسول صبح اور شام پانی سے یا لونگ دار چینی کے قہوے سے دیں۔

بچوں کے لئے چٹکی دوا لونگ اور دار چینی کے قہوے سے دیں۔

بہترین اور رزلٹ والا نسخہ ہے۔ معمول مطب ہے۔

## عضلاتی وجع القلب درد دل کا علاج

**ھواشافی**۔ سورنجاں شیریں 1 تولہ۔ کالی مرچ 1 تولہ۔ اسگندنا گوری 1 تولہ۔ پیپلا مول 1 تولہ۔ سنڈھ 1 تولہ۔ نوشادر 1 تولہ۔ سقمونیا اصلی 1 تولہ۔ ریوند عصارہ 1 تولہ۔ جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخودی بنالیں۔

ایک تا دو گولی دن میں چار بار ھمراہ دیسی اجوائن اماشہ الائچی سبز دوعدد زیرہ سفید چار رتی ادرک تین ماشہ شہد سے میٹھا کرکے قہوہ بنائے اور مریض کو بار بار پلائیں۔

**نوٹ**۔ دل کے درد۔ قبض۔ سدہ اشریان و ورید۔ وجع المفاصل۔ نقرسی دردوں کے لئے اکسیر ہے۔

شدید درد دل میں بوقت دورہ ھر پندرہ منٹ کے بعد چار چار گولی ھمراہ نیم گرم پانی سے

ضروری نوٹ۔ قانون مفرد اعضاء کے مطابق تمام عضلاتی اعصابی اور عضلاتی غدی غذا اور دوا بند کرے

## بچوں کے ہرے پیلے دستوں کو فوراً روکتا ہے

**ھواشافی**۔ لونگ 2 تولہ۔ جاوتری 4 تولہ۔ دار چینی 6 تولہ۔

**ترکیب تیاری**۔ تمام اجزا کا سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک**۔ ایک یا دو پیالہ پانی گرم کریں اور چھوٹا آدھا چائے کا چمچ دوا اس پانی میں خوب ابالیں۔ جب نصف رہ جائے تو اتار لیں۔ ٹھنڈا کرکے شہد حسب ضرورت ملا کر بچوں یا بڑوں کو وقفے وقفے سے دیں۔

**خواص وفوائد**۔ اٹھوں دستوں نزلہ وزکام کے لئے اکسیر صفت دوا ہے۔

قانون مفرد اعضاء کے مطابق اعصابی مریض کے لے تریاق ہے۔

اعصابی شوگر اور مردانہ قوت میں زبردست فایدہ دیتا ہے۔

بڑوں کے لئے 500 ملی گرام کیپسول دن میں دو بار آزما کر دیکھیں۔

حکیم ضرار احمد
0332-7274299
میرپور نزد شاہکوٹ ضلع ننکانہ صاحب
فاضل طب والجراحت 2005 پاکستان طبیہ کالج فیصل آباد
مطب نہیں کرتا

## جریان مذی لیکوریا اور سرعت کیلئے

**ھوالشافی۔** قرشی کی لیکوڈین گولیاں 1 ڈبی۔ مغز جفت بلوط 40 گرام۔
دونوں کو کھرل کر کے فل سائز کیپسول بھر لیں پہلے 8 دن 2 صبح 2 شام
پھر 20 دن 1+1 پانی سے برسوں کی بیماری ان شاء اللہ ختم ہو گی۔

## کمزوری جسمانی اعصابی اور چوٹ کیلئے

**ھوالشافی۔** اسگندھ ناگوری 20 گرام۔ ستاور 20 گرام۔ سونٹھ 15 گرام
تمام کو پیس چھان کر وزن کریں اور ملا لیں۔
ایک چھوٹا چمچ صبح نہار اور شام 4 بجے پانی سے کھاتے وقت سانس نہ لیں گلے میں لگنے کا اندیشہ ہوتا ہے کمزوری کے ساتھ ساتھ قوت مدافعت بڑھائے ٹانگوں میں ہونے والے دردوں کے لئے نافع ہے۔

## ملیریا کے لئے

افسنتین لے کر خشک کر کے سفوف تیار کر لیں اب اس کو درج ذیل بیماریوں میں استعمال کر سکتے ہیں۔
**ھوالشافی۔** افسنتین۔ ہلدی سفوف دونوں برابر وزن ملا کر فل سائز کیپسول بھر لیں 2 صبح 2 شام ہیپاٹائٹس سی کے لئے دن میں دو بار 3 ماہ ان شاء اللہ مکمل شفاء ہو گی۔
ملیریا کے لئے پہلے 3 کیپسول پھر آدھے گھنٹہ بعد 2 نشاء اللہ ملیریا بخار ختم ہو گا مزید 3 دن 2+2+2 کھا لیں

## ہیپاٹائٹس بی اور شوگر کیلئے

**ھوالشافی۔** افسنتین۔ ہالوں۔ رسونت انڈین۔
تینوں ہموزن سفوف ملا لیں 2۔2 کیپسول صبح دوپہر شام 3 ماہ۔
شوگر کیلئے 1۔1 صبح شام پانی سے۔





محمد امجد بابر
0333-6856140
5 فروری 1973 کو گوجرہ ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ میں پیدا ہوئے۔
آپ کے دادا حکیم سراج دین امر تسری برصغیر پاک و ہند کے نامور طبیب تھے۔
والد گرامی حکیم محمد اقبال گزشتہ چالیس سال سے طب سے وابستہ ہیں۔
انھوں نے پنجاب یونی ورسٹی سے سیاسیات، اردو ادب، قانون کی ڈگریاں حاصل کیں۔
جب کہ علامہ اقبال یونی ورسٹی سے بی ایڈ اور ایم ایڈ کیا۔ نیشنل طبی کونسل اسلام آباد سے آیف ٹی جے کیا۔ ہربل طب کے فروغ اور اطباء کے قانونی حقوق کے لیے سرگرم رہتے ہیں۔

## اکسیر حافظہ

**ھوالشافی۔** مغز بادام 6 تولہ۔ مغز کدو 6 تولہ۔ برہمی بوٹی 6 تولہ۔ سونف 6 تولہ۔ خشخاش 6 تولہ۔ الائچی خورد 2 تولہ۔ کوزہ مصری 6 تولہ۔
سب کا سفوف بنائیں۔ تین ماشہ صبح نہار منہ دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

## دوائے ہاضم

**ھوالشافی۔** نوشادر۔ مرچ سیاہ۔ نمک سیاہ۔ زیرہ سیاہ۔ پودینہ۔ اجوائن۔ میٹھا سوڈا
تمام اجزا ہموزن سفوف بنائیں کھانے کے بعد تین ماشہ تازہ پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

## سفوف مغلظ

**ھوالشافی۔** ثعلب مصری۔ سفید موصلی۔ تخم تال مکھانہ۔ مغز پنبہ دانہ۔ ہر ایک پانچ پانچ تولہ۔
سب کا سفوف بنائیں بعد میں 5 تولہ چھلکا اسپغول ملا کر صبح نہار منہ 3 ماشہ دودھ کے ساتھ استعمال کریں
کھٹی اور بادی اشیاء سے پرہیز کریں۔

نام: پروفیسر دوست محمد چنا

0333-7566527

شہر: لاڑکانہ

پیدائش: 10.3.1954

تعلیم: ایم۔ اے۔ اور فاضل قانون مفرد اعضاء

مین ایڈھاک لیکچرر گورنمینٹ ڈگری کالج میرپور خاص 1983

F.G. مین فیڈرل کمیشن پاس کیا اور لیکچرران پولیٹیکل سائنس 1985

Inter College Gujranwala Cant

سندھ پبلک سروس کمیشن پاس کیا اور لیکچرر گورنمینٹ ڈگری کالج لاڑکانہ 1989

اسسٹنٹ پروفیسر 1996۔

ایسوسی ایٹ پروفیسر 2006

پروفیسر اور رٹائرمینٹ 2014

1967 مین والد صاحب کو ایک گھٹنے مین درد کی شکایت ہوئی۔ جو سخت درد اور ٹیسون سے شروع ہوتا جو آدھا گھنٹہ قائم رہتا۔ کسی علاج سے افاقہ نہ ہوا اور سال بعد ٹانگ سوکھ گئی۔ میرے مطابق مزاج مخاطی تھا یا عضلاتی۔ اسی اثنا مین پڑوس مین مولوی حکیم عبدالکریم پہوڑنے مطب کھولا۔ جس نے علاج مین "حب گھوڑی چڑھی / حب مسکین نواز" دیے۔ درد 11 دنون مین کافور ہوگیا۔ سوکھی ہوئی ٹانگ کیلئے "روغن بابونہ" برائے مالش دیا۔ 1 ماہ بعد گوشت آنے لگا۔ صحتیابی کے بعد مذکورہ حکیم کی شاگردی اختیار کی تو مین بھی شوق سے ساتھ رہا۔ حکیمون کی گفتگو توجہ سے سنتا جو مشعل راہ بنی۔ ادویہ سازی و کشتہ سازی سیکھی

دادا جان بھی نامور حکیم تھے۔ جو ادائلی عمر مین مالک حقیقی سے جا ملے۔ اس کا فارسی قلمی بیاض پڑھ نہ سکے

جب لاڑکانہ تبادلہ ہوا تو قبلہ استاد صابر ملتانی رح کی کتابون کا مطالعہ کیا۔ قدیم وجدید طب کو پرکھا۔ مرحوم حکیم محمد بچل بنایا۔ علاج فی سبیل Hobby جھبجڑو قمبر اور استاد حکیم بخاری سے رازِ رموز اور علم نبض سیکھا۔ دنیاپور کا سفر کیا۔ طب کو اللہ کو ترجیح دی۔ اور دوسرے امراض کے علاوہ بواسیر اور نواسیر کے علاج مین مہارت حاصل کی





## غدی دمہ و دمہ کلوی کیلئے

ھوالشافی۔ جوہر نوشادر۔ 1 تولہ۔ جو کھار اصلی۔ 2 تولہ۔ سہاگہ نیم بریان 3 تولہ۔ کاسنی۔ 4 تولہ۔ زیرہ سفید۔ 5 تولہ۔ قلمی شورہ بریان 10 تولہ۔

ترکیب۔ تمام ادویہ کا سفوف بنا کر ملالین

خوراک۔ 2 گرام، صبح و شام، ہمراہ پانی یا دودھ کی کچی لسی، نمک یا شربت بزوری ملا کر

فوائد۔ غدی دمہ و دمہ کلوی مین فوری اثر ہے، دمہ کے دورہ کو فوری روکتا ہے۔ ریگ گردہ مین بھی مفید ہے

اگر مریض کو ساتھ بلغم بھی ہو تو، برگ گاؤزبان، لہسوڑہ اور عناب 5 عدد کا قہوہ پلائین

قبض ہو تو کوئی گرم تر، یا تر گرم مسہل ایک گولی رات کو دین

نوٹ۔ دمہ کے مریض کی نبض ہر اجزاء مین الٹ چلتی ہے، اسی لیئے قارورہ و دیگر علامات دیکھ کر حکم لگائیں۔

## غدی دمہ کیلئے

ھوالشافی۔ کھار مولی نمک ترب

خوراک۔ 4 رتی، صبح و شام، گرمیون مین ہمراہ پانی، سردیون شہد اصلی ایک چمچ کے ساتھ۔

فوائد۔ غدی دمہ مین مفید ہے۔

رات کو غدی اعصابی مسہل 1 گولی کھلائیں

نسخہ۔ مرچ سیاہ، نوشادر، سونٹھ 1، 1 تولہ، ریوند خطائی، سنا مکی 3، 3 تولہ، ریوند عصارہ 2 تولہ۔ جب بقدر نخود

نوٹ۔ بہتر ہے پہلے مریض کو قے / الٹی کرا کر پھیپھڑے جمے ہوئے بلغم سے صاف کرائے جائیں۔ اس مقصد کیلئے۔

کھانا کھانے کے اوپر سرد پانی سے mg نوشادر اور ریوند عصارہ ہموزن مریض کی طاقت کے مطابق زیادہ سے زیادہ 500 کھلایا جائے۔ فوراً الٹی آ کر سارا بلغم خارج ہو جائے گا

ایضاً: تخم کتان 2 تولا کے سفوف کا قہوہ پلایا جائے تو قے آ جائے گی۔ اگر نہ آئے تو دوسرے دن کچھ زیادہ پلائیں

پلائیں۔ اگر بی پی ھائی کا مریض ہو تو پودینہ ORS ہو تو dehydration نوٹ۔ اگر الٹی کی وجہ سے کمزوری و نقاہت یا کے پتے 21 عدد ایک کلو پانی مین ابال کر آدھا، آدھا کپ پلاتے رہیں۔

مین مریض کو بہٹکنڈہ، بوءمادران / برنجاسف دو دو حصے، صعتر ایک حصہ کے سفوف ایک چمچ کا قہوہ تریاق 1 صابر والاے پلاتا ہون، فورن قے آجاتی ہے۔

پرہیز۔ برف، آئیس کریم، تلی ہوئی وترش اور گرم خشک غذائیں۔

تریاق 1۔ لوبان کوڑیہ 12 تولے، افیون، کافور 1، 1 تولے، چینی 12 تولے۔ جب بقدر نخود

## شربت برائے ہیپاٹائٹس ویرقان اصفر

ھوالشافی۔ سرکہ انگوری اصلی 1 بوتل

پہلے دتو کمپنی کا استعمال کرتے تھے، اب کوالٹی نہین، دوم پلاسٹک کی بوتل مین پیکنگ مضر صحت ہے

مرچ سیاہ 60 گرام۔ چھوٹی الاچی 60 گرام۔

ترکیب۔ پہلے مرچ سیاہ اور الاچی کا سفوف بنالین۔ پھر 2 کلو پانی مین بھگو کر جوش دین کہ آدھا سے کچھ کم رہ جائے۔ بعد ازان چینی ڈیڑھ کلو ڈال کر قوام درست کرین اور سرکہ ڈال کر ایک دو جوش دین اور میل صاف کرتے رھیں۔ اتار کر رکھ دیں اور چھان کر بوتلیں بھرلیں۔ اس پھوگ سے کوئی ھاضم پھکی تیار کرین جو یرقان، الٹی، سفری قے، جلندرو شوگر مین کام دے گی۔

خوراک۔ 4 سے 5 چمچ شربت مین پانی 1 پاؤ ڈال کر صبح وشام پیئیں۔ مجرب ہے۔

کورس۔ ایک سے دو بوتل تک۔

مین نے ایک مریض جس کو یرقان کے ساتھ شوگر کا مرض بھی لاحق تھا۔ بغیر چینی بنا کر دیا۔ جب دوسری بوتل لینے آیا تو بہت سے تحائف بھی لائے۔ کہ پہلے انسولین کے 50 یونٹ لگاتا تھا، اب 15 یونٹ لگاتا ہون۔ لیکن مصیبت یہ ہے کہ میرا بھائی ڈاکٹر ہے جو حکیمی دوا کھانے سے سخت منع کرتا ہے

نوٹ۔ میرے دوست حکیم غلام علی جمالی اس شربت مین 125 گرام کالی ڈاکھ بھی ڈالتے ہیں۔ جس سے اس کے فوائد بڑھ جاتے ہیں۔





## ٹھنڈک برائے ہیپاٹائٹس سی

ھوالشافی۔ کشتہ ابرک سیاہ شورہ والا 5 تولہ، کوزہ مصری 5 تولہ، الاچی خورد 1 تولہ، قلمی شورہ 1 تولہ۔

خوراک۔ 2 تا 4 رتی صبح وشام ھمراہ پانی یا دودھ کی کچی لسی مین شربت بذوری ملا کر۔

فوائد۔ بچون کے مرض عطاش یعنی تالو بیٹھ جانا، پیاس زیادہ لگنا، ھاتھ پاؤن کے تلون کا جلنا، گرمی مثانہ، تمام گرم امراض، گھبراھٹ، بخار، قے واسہال، بواسیر خونی، نکسیر، نفث الدم اور استحاضہ، کمزوری مین مفید ہے

یاداشت۔ کوزہ مصری صرف ذائقہ کیلیئے ڈالی جاتی ہے

نوٹ۔ ہیپاٹائٹس کے مریض کو اگر دوسری ادویات کے ساتھ دی جائے تو مہینون کا کام دنون مین پورا ھو جاتا ہے. صرف اکیلی دینے سے بھی مریض کی پنڈلیون مین جو کمزوری اور درد ھوتا ہے. فورن ختم ھو جاتا ہے غدی اعصابی تحریک جب زورون پر ھوتی ہے تو مریض کو روزانہ 3 بار یا زیادہ پتلے پاخانے آتے ہین جو کسی دوا سے ختم نہین ھوتے اور مریض سوکھ کر کانٹا ھو جاتا ہے. کیلیئے تریاق صفت ہے۔

## درد دل بوجہ خرابی معدہ

ھوالشافی۔ سونف ڈیڑھ تولہ، پھول گلاب اور زرشک سوا تولہ، الائچی خورد ایک تولہ، مصری پانچ تولہ۔

ترکیب۔ پیس کر سفوف بنالیں۔

خوراک۔ 5 گرام صبح وشام ھمراہ تازہ پانی۔

پرھیز۔ بادی وثقیل اشیاء، گرم مصالحہ، آلو، کچالو، بھنڈی، کیلے، گوبھی، بڑا گوشت وغیرہ۔

## شعلہ وعقاب

ھوالشافی۔ ن وشادر ٹھیکری، کشتہ سنگ یہود 30، 30 گرام، سوڈا بائیکارب، سہاگہ 60، 60 گرام، قلمی شورہ بریان 120 گرام۔

ترکیب۔ پیس کر شیشی مین محفوظ کریں۔

خوراک۔ 6 رتی سے 1 ماشہ ھمراہ برگ لہسوڑہ تازہ 6 ماشہ آدھا کلو پانی مین ابال کر۔ ورنہ سپستان کوٹ کر قہوہ سے نہار منہ اور تین مرتبہ کھانا کھانے سے پہلے۔

فوائد۔ پتھری پتہ وگردہ اور مثانہ، بخار، یرقان، درد بدن۔

## برائے ضربہ وسقطہ

**ھوالشافی۔** پھٹکری بریان اور مقل یا گوگل مصفی ھموزن۔

**مقدار خوراک۔** حب بقدر نخود صبح و شام ھمراہ پانی۔

**فوائد۔** یہ حبوب جمے ہوئے خون کو پگھلا کر خارج کرتے ہیں اور انتہائی درد شکن ہیں۔ جس وجہ سے چوٹ و ایکسیڈنٹ میں بہت کارآمد ہیں۔ دو تین دن میں ضربہ وسقطہ کا مریض ٹھیک ہو جاتا ہے۔ ایکسیڈنٹ کے مریض کو سوزش کی وجہ سے پیشاب نہیں آتا تو ڈاکٹر انہیں پیشاب خارج کرنے کیلئے کیتھر لگاتے ہیں۔ جس وجہ سے ان کی چیخیں نکل جاتی ہیں لیکن اس دوا کی 1 گولی کھلانے سے رب پاک کے فضل سے آدھا گھنٹہ میں پیشاب جاری ہو جاتا ہے۔ دماغی چوٹوں کی وجہ سے اگر دماغ میں خون جم گیا ہو تو مریض کیلئے تریاق صفت ہے

**نوٹ۔** اگر شام کو دودھ میں حلدی، شہد اور روغن زیتون ملا کر پلایا جائے تو سونے پہ سہاگہ

جب مریض چلنے پھرنے کے قابل ہو تو بعض لوگ تقویت کیلئے

ایک انڈہ کی زردی، ایک پیاز کا پانی، ایک چمچہ روغن زیتون اور شہد اصلی 2 چمچ ملا کر نہار منہ پلاتے ہیں۔

## ننھے بچوں کی کھانسی کیلئے

ننھے بچے اپنا بلغم نکال نہیں سکتے، اور بلغم نگل لیتے ہیں، جس سے انفیکشن بھی ہو جاتا ہے۔ اس لیے ان کا علاج بڑے توجہ سے کرنا پڑتا ہے۔ کبھی اناڑی ڈاکٹر بھی غلطیاں کرتے ہیں اور کھانسی، دمہ میں بدل جاتی ہے تو ننھی جان تلف ہونے کے قریب پہنچ جاتی ہے۔ ایسے میں مجرب، مفید، بے ضرر اور سستا نسخہ پیش کر رہا ہوں

**ھوالشافی۔** بکو دانہ اور املتاس کا قہوہ بنا کر تھوڑا شربت توت سیاہ ڈال کر بچے کو تین، چار وقت پلائیں۔

دو تین دن میں تمام بلغم پھیپھڑے، چھاتی اور معدہ سے آنتوں کی راہ خارج ہو جائے گا۔ بعد میں ملٹھی و سونف کا جوشاندہ پلائیں۔ انشاءاللہ بچہ تندرست ہو جائے گا۔





حکیم عطاالله نورالدین العونی
0334-5758978
النور بیت الشفاء
یونین آرکیڈ جی نائن مرکز اسلام آباد 92

طب سے لگاؤ 1952 اسوقت کوئی طبی ادارہ نہ ہونے کی وجہ سے طبی تعلیم حاصل نہ ہو سکی۔

ھمدرد کی کتب و رسائل سے استفادہ کرتا رہا بلا معاوضہ

پھر اللہ نے 1979 میں اپنے گھر میں بلالیا اور ھر بھی مفت علاج کرتا رہا 1985 سے قانون مفرد اعضاء سے وابستہ ھوں

## معدہ و امعاء کے لیے

**ھوالشافی۔** کشتہ بارہ سنگا ایک حصہ۔ دار چینی ایک حصہ۔ اجوائن دیسی ایک حصہ۔ نمک شیشہ ایک حصہ

سبکا کپڑ چھان سفوف بنا کر 500 ملی گرام کے کیپسول بنالیں دن میں 3 بار ھمراہ سادہ پانی دیں۔

آعصابی عضلاتی / عضلاتی اعصابی / عضلاتی غدی سوزش و اورام کی سب علامات کے لئے موثر ھے بالخصوص معدہ و امعاء کے لیے عمدہ ھے خود کھا کر تجربہ کیا ھے۔

## تریاق تیجر

**ھوالشافی۔** شنگرف رومی 20 گرام۔ کشتہ ازراقی 40 گرام۔ رائی 80 گرام۔ مغز حب سلاطین 10 گرام۔

**ترکیب۔** شنگرف کو 3 گھنٹے مسلسل کھرل کریں اور حسب دستور باریک سفوف کپڑ چھان بنا کر حب نخودی بنالیں یا 250 ملی گرام کے کیپسول بنا کر دن میں دو سے تین بار دیں غدی عضلاتی مزاج کا حامل ھے۔

## حب شفاء

**ھوالشافی۔** میٹھا تیلیا 10 گرام۔ آجوائن خراسانی 20 گرام۔ اسگندہ ناگوری 40 گرام سورنجان شیریں 80 گرام۔ کشنیز ناشف 80 گرام۔

سب کا کپڑ چھان سفوف بنا کر 500 ملی گرام کے کیپسول بھر لیں ایک ایک دن میں 3 بار ھمراہ سادہ پانی

یہ حب شفاء ھے اعصابی غدی مزاج کا حامل ھے بلڈ پریشر ھائی کو 100٪ اعتدال پر لاتا ھے۔

## قوت باہ کیلئے

**ھوالشافی۔** کشتہ ازراقی (مدبر نھیں) 3 حصہ۔

حب سلاطین ایک حصہ جما گھوٹہ کو مثل تیل کر لیں اب کشتہ ملا کر کہرل کریں یکجان ھونے پر حب مثلدانہ مسوریا کلتھی بنالیں۔

**مقدار خوراک۔** ایک گولی دن میں ایک سے تین بار اگر موشن ایں تو خوراک کم کر دیں قوت باہ کا شہکار ہے۔ جسمی لیبارٹری کا مجرب ہے۔

حکیم محمد رزاق

کوٹ حسن خاں حافظ آباد۔ فاضل طب والجراحت

یونانی میڈیکل کالج لاہور۔ فاضل قانوں مفرد اعضاء

موڑ ایمن آباد، گوجرانوالہ

## گردہ مثانہ کی پتھری کے لیے

**ھوالشافی۔** سنگ یہود پانچ تولہ۔ قلمی شورہ دس تولہ۔ آب لیموں تین کلو۔

**ترکیب تیاری۔** تینوں کو کوزہ میں گل حکمت کرکے دس کلو کی آگ دیں اس طرح سات آگ دیں ہر دفعہ آب لیموں

آدھ کلو ڈالیں سرد ہونے پر نکال لیں

**خوراک استعمال۔** دو تا تین رتی پانی سے

**فائدہ۔** پتھریوں کو گردہ مثانہ کو کلیئر کر دیتا ہے میرا مجرب نسخہ ہے۔

## درد گردہ کے لیے

**ھوالشافی۔** قلمی شورہ خالص تین ماشہ۔ شکر سرخ پانچ تولہ۔

**استعمال۔** قلمی شورہ کو باریک کرکے شکر میں ملا کر پانی سے دیں۔

یہ ایک خوراک ہے۔

**فائدہ۔** ایک خوراک سے ہی درد گردہ غائب ہوگی۔





محمد خان۔

زام حجرہ شاہ مقیم ڈسٹرکٹ اوکاڑہ۔

شیر محمد خان حکمت کدہ کے نام سے دواخانہ ہے۔

فاضل طب والجراحت کے آخری سال کے پیپر دے دیے ہیں۔

## نسخہ خاص

**ھوالشافی۔** مصبر سیاہ۔6ماشا۔ گوگل بھینسیا۔3ماشا۔ حینگ اصلی۔3ماشا۔ کشتہ شنگرف۔3ماشا۔

زعفران۔3ماشا۔

**ترکیب تیاری۔** تمام ادویات کو باریک پیس کر چنے برابر گولیاں بنائیں

**خوراک۔** ایک گولی صبح اور ایک شام 2 چمچ گلقند کے ساتھ دیں۔

## اکسیری تریاق

پاگل کتے کے کاٹنے سے انسان بھی پاگل ہو کر مر جاتا ہے اور اس کا علاج فوری ویکسین انگریز نے ایجاد کی ہے لیکن اگر

بروقت ویکسین نہ لگائی جائے تو انسان باولہ یعنی ہلکا ہو کر مر جاتا ہے

باولے کتے کا زہر انسانی دماغ پر اثر انداز ہوتا ہے اور مریض ہوش کھو دیتا ہے منہ سے جھاگ جاتی ہے اور جو قریب آئے

اسے کاٹتا ہے اور آنکھیں خونی سرخ ہو جاتی ہیں

آج جو نسخہ میں پیش کر رہا ہوں وہ وہاں کام کرے گا جہاں انگریز کی ویکسین بھی کام نہیں کرتی جب انسان باولہ ہو جائے

اور آخری سٹیج پر ہو یعنی جب پاگل ہو چکا ہو اس وقت یہ نسخہ دیں گے تو زہر کا اثر زائل ہو جائے گا۔

دوسرا فائدہ اگر سانپ کاٹ لے تو یہی نسخہ دینے سے سانپ کا زہر ختم ہو جائے گا۔ یہ نسخہ باولے کتے کے کاٹے اور سانپ کے کاٹے زہر کا تریاق ہے۔

**ھوالشافی**۔ سنکھ ایک کلو۔ مور زندہ ایک عدد۔

**ترکیب تیاری**۔ مور کو ذبح کر کے اس کے پنکھ اتار کر علیحدہ کر دیں اور اس کا پیٹ چاک کر کے ایک کلو سنکھ چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے پیٹ میں بھر دیں اور پیٹ کو دھاگے سے سی دیں اب اس کو ایک گھڑے میں ڈال کر اچھی طرح گل حکمت کر دیں۔

اور دو من اوپلوں کی آگ دیں آگ ٹھنڈی ہونے پر نکال کر پیس کر محفوظ کر لیں تیار ہے۔

**استعمال**۔ ایک ماشہ کسی بھی طریقے سے مریض کے منہ میں صبح و شام ڈالتے جائیں ایسے مریض کو باندھ کر رکھا ہوتا ہے احتیاط سے کھلا دیں۔

مریض آہستہ آہستہ ٹھیک ہوتا جائے گا اکیس دن میں مکمل زہر خارج ہو جائے گا۔

سانپ والے مریض کو پہلے دن صبح دوپہر شام اور پھر صبح و شام پانی سے دیتے رہیں۔

## معدہ کے جملہ امراض کے لیے ہے

**نسخہ**۔ الائچی کلاں دانا۔۔50 گرام۔ انار دانا۔۔50 گرام۔ اجوائن دیسی۔۔50 گرام۔ پودینا خشک۔۔100 گرام۔ دھنیا خشک۔۔50 گرام۔ زیرہ سفید۔۔50 گرام۔ کالی مرچ۔۔50 گرام۔ سونف۔۔50 گرام۔

نوشادر۔۔۔50 گرام۔ چینی۔۔۔ایک پاؤ۔

تمام ادویات کو اچھی طرح صاف کر کے سفوف بنالیں۔ آدھی چمچ کھانا کھانے کے بعد آب تازہ سے لیں۔





حکیم شفقت علی۔
0300-6653504
ایم اے اسلامیات، ایم اے ایجوکیشن، ایم اے اردو (ایم فل
FTJ 2007
پاکستان طبیہ کالج فیصل آباد
DOB.01-10-1970
والد محترم 2 بڑے بھائی طب کے شعبہ سے منسلک
Department ٹیچر ان ایجوکیشن
ذاتی مطب نہیں
دوست کے مطب پر اس کا ہاتھ بٹاتا ہوں

## پتھری گردہ

**ھوالشافی**۔ سنگ یہود 1 تولہ۔ سنگ سرماہی 1 تولہ۔ قلمی شورہ 2 تولہ۔ جو کھار 2 تولہ۔ سفوف بنالیں۔

**خوراک**۔ 6 ماشہ کھانے کے بعد سادہ پانی سے۔

## جریان کیلئے

**ھوالشافی**۔ ستاور۔ ہلیلہ سیاہ بریاں ھم وزن۔

**خوراک**۔ 500 ایم جی 2۔۔2 کیپسول۔ صبح و شام۔

## احتلام کیلئے

**ھوالشافی**۔ نمک خوردنی 1 کلو۔ مغز جمال گوٹہ 1 تولہ۔

**خوراک** 1۔ ماشہ دن میں 4 مرتبہ۔

## سرعت انزال کیلئے

**ھوالشافی**۔ ثعلب مصری۔ موصلی سفید۔ چھلکا۔ پنبہ دانہ۔ ھم وزن۔

**خوراک**۔ 1 چمچ آدھا کلو دودھ میں رات کو کھیر بنا کر صبح نہار منہ

پیر میاں عبدالشکور چشتی نظامی سلیمانی دھروی۔

طیب دواخانہ دھڑ شریف تحصیل کھاریاں ضلع گجرات۔

طب کا مجھے شوق ہے اور یہ مجھے وراثت میں ملی ہے۔

کچھ نسخہ جات لکھ رہا ہوں یہ ہمارے مطب کے معمولات سے ہیں۔

### قوت باہ کے لئے

هوالشافی۔ سنگھاڑا۔50 گرام۔ مغز جائفل 50 گرام۔ تخم

دھتورہ۔25 گرام۔ اجوائن خراسانی۔50 گرام

ایک کیپسول روزانہ عصر کے بعد دودھ کے ساتھ۔

### قوت باہ پٹھوں کی کمزوری کے لیے

یہ نسخہ مجھے خاندانی ملا ہے اور ہمارے مطب کے معمول میں ہے۔

هوالشافی۔ جائفل۔ مالکنگنی۔ زعفران۔ لونگ۔ برگ قنب۔ اجوائن خراسانی۔ اسپند۔ ہموزن منقہ میں گولی

بقدر نخود بنالیں صبح شام ایک گولی دودھ کے ساتھ۔

### برائے لیکوریا

هوالشافی۔ تخم الائچی۔50 گرام۔ گری کول ڈوڈے۔50 گرام۔ طباشیر۔50 گرام۔ کشتہ بیضہ مرغ۔50 گرام۔ مصری

200 گرام۔ ورق چاندی 10 عدد۔

صبح شام آدھی چمچ گاجروں کے مربہ کے ساتھ پرانا لیکوریا بھی ختم ہو جائے گا۔





حکیم محمد عتیق الرحمن ولد انیس الرحمن۔

کوٹ اسلام پرانا ہیڈ سدھنائی، تحصیل کبیروالا ضلع خانیوال

میرے مطب کا نام

علوی دواخانہ ہے طب سیکھتے ہوئے تقریباً 9 سال ہو گئے ہیں۔

پنجاب طبیہ کالج جھنگ میں کلاس سوئم کا طالبعلم ہوں۔

صبح 8 بجے سے 1 بجے تک اپنے

استاد محترم حکیم مولوی محمد رفیق صاحب رحمت اللہ علیہ کے مطب

صدیقی دواخانہ پے کام کرتا ہوں۔

میرے استاد محترم 2 ماہ پہلے وفات پا گئے تھے سب احباب درجات بلندی کی دعا کریں آپ سب کی عین نوازش ہوگی۔

### حب حابس

هوالشافی۔ موم 10 تولہ کو آگ پے پگھلا کر صاف کرلیں 5 تولہ گیرو اس میں شامل کر کے ہاون دستے میں اتنا کوٹیں کہ

نخودی گولیاں بننے کے قابل ہو جائیں۔

1 گولی صبح و 1 گولی شام شربت انجبار کے ہمراہ ہر قسم کے خون کو بند کرنے کی اکسیر جنسی دواہ ہے۔

### حب بواسیر

هوالشافی۔ چھلکا ریٹھا اور رائی ہم وزن کا سفوف بنا کر نخودی گولیاں بنالیں صبح و شام 2 گولیاں آب تازہ کے ساتھ دیں۔

بواسیری جلن درد رک جاتا ہے۔

### پیچش کی مجرب دوا ہے

هوالشافی۔ برگ قنب 1 پاؤ کافور 10 تولہ چینی 10 تولہ سب اجزا کو پیس لیں آدھا چمچ آم والی بوتل کے ساتھ صبح شام دیں

پیچش کی مجرب دوا ہے۔

